لاکھ دینار فدیہ دے کر فرنگیوں سے اپنے مسلمان قیدی رہا کراتا اور حرمین شریفین کی نگہداشت اور حجاز مقدس کے راستے میں (حجاج کرام کیلئے) پانی مہیا کرنے کیلئے تین ہزار دینار سالانہ خرچ کیا کرتا تھا۔

یہ ان صدقات وخیرات کے علاوہ ہے جو پوشیدہ طور پر کیے جاتے، اس کی بیوی ربیعہ خاتون بنت ایوب جو سلطان ناصر صلاح الدین (ایوبی) کی ہمشیرہ تھی۔ بیان کرتی ہے کہ اس کی قمیص موٹے کرباس (کھدر کی قسم کے کپڑے) کی ہوتی تھی۔ جو پانچ درہم سے زیادہ لاگت کی نہیں ہوتی تھی۔ کہتی ہیں کہ ایک بار میں نے اس سلسلے میں انہیں روکا تو انہوں نے کہا کہ میرے لیے پانچ درہم کا کپڑا پہن کر باقی صدقہ وخیرات کر دینا، اس سے کہیں بہتر ہے کہ میں قیمتی کپڑے پہنا کروں اور کسی فقیر اور مسکین کو خیرباد کہہ دوں۔

## میلاد پاک کے موضوع پر سب سے پہلی کتاب:

ابن خلکان نے حافظ ابو الخطاب ابن دحیہ کے تذکرے میں لکھا ہے کہ ''وہ اکابرین علماء اور مشاہیر فضلاء میں سے تھے آپ مغرب سے آئے اور عراق وشام سے ہوتے ہوئے ۶۰۴ ہجری میں اربل سے گزرے اور وہاں کے بادشاہ باوقار مظفر الدین کو بڑے کروفر کے ساتھ میلاد نبوی (علیٰ صاحبہ الصلوٰۃ والسلام) مناتے دیکھا تو آپ نے بادشاہ کے لیے کتاب ''التنویر فی مولد البشیر النذیر'' تصنیف کی اور خود بادشاہ کو پڑھ کر سنائی۔ جس پر بادشاہ نے آپ کو ایک ہزار دینار بطور انعام دیا۔ اور کہا کہ ہم نے ۶۲۵ ہجری میں سلطان کو چھ مجلسوں میں یہ کتاب سنائی ہے۔''

## میلاد پاک کے انعقاد پر فاکہانی کا رسالہ:

لیکن متاخرین مالکیوں میں سے شیخ تاج الدین عمر بن علی لخمی اسکندری معروف ''فاکھانی'' نے یہ دعویٰ کیا ہے کہ میلاد پاک منانا بدعت مذمومہ یعنی بری بدعت ہے اس موضوع پر انہوں نے ایک رسالہ ''المورد فی الکلام علی عمل المولد'' کے نام سے مرتب کیا ہے جسے میں یہاں پر مکمل بیان کروں گا اور اس پر حرفاً حرفاً گفتگو

کروں گا۔ مولف علیہ الرحمہ لکھتے ہیں۔

''تمام تعریفیں اللہ کے لیے جس نے ہمیں سید المرسلین ﷺ کی اتباع کی ہدایت فرمائی،

اور ارکان دین کی طرف ہدایت دے کر ہماری مدد و نصرت فرمائی، اور ہمارے لیے سلف صالحین کے نقش قدم پر چلنا آسان فرمایا، حتیٰ کہ ہمارے دل علم شریعت اور حق کے پختہ دلائل کے نور سے معمور ہو گئے، اور دین میں بدعات و خرافات کے ایجاد کرنے سے ہمارے باطن کو پاک کیا، میں اللہ تعالیٰ کے لیے حمد و شکر بجالاتا ہوں کہ اس نے یقین کی روشنی عطا کر کے اور دین متین کی رسی کو مضبوطی سے تھامنے کی توفیق دے کر احسان و کرم فرمایا ہے، میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد ﷺ اس کے بندے، رسول اور اولین و آخرین کے سردار ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان پر، ان کے آل و اصحاب اور ازواج مطاہرات امہات المومنین پر قیامت تک پیہم انوار کی بارش فرمائے۔

مقصود اصلی یہ ہے کہ ایک مبارک جماعت کی طرف سے بار بار اس اجتماع کے بارے میں سوال کیا گیا ہے جو لوگ ماہ ربیع الاول میں کرتے ہیں اور اسے میلاد کہتے ہیں، کہ آیا شریعت میں اس کی کوئی اصل بھی ہے یا یہ چیز دین میں بدعت، نو پید اور نو ایجاد امر ہے؟ اور انہوں نے اس کا جواب تفصیل اور وضاحت سے طلب کیا ہے۔ لہٰذا میں اللہ تعالیٰ کی توفیق و اعانت پر اعتماد کرتے ہوئے کہتا ہوں کہ میرے علم میں مذکورہ میلاد کی کتاب و سنت میں کوئی اصل نہیں ہے، نہ ہی یہ تقویٰ شعار اکابرین امت اور دیندار علماء ملت میں کسی سے منقول ہے۔ بلکہ یہ ایک ایسی بدعت ہے جسے بیکار اور بے عمل لوگوں اور خواہشات نفسانی کی پیروی کرنے والوں نے رواج دیا ہے، اور شکم پروری کرنے والے لوگ اس کا اہتمام و انصرام کرتے ہیں۔ اس کی دلیل یہ ہے کہ جب ہم نے میلاد پر احکام خمسہ کا اجراء کیا، اس طرح کہ یا تو یہ واجب ہوگا، یا مندوب، یا مباح، یا مکروہ ہوگا یا حرام۔ تو معلوم ہوا کہ اس کا واجب نہ ہونا اجماعاً

ثابت ہے اور یہ مندوب بھی نہیں ہوسکتا کیونکہ مندوب اسے کہتے ہیں جو شریعت کا مطلوب ہو لیکن اس کے تارک پر ذم وعقاب نہ ہو۔ اور اس عمل کی نہ تو شریعت نے اجازت دی ہے اور نہ ہی میرے علم کے مطابق یہ صحابہ کرام اور دیندار تابعین کا فعل رہا ہے اور اللہ تعالیٰ کے حضور میں اس عمل کے بارے میں میرا یہی جواب ہے اگر اس کے بارے میں مجھ سے کوئی سوال کیا گیا۔ نہ یہ مباح ہوسکتا ہے کیونکہ مومنین کا اجماع ہے کہ دین میں بدعت رائج کرنا جائز نہیں۔ اب صرف مکروہ حرام باقی رہ جاتا ہے۔ اس لحاظ سے ان دونوں کی بابت دو فصلوں میں کلام ہوگا۔ ان دونوں حالتوں میں اختلاف کیا جائے گا۔ پہلی حالت یہ کہ کوئی شخص اپنے اور اپنے اہل وعیال اور اصحاب کے مال سے محفل میلاد منعقد کرے اور اس میں کھانے پینے سے تجاوز نہ کرے، نہ ہی کسی گناہ کا ارتکاب کرے تو یہ جیسا کہ ہم نے پہلے بیان کیا بدعت سیہ مکروہہ ہے، کیونکہ متقدمین فقہاء اسلام اور علماء ذوی الاحترام کے عمل سے ثابت نہیں۔ دوسری حالت یہ کہ اس میں گناہ کا ارتکاب کرنے کے ساتھ ایسا غیر معمولی اہتمام وانصرام کرے کہ چندہ دینے والا چندہ تو دے لیکن اس کا دل اس پر تیار نہ ہو اور اسے مال کے کم ہونے کا رنج ہو۔ علماء فرماتے ہیں کہ کسی دھونس اور دباؤ کے ذریعے مال لینا تلوار کے ذریعے مال لینے جیسا ہی ہے، خاص کر جب اس میں شکم سیری کے علاوہ دف اور مجیرہ کے ساتھ گانا باجا، بے ریش لڑکوں اور خوبصورت عورتوں کے ساتھ اجتماع، جھوم جھوم کر، لپٹ لپٹ کرنا چنا، خوف قیامت کو بھلا کر لہو ولعب میں مشغول ہونا بھی شامل ہو۔ اسی طرح تنہا عورتوں کا اجتماع بھی حرام ہوگا جب کہ "اِنَّ رَبَّکَ لَبِالْمِرْصَاد" (ترجمہ: بے شک تیرا رب گھات میں ہے۔) بھول کر خوشی ومسرت میں گانے میں اور ذکر وتلاوت میں اپنی آوازوں کو بلند کریں، اس صورت میں اس کی حرمت میں کوئی اختلاف نہیں ہے، نہ ہی کوئی غیرت مند مرد اسے پسند کرسکتا ہے۔ ہاں جن کے دل گناہوں کی آلائش کی وجہ سے مردہ ہوچکے وہ اسے حرام تو کجا عبادت سمجھتے ہیں:

**انا للہ و انا الیه راجعون، بدأ الاسلام غریبا و سیعود کما بدا**
اسلام شروع میں اجنبی تھا اور عنقریب پھر اجنبی ہو جائے گا۔ اسی ضمن میں ہمارے شیخ قشیری نے بہترین اشعار کہے ہیں جو ان کی طرف سے ہمیں عطا کردہ اجازت میں شامل ہیں، فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| **وصار اهل العلم فی وهده** | **وصار اهل الجهل فی رتبته** |
| **حادو اعن الحق فما للذی** | **سار وابه فیما مضی نسبته** |
| **فقلت للابرار اهل التقی** | **والدین لما اشتدت الکربته** |
| **لا تنکرو احوالکم قرأتت** | **لوبتکم فی زمن الغربته** |
| **لا یزال الناس بخیر** | **ما تعجب من العجب** |

ترجمہ: ''ہمارے اس پرآشوب دور میں برائی کو سب جانتے ہیں اور نیکی کو کوئی نہیں جانتا، علم والے پستی میں چلے گئے اور جہلاء ان کے منصب پر فائز ہو گئے۔ وہ حق سے دور ہو گئے تو ان کے اور اسلاف کے درمیان کوئی تعلق نہ رہا۔ میں نے متقیوں اور پرہیزگاروں سے کہا: تم اتنی تکلیفیں کیوں اٹھا رہے ہو، تم اپنی حالتوں کو مت بدلو، کیونکہ تم اس زمانے میں لوگوں کیلئے خود ہی اجنبی ہو گئے ہو۔''

امام ابوعمرو بن علاء نے بھی بہت اچھی بات کہی کہ ''لوگ جب تک نئی چیزوں کا انکار کرتے رہیں گے۔ نیز یہ بات بھی قابل غور ہے کہ ماہ ربیع الاول جس میں سرکار دو عالم ﷺ کی ولادت ہوئی، اسی مہینہ میں آپ کی وفات بھی ہوئی تو خوشی منانا غم منانے سے بہتر کیسے ہو گیا؟ ہمارا جو فرض تھا وہ ہم نے پورا کر دیا، اللہ تعالیٰ سے قبولیت کی امید ہے۔

## فاکہانی کے رسالہ کا رد:

یہ فاکہانی کی پوری گفتگو جسے انہوں نے اپنی کتاب مذکور میں بیان کیا ہے۔ سب سے پہلے ہم ان کے قول: (میرے علم کے مطابق اس میلاد کی کتاب وسنت میں کوئی اصل نہیں ہے) کو لیتے ہیں۔ اس کے رد میں کہا جا سکتا ہے کہ نفی علم نفی وجود کو مستلزم

نہیں۔ مزید یہ کہ حافظ ابوالفضل ابن حجر نے سنت نبویہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام سے اس کی ایک اصل کا استخراج کیا ہے اور میں نے بھی ایک دوسری اصل مستنبط کی ہے جسے ہم آگے ذکر کریں گے۔ رہا ان کا قول:

''ایک ایسی بدعت ہے جسے بیکار اور بے عمل لوگوں اور خواہشات نفسانی کی پیروی کرنے والوں نے رواج دیا ہے۔''

تو اس کا جواب یہ ہے کہ ماسبق کے بیان سے ظاہر ہو گیا کہ میلاد شریف رائج کرنے والا ایک عادل و عالم بادشاہ تھا جس نے میلاد پاک کو تقرب الی اللہ کی نیت سے منایا اور علماء وصلحاء بلا کراہت اس میں حاضر ہوتے تھے۔ بالخصوص ابن دحیہ کو تو اتنا پسند آیا کہ انہوں نے اس موضوع پر اس کیلئے ایک کتاب تصنیف کی۔ یہ علماء کرام (جو اس میں حاضر ہوتے تھے) اس سے راضی تھے، اسے جائز سمجھتے تھے اور اس کا انکار نہیں کرتے تھے اور ان کا یہ کہنا کہ ''یہ مندوب بھی نہیں ہو سکتا کیونکہ مندوب اسے کہتے ہیں جو شریعت کا مطلوب ہو۔'' اس کا جواب یہ ہو سکتا ہے کہ مستحب میں طلب کبھی نص کے ذریعہ ہوتی ہے اور کبھی قیاس کے توسط سے، اگرچہ اس کے سلسلے میں کوئی نص وارد نہیں ہوئی ہے، پھر بھی اس کے بارے میں ایک ایسا قیاس ہے جو آنے والی دو اصلوں پر مبنی ہے۔ ان کا یہ کہنا کہ ''مباح بھی نہیں ہو سکتا کیونکہ دین بدعت مباح نہیں'' تو اسے ہم تسلیم ہی نہیں کرتے کیونکہ بدعت حرام و مکروہ میں ہی مختصر نہیں بلکہ کبھی مباح ہوتی ہے، کبھی مندوب و مستحب اور کبھی واجب تک ہوتی ہے۔

## اقسام بدعت:

نووی نے ''تہذیب الاسماء واللغات'' میں لکھا ہے کہ شریعت میں بدعت اس نو پید اور نو ایجاد چیز کو کہتے ہیں جو نبی کریم ﷺ کے مبارک عہد میں نہ ہو۔ اس کی دو قسمیں ہیں: (۱) بدعت حسنہ، (ﷺ) بدعت قبیحہ۔

شیخ عزالدین بن عبدالسلام ''القواعد'' میں بیان کیا کہ بدعت کی پانچ قسمیں ہیں:

(۱) واجبہ، (۲) محرمہ، (۳) مستحبہ، (۴) مکروہہ، (۵) مباحہ۔

مزید فرماتے ہیں: ''اس کے معلوم کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ آپ بدعت کو قواعد شریعہ پر پیش کریں، اگر قواعد ایجاب میں داخل ہو تو واجبہ، قواعد تحریم میں داخل ہو تو محرمہ، قواعد استحباب میں آئے تو مستحبہ اور اگر قواعد کراہت میں داخل ہو تو مکروہ ورنہ مباح ہے۔'' پھر انہوں نے پانچوں قسموں کی مثالیں ذکر کرتے ہوئے بدعت مستحبہ کے سلسلے میں لکھا ہے: ''اس کی چند مثالیں ہیں، انہی میں سے سرائے تعمیر کرانا، مدارس قائم کرنا اور ہر وہ نیکی کا کام جو زمانہ نبوی ﷺ میں نہیں تھا۔ تراویح کا اہتمام کرنا، تصوف و جدل کے دقائق وغوامض میں غور وخوض کرنا اور مسائل کے استنباط کی محفلیں منعقد کرنا بھی اسی میں شامل ہے اگر ان کا مقصد رضائے الٰہی کا حصول ہے۔

امام بیہقی نے ''مناقب شافعی میں اپنی سند کے ساتھ امام شافعی رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے۔ وہ فرماتے ہیں: ''نو پید اور دو قسم کے ہیں ایک وہ جو کتاب، سنت، اثر، یا اجماع کے خلاف ہو، یہ بدعت ضلالت ہے۔ دوسرا وہ جس کا مدار بھلائی پر ہو اور وہ مذکورہ چیزوں میں سے کسی کے خلاف نہ ہو، یہ بدعت، بدعت مذمومہ نہیں۔ جیسا کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے رمضان المبارک میں تراویح کے بارے میں فرمایا: ''**نعمت البدعة هذه**'' یہ کیا ہی اچھی بدعت ہے۔ یعنی یہ ایسی نئی چیز ہے جو پہلے نہ تھی اور اگر ہو گئی تو بھی اس میں کوئی مضائقہ نہیں، اس بنیاد پر جس کا بیان گزرا۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا کلام ختم ہوا۔

اس بیان سے شیخ تاج الدین فاکہانی کے قول ''نہ یہ (یعنی میلاد) مباح و جائز ہو سکتا ہے۔ یہی وہ ہے جسے ہم بدعت مکروہہ کہتے ہیں الخ'' کا رد معلوم ہو گیا۔ کیونکہ یہ وہ قسم ہے جس میں کتاب و سنت، اثر یا اجماع امت کسی کی مخالفت نہیں، لہٰذا یہ بدعت، بدعت مذمومہ نہیں ہو سکتی جیسا کہ امام شافعی علیہ الرحمہ والرضوان کی عبارت میں ہے، یہ بس ایک ایسی نیکی ہے جو زمانہ نبوی میں نہیں تھی۔ اس لیے کہ گناہ کا ارتکاب کیے بغیر کھانا کھلانا اور اجتماع کرنا محمود و مستحسن ہے۔ ابن عبد السلام کی عبارت سے بھی یہی ظاہر و ثابت ہے۔

## حرام ومکروہ باتیں:

فاکہانی نے دو دوسری صورت بیان کی ہے اور اس پر جو تنقید کی ہے وہ فی نفسہ صحیح ہے۔ بلاشبہ ایسی محفل جس میں مرد عورتیں، جوان، نوعمر لڑکے، باہم خلط ملط ہوں اور جس میں رقص و سرور اور چنگ و رباب کی گرم بازاری ہو یا ایسی محفل میں جس میں عورتیں الگ جمع ہو کر بلند آواز سے گاتی ہوں، حرام ہے۔ مگر اس کا یہ مطلب نہیں کہ میلاد شریف کا منعقد کرنا ہی حرام ٹھہرا بلکہ مذکورہ بالا صورتوں میں حرمت میلاد شریف کے سلسلے میں اجتماع منعقد کرنے کی وجہ سے نہیں، بلکہ ان چیزوں کی بناء پر ہے، جو شریعت میں حرام ہیں اور اس مبارک اجتماع کے ساتھ مل گئی ہیں (اور اگر ان چیزوں کو نہ کیا جائے تو میلاد شریف ذکر مصطفیٰ علیہ السلام کی محفل ہوگی) بلکہ اس قسم کے امور نماز جمعۃ المبارک کے اجتماع پر پیش آئیں تو ظاہر ہے کہ یہ ایک قبیح حرکت اور بری بات ہوگی، مگر اس سے نماز جمعہ کے اصل اجتماع کی مذمت لازم نہیں آتی۔ دیکھنے میں آیا ہے کہ اس قسم کے بعض امور، رمضان المبارک کی راتوں میں بھی جب نماز تراویح کیلئے لوگ جمع ہوتے ہیں پیش آجاتے ہیں تو کیا ان امور کی وجہ سے نماز تراویح کے اجتماع تو سنت ہے اور نیکی اور عبادت کا کام ہے مگر جو مذکورہ بالا قسم کے امور اس کے ساتھ مل گئے ہیں۔ "قبیح" اور شنیع ہیں، اسی طرح ہم کہتے ہیں کہ میلاد پاک کے سلسلے میں منعقدہ کیا جانے والے اجتماع تو بذات خود مندوب اور نیکی کا کام ہے، مگر مذکورۃ الصدر قسم کے جو دیگر امور اس کے ساتھ مل گئے، مذموم وممنوع ہیں۔

## میلاد پر خوشی کرنا مستحسن ہے:

مؤلف موصوف کی آخری دلیل یعنی" باوجود یہ کہ جس مہینہ میں نبی کریم علیہ السلام کی ولادت ہوئی (اسی میں آپ کا وصال ہوا ہے لہٰذا اس میں غم وحزن کی بجائے خوشی و مسرت کا اظہار بہتر مناسب نہیں۔) تو اس کا جواب یہ ہے کہ نبی کریم علیہ السلام کی ولادت مبارکہ ہمارے لیے سب سے بڑی نعمت اور آپ کی وفات ہمارے لیے سب سے بڑی

تکلیف ہے لیکن شریعت نے نعمت پر شکر وحمد اور مصیبت پر صبر و رضا اور اخفاء کی تلقین فرمائی ہے۔ جیسا کہ ولادت کے وقت عقیقہ کرنے کا حکم دیا ہے، یہ کسی کی پیدائش پر خوشی و شکر کے اظہار کا نام ہے۔ لیکن کسی کی موت کے وقت اظہار غم کی محفل منعقد کرنے اور کھانا وغیرہ کھلانے کا حکم نہیں دیا ہے۔ بلکہ آہ وفغاں اور نوحہ کرنے سے بھی منع فرمایا ہے۔ اس سے معلوم ہو گیا کہ اس مہینہ میں سرکار دو عالم ﷺ کی ولادت باسعادت پر خوشی کا اظہار کرنا مستحسن ومحمود ہے نہ کہ آپ کے وصال پر اظہار حزن وملال کرنا۔

ابن رجب نے کتاب ''اللطائف'' میں رافضیوں کی مذمت کی ہے کیونکہ انہوں نے امام عالی مقام رضی اللہ عنہ کی شہادت کی وجہ سے یوم عاشورہ کو ماتم کرنا شروع کر دیا۔ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول اللہ ﷺ نے انبیاء کرام علیہم السلام کے وصال کی تاریخوں میں ماتم منانے کی اجازت نہیں دی ہے تو جو حضرات ان سے کم تر درجے ہیں، ان کے وصال وشہادت کی تاریخ کو ماتم کا دن کیسے بنایا جا سکتا ہے؟

## علامہ ابن الحاج کی میلاد پر شاندار گفتگو:

امام ابوعبداللہ بن الحاج نے اپنی کتاب ''المدخل'' میں میلاد پاک پر نہایت شاندار گفتگو کی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ اس محفل میں میلاد شریف کے شعار (جیسے: اجتماع، جلوس، جلسہ، نعرہ اور جھنڈا) کا اظہار کرنا اور شکر خداوندی بجا لانا لائق مدح ہے اور اس میں شامل منکرات وفواحش قابل مذمت ہیں۔ یہاں ہم ان کے کلام کو بالتفصیل پیش کر رہے ہیں۔

ابن الحاج ''فصل فی المولد'' (یہ فصل میلاد کے بیان میں ہے۔) کے تحت فرماتے ہیں کہ ''ان رائج کردہ بدعتوں میں سے ایک ماہ ربیع الاوّل میں میلاد پاک منانا ہے جسے وہ عظیم عبادت سمجھتے ہیں حالانکہ اس میں بہت کچھ حرام و ناجائز افعال بھی شامل کر لیے گئے ہیں۔ مثلاً آلات طرب جیسے: طار، مصرصر اور شبابہ وغیرہ جنہیں آلات سماع کے طور پر استعمال کرتے ہیں اور ان کے ساتھ برائی میں مشغول ہوتے

ہیں۔ خاص کر جن اوقات کو اللہ تعالیٰ نے فضیلت وعظمت عطا فرمائی، ان میں بدعتوں اور حرام کاموں کا ارتکاب کرتے ہیں جبکہ سماع بلاشبہ اس رات کے علاوہ میں بھی جائز نہیں تو اس رات میں کیسے جائز ہو سکتا ہے جو اس مہینہ کی عظمت وفضیلت کو متضمن ہے کہ جس میں اللہ تعالیٰ نے رحمت عالم ﷺ کو مبعوث فرمایا۔ معلوم ہوا کہ آلات طرب و سماع کو اس بزرگ مہینے سے کوئی نسبت نہیں جس میں اللہ رب العزت نے سردار دو جہاں ﷺ کو پیدا فرما کر ہم پر احسان عظیم فرمایا لہٰذا ہمیں چاہیے کہ ہم اس میں کثرت سے عبادت وخیرات کے ذریعہ اس عظیم نعمت پر اللہ تعالیٰ کا شکر بجا لائیں اگرچہ نبی کریم ﷺ نے اس مہینہ میں دیگر مہینوں سے زیادہ عبادت نہیں فرمائی تو اس کا سبب صرف نبی کریم ﷺ کی اپنی امت پر رحمت وشفقت ہے کیونکہ آپ نے امت پر فرض ہو جانے کے ڈر سے بہت سے اعمال ترک فرما دیئے۔ لیکن جب آپ سے پیر کے دن روزہ رکھنے کے بارے میں سوال کیا گیا تو آپ نے اس مہینہ کی فضیلت کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا: "ذاک یوم و لدت فیہ" (یہ میری پیدائش کا دن ہے۔) اس دن کی فضیلت اس مہینہ کی فضیلت کو متضمن ہے لہٰذا ہمیں چاہیے کہ ہم اس مہینے کا ایسا احترام کریں جیسا کہ اس کا حق ہے، دیگر مبارک مہینوں کی طرح اس مہینہ کی تعظیم و تکریم کریں۔ کیونکہ یہ مہینہ بھی انہی مہینوں میں سے ایک ہے۔

✿ جیسا کہ حضور نبی کریم ﷺ کا فرمان ہے:

**"انا سید ولد آدم ولا فخر، آدم و من دونہ تحت لوائی"**

بلا فخر کہتا ہوں کہ میں اولاد آدم علیہ السلام کا سردار ہوں۔ حضرت آدم علیہ السلام اور ان کے تمام لوگ قیامت کے دن میرے جھنڈے کے نیچے ہوں گے۔

اور زمان ومکان کی فضیلت کا دارومدار ان میں کی جانے والی عبادتوں پر ہے جنہیں اللہ تعالیٰ نے ان کے یعنی ان اوقات ومقامات کے ساتھ مخصوص کیا ہے کیونکہ بات معلوم ہے کہ زمان ومکان کو بزرگی اپنی سے نہیں ہوتی بلکہ انہیں یہ بزرگی ان

معنوی خصوصیات (یا نسبتوں وغیرہ) کے سبب ہوتی ہے جن کے ساتھ یہ زمان ومکان مخصوص ہوتے ہیں۔ اب آپ ان خصوصیات اور برکات کو ملاحظہ کیجئے جنہیں اللہ تعالیٰ نے شہر ربیع الاوّل اور پیر کے دن کے ساتھ مخصوص کیا ہے۔ کیا آپ نے انہیں پیر کے دن دیکھا کہ پیر کے دن روزہ رکھنے میں بڑی فضیلت ہے کیونکہ آقائے دو عالم ﷺ کی ولادت اسی دن ہوئی لہٰذا ضروری ہے کہ جب یہ مہینہ آئے تو اس کی شان کے لائق اس کا احترام واہتمام ہو، اور اس کی تعظیم وتکریم کی جائے۔ نبی کریم ﷺ کی پیروی کرتے ہوئے کیونکہ آپ کی عادت کریمہ تھی کہ آپ فضیلت والے اوقات میں زیادہ عبادت وخیرات فرماتے تھے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

"کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم اجور الناس بالخیر و کان اجور ما یکون فی رمضان"

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ سب سے زیادہ سخی تھے بالخصوص رمضان المبارک میں آپ اور زیادہ سخاوت فرماتے تھے۔

## ماہ ربیع الاوّل کی تکریم:

لہٰذا ہمیں بھی حتی المقدور ان اوقات کی تعظیم وتکریم کرنی چاہیے اور اگر کوئی کہے کہ سرکار دو عالم ﷺ نے جن اوقات کا خصوصیت سے اہتمام و انصرام فرمایا وہ ہمارے علم میں ہے لیکن اس مہینہ میں آپ ﷺ نے کوئی مخصوص اہتمام نہیں فرمایا تو اس کا جواب یہ ہے کہ آپ اپنی عادت کریمہ کے بموجب امت پر تخفیف ونرمی چاہتے تھے بالخصوص اس کام میں جو آپ کی ذات اقدس کے ساتھ خاص ہو۔ مثلاً آپ ﷺ نے مدینہ منورہ کو مکہ مکرمہ کی طرح حرم قرار دیا لیکن امت پر رحمت وشفقت فرماتے ہوئے وہاں شکار کرنے اور درخت کاٹنے میں دم واجب نہیں فرمایا۔ اس لیے کہ آپ امت کی آسانی کیلئے اعمال ترک فرما دیتے تھے۔ اتنی تقریر کے بعد ثابت ہوگیا کہ صدقات و خیرات اور دیگر اعمال خیر کی کثرت کے ذریعہ اس مہینہ کی تعظیم وتوقیر بجالانا چاہیے اگر

یہ بھی نہ کر سکے تو کم از کم حرام کاموں سے ضرور بچتا رہے اور اس مبارک مہینہ کی تعظیم میں گناہوں سے علیحدہ رہے، اگرچہ محرمات کا ارتکاب اس کے علاوہ مہینوں میں بھی ممنوع ہے لیکن رمضان المبارک وغیرہ کی طرح اس مہینہ کے احترام میں ان افعال سے بچنا اشد ضروری ہے لہٰذا اس مہینہ میں بدعات وخرافات کی ایجاد، بدعت کی جگہوں اور تمام غیر مناسب فعل سے بچنا ضروری ہے۔

## علامہ ابن الحاج کی میلاد پر تنقید:

لیکن موجودہ دور میں کچھ لوگ اس کا الٹا کرتے ہیں کہ جونہی یہ مبارک مہینہ آتا ہے۔ (دف) مجیرہ وغیرہ کے ساتھ گانے باجے میں مشغول ہو جاتے ہیں۔ اس پر ستم یہ کہ اس گانے وغیرہ کو کار خیر تصور کرتے ہیں اس طرح کہ میلاد کی شروعات قرآن پاک کی تلاوت سے کریں گے، پھر ایسے شخص کو تلاش کریں گے جس کی آواز حیرت انگیز طور پر سریلی اور خوش کن ہو، اس سے گانا سنیں گے اور اس میں بہت سی برائیاں ہیں، بلکہ بعض تو یہاں تک کرتے ہیں کہ خوبصورت وخوش گلو نوجوان سے لچکدار آواز میں مٹکتے ہوئے غزل پڑھوائیں گے جس سے لوگ آزمائش میں پڑتے ہیں، اور بے شمار برائیاں جنم لیتی ہیں جو اکثر اوقات شوہر و بیوی میں فتنہ کا سبب بنتی ہیں اور ان کے درمیان فراق وعلیحدگی پر منتج ہوتی ہیں۔ محفل میلاد میں مذکورہ برائیاں اس وقت پیدا ہوتی ہیں جب اس میں دف اور مجیرہ وغیرہ آلات کے ساتھ سماع وغیرہ شامل ہو اور اگر ان خرافات سے بچ کر میلاد کی نیت سے لوگوں کو بلایا جائے اور کھانا کھلایا جائے تو بھی یہ بدعت ہے کیونکہ یہ دین میں زیادتی ہے نیز یہ سلف صالحین کے عمل سے ثابت بھی نہیں، نہ ہی ان حضرات سے میلاد کی نیت کرنا منقول ہے جبکہ اتباع سلف اولیٰ ہے اور چونکہ ہم ان کے متبع اور پیروکار ہیں لہٰذا جو انہوں نے کیا وہی ہمیں کرنا چاہیے۔''

ابن الحاج کے کلام کا حاصل یہ ہے کہ انہوں نے میلاد پاک کی مذمت نہیں کی بلکہ ان محرمات وفواحش کی برائی کی جو اس میں شامل ہو گئے اور ان کے ابتدائی کلام

میں صراحت ہے کہ اس مبارک ماہ میں کثرت سے نیک اعمال اور خیرات وصدقات کیے جائیں اور مختلف طریقے سے تقرب الی اللہ کی کوشش کی جائے اور یہی تو میلاد ہے جسے ہم اچھا سمجھتے ہیں کیونکہ اس میں بھی تلاوت قرآن اور کھانا کھلائے جانے کے سوا کچھ نہیں ہوتا ہے اور ان اعمال کے نیکی، بھلائی اور موجب قربت ہونے میں کوئی شک نہیں۔ ہاں اخیر میں جو انہوں نے یہ فرمایا: ''تو بھی یہ بدعت ہے۔'' تو یہ بات یا تو ان کے پہلے کلام کے مخالف ہے یا اسے بدعت حسنہ پر محمول کیا جائے۔ جیسا کہ پہلے مذکور ہوا یا پھر یہ کہا جائے: یہ کام تو نیک ہے لیکن میلاد کی نیت کرنا بدعت ہے جس کی طرف انہوں نے اپنے قول ''میلاد کی نیت بدعت ہے'' سے اشارہ فرمایا۔

## ابن الحاج کا علمی محاسبہ:

نیز انہوں نے فرمایا کہ ''ان حضرات میں سے کسی سے میلاد کی نیت کرنا منقول نہیں'' اس سے ظاہر ہے کہ انہوں نے صرف میلاد کی نیت کو ناپسند کیا ہے نہ کہ دعوت و اجتماع وغیرہ کو لیکن تحقیقی طور پر یہ بات ان کے پہلے کلام کے منافی ہے، اس لیے کہ انہوں نے اس ماہ مبارک میں کثرت عبادت و خیرات پر ابھارا ہے اور یہ بھی صراحت فرما دی کہ یہ عبادات وغیرہ سید المرسلین ﷺ کی ولادت پاک کی خوشی میں اللہ تعالیٰ کے شکر کے طور پر ہوں۔ آخر میلاد کی نیت کے بھی تو یہی معنی ہیں پھر وہ اس پر ابھارنے کے باوجود اس کی مذمت کیسے کر سکتے ہیں۔ رہا بغیر کسی نیت کے نیک کام کرنا تو اولاً یہ متصور ہی نہیں کر سکتا، اگر مان بھی لیا جائے تو نہ یہ عبادت کہلائے گی نہ ہی اس پر کوئی ثواب ہوگا، کیونکہ نیت کے بغیر عمل نہیں اور یہاں نیت بھی صرف یہ ہے کہ اس ماہ مبارک میں سرکار دو عالم ﷺ کی ولادت باسعادت پر اللہ رب العزت کا شکر بجا لایا جائے۔ بلاشبہ یہ نیت مستحسن ومحمود ہے۔ غور کرو۔

آگے چل کر علامہ ابن الحاج فرماتے ہیں کہ'' کچھ لوگ میلاد پاک صرف تعظیم کی نیت سے نہیں بلکہ اس لیے کرتے ہیں کہ جو مال انہوں نے تہواروں اور خوشی کے مواقع

پر لوگوں کو دیا ہے وہ واپس مل جائے۔ لیکن ڈائریکٹ مانگنے میں عار محسوس کرتے ہیں، اس لیے محفل منعقد کرتے ہیں جو مال کی واپسی کا سبب بن جاتا ہے۔ اس میں بہت ساری برائیاں ہیں، انہی میں سے یہ کہ اسے نفاق سے تعبیر کیا جا سکتا ہے کیونکہ باطن کے خلاف ظاہر کرنے کا نام ہی نفاق ہے۔ اس کے حال سے ظاہر ہوتا ہے کہ آخرت کے اجر کی توقع پر میلاد پاک منعقد کر رہا ہے، لیکن باطن میں مال جمع کرنے کی نیت ہے اور بعض لوگ مال و متاع جمع کرنے، اپنی تعریف کرانے اور لوگوں کو اپنا معاون و مددگار بنانے کیلئے میلاد کا ڈھونگ رچاتے ہیں۔ اس طریقہ کا بھی فاسد ہونا مخفی نہیں۔

یہ بھی کلام سابق کے مثل ہے کہ اس میں بھی فساد نیت فاسدہ کی وجہ سے آیا نہ کہ اصل میلاد کی وجہ سے۔

## علامہ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ کا موقف:

شیخ الاسلام حافظ العصر ابو الفضل ابن حجر سے میلاد پاک کے بارے میں سوال کیا گیا تو انہوں نے جواب میں فرمایا: ''میلاد دراصل ایسی بدعت ہے جو قرون ثلثہ کے مشائخ سے منقول نہیں، اس کے باوجود اس میں کچھ اچھائیاں ہیں اور کچھ برائیاں لہٰذا اگر کوئی برائیوں سے بچ کر میلاد پاک منائے تو یہ بدعت حسنہ ہے ورنہ بدعت سیئہ۔

## حدیث سے میلاد کا ثبوت:

(ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:) میں نے اس کا استخراج صحیحین میں مذکور ایک اصل سے ثابت کیا ہے۔ وہ یہ ہے کہ ''نبی کریم ﷺ مدینہ منورہ تشریف لائے تو آپ نے یہودیوں کو یوم عاشورہ کا روزہ رکھتے دیکھا۔ آپ نے اس کی بابت دریافت فرمایا تو یہودیوں نے کہا کہ اسی دن فرعون اور اس کا لشکر غرق ہوا تھا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اس کے ظلم سے نجات پائی تھی، اس لیے ہم اللہ تعالیٰ کے شکر کے طور پر روزے رکھتے ہیں۔'' اس سے معلوم ہوا کہ کسی معین دن میں نعمت کے حصول یا مصیبت سے چھٹکارا پانے کی وجہ سے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا جانا چاہیے اور ہر سال میں اس دن کے مثل

ونظیر کی جب آمد ہو شکر کا اعادہ ہو سکتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا شکر عبادت کے ذریعہ ہی ہو سکتا ہے۔ یعنی نماز، روزہ، صدقہ اور تلاوت وغیرہ سے۔ اور رحمت عالم ﷺ کی ولادت سے بڑھ کر کون سی نعمت ہو سکتی؟ لہٰذا مناسب اور بہتر یہ ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ کی پیدائش کے دن ہی میلاد منایا جائے، تا کہ یوم عاشورہ میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے قصے سے مطابقت رہے، اور اگر اس واقعہ سے قطع نظر کرتے ہوئے اس ماہ میں کسی دن بھی میلاد منعقد کر لیا جائے تب بھی کوئی حرج نہیں، بلکہ کچھ لوگوں نے اس میں توسیع کرتے ہوئے صراحت کی کہ سال میں کسی دن بھی میلاد کر سکتے ہیں، لیکن اس میں یوم عاشورہ سے مطابقت نہیں ہوگی۔ مذکورہ بالا کلام صرف انعقاد میلاد سے متعلق تھا۔

رہا یہ سوال کہ اس میں کیا کرنا چاہیے تو مناسب یہی ہے کہ یہ ایسے افعال اور کاموں تک ہی محدود ہے جن سے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنا سمجھا جائے۔ جیسے: تلاوت کرنا، کھانا کھلانا، صدقہ کرنا اور سرکار دو عالم ﷺ کی شان میں نعتیں پڑھنا اور ایسے قصائد پڑھنا جن سے دل دنیا سے دور ہو اور تفریح جو اس خوشی کے موقع کے مناسب ہو، اور جائز طریقہ پر ہو تو اس میں بھی کوئی حرج نہیں اور اگر حرام و مکروہ ہو یا خلاف اولیٰ ہو تو اس سے بچنا ضروری ہے۔ انتہی۔

## سرکار دو عالم ﷺ کا خود عقیقہ کرنا:

اس ضمن میں میں (امام جلال الدین سیوطی) نے بھی میلاد (کے جواز) کیلئے ایک اصل کا استنباط کیا ہے۔ امام بیہقی نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ نبی کریم ﷺ نے نبوت کے بعد اپنا عقیقہ فرمایا، حالانکہ آپ کے دادا حضرت عبدالمطلب نے آپ کی پیدائش کے ساتویں دن آپ کا عقیقہ کیا تھا اور عقیقہ دوبارہ نہیں ہوتا، تو یہ اسی پر محمول کیا جائے گا کہ آپ نے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنے کیلئے کہ اس نے آپ کو رحمۃ للعالمین بنا کر بھیجا ہے، اور امت کیلئے ولادت پاک پر شکر خداوندی بجالانا شروع فرمانے کیلئے دوبارہ عقیقہ فرمایا۔ جیسا کہ آپ بنفس نفیس اپنے اوپر درود پڑھا کرتے،

لہٰذا ہمیں بھی چاہیے کہ ہم میلاد پاک میں اجتماع کر کے، لوگوں کو کھانا کھلا کے اور دیگر جائز طریقوں سے خوشی و مسرت کا اظہار کر کے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کریں۔

## ابولہب کے عذاب میں تخفیف:

امام القراء حافظ شمس الدین ابن جزری اپنی کتاب "عرف لتعریف بالمولد الشریف" میں فرماتے ہیں کہ "ابولہب کو کسی نے خواب میں دیکھ کر پوچھا: تیرا حال کیا ہے؟ تو اس نے جواب دیا کہ جہنم میں جل رہا ہوں لیکن ہر پیر کی رات عذاب میں تخفیف ہو جاتی ہے اور اس نے انگلی کے سرے سے اشارہ کر کے کہا کہ اتنی مقدار انگلیوں سے پانی ملتا ہے جسے میں چوستا ہوں۔ یہ اس وجہ ہے کہ جب میری لونڈی ثویبہ نے مجھے نبی کریم ﷺ کی ولادت کی خوشخبری سنائی تو میں نے اسے آزاد کر دیا، اور اس نے آپ کو دودھ پلایا، ابولہب جیسا کافر۔ قرآن پاک نے جس کی مذمت فرمائی ہے: وہ بھی حضور نبی کریم ﷺ کی ولادت کی خوشی منانے کی وجہ سے جہنم میں راحت و سکون پائے تو آپ کے مومن، موحد غلام کا کیا کہنا، یقیناً اللہ تعالیٰ اسے خلد بریں میں داخل فرما کر اس کا بدلہ عطا فرمائے گا۔



## دمشقی کی روح پرور نعت میلاد:

حافظ شمس الدین بن ناصر الدین دمشقی نے اپنی کتاب (مورد الصادی فی مولد الہادی) میں لکھا ہے: یہ صحیح حدیث سے ثابت ہے کہ ابولہب پر ہر پیر کے دن عذاب کی تخفیف کی جاتی ہے کیونکہ اس نے نبی کریم ﷺ کی خوشی میں ثویبہ کو آزاد کیا تھا، اس کے بعد انہوں نے یہ شعر کہے ہیں:

اذا کان ھذا کافر اجاء ذمہ — تبت یداہ فی الجحیم مخلدا
اتی انہ فی یوم الاثنین دائما — یخفف عنہ للسرور باحمدا
فما الظن الذی بالعبد طول عمرہ — باحمد مسرور اومات موحدا

ترجمہ: "یہ کافر تھا جبکہ اس کی مذمت کتاب اللہ میں آئی ہے، ٹوٹ گئے اسکے دونوں ہاتھ اور وہ ہمیشہ جہنم میں رہے گا۔ حدیث میں آیا ہے کہ ہر پیر کے دن اس سے عذاب

میں تخفیف کی جاتی ہے کہ اس نے حضور نبی کریم ﷺ کی ولادت کی خوشی کی تھی۔ کیا خیال ہے اس بندہ مؤمن کے بارے میں جو حضور نبی کریم ﷺ کی ولادت کی خوشیاں مناتا رہا اور توحید (ویمان) کی حالت میں جان وجاں آفریں کے سپرد کر دی۔''

**فائدہ:**

ابن الحاج نے لکھا ہے کہ اگر یہ کہا جائے کہ اس میں کیا حکمت ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ کی ولادت ماہ ربیع الاوّل اور پیر کے روز ہوئی اور رمضان المبارک شریف میں ہیں ہوئی جو قرآن کے نزول کا مہینہ ہے اور جس میں لیلۃ القدر پائی جاتی ہے، نہ حرمت والے مہینوں (اشہر حرم) میں، نہ ہی پندرہ شعبان المعظم کی رات کو، نہ ہی جمعۃ المبارک کے دن یا شب جمعہ کو اس کا جواب چار وجوہ سے دیا جا سکتا ہے۔

(۱) یہ کہ حدیث شریف میں آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے درختوں کو پیر کے دن تخلیق فرمایا۔ اس میں بڑے تنبیہ ہے اور وہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس میں خوراک، رزق، میوہ جات اور خیرات کی چیزیں تخلیق فرمائی ہیں بنی نوع انسان کی نشوونما اور گزران وابستہ ہے جن سے ان کے نفوس خوش ہوتے ہیں۔

(۲) یہ کہ ربیع کی لفظ میں اس کے اشتقاق کی نسبت سے ایک اچھا اشارہ اور نیک فال پائی جاتی ہے۔ ابوعبدالرحمٰن صلقی فرماتے ہیں کہ ہر ایک انسان کیلئے اس کے نام سے اس کا حصہ ہے یعنی نام کا اس کے بدن پر اثر پڑے گا۔)

(۳) یہ کہ ربیع متوسط اور سب سے بہتر موسم ہے اور آپ کی شریعت بھی متوسط اور سب سے بہتر و آسان ہے۔

(۴) یہ کہ اللہ نے آپکے ذریعہ اس وقت کو فضیلت عطا فرما دی، جس میں آپ کی ولادت ہوئی، اگر آپکی ولادت باسعادت رمضان المبارک وغیرہ مذکورہ اوقات میں ہوئی ہوتی، تو یہ وہم ہوتا کہ آپ ان اوقات کی فضیلت کی وجہ سے افضل و اعلیٰ ہو گئے ہیں۔

☆ ☆ ☆

# مولد العروس

مصنف:

علامہ عبدالرحمٰن ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ



ترتیب وتدوین:

مولانا محمد عبدالاحد قادری

# حسنِ ترتیب

# تذکرہ مصنف

علامہ ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ کا نام عبدالرحمٰن بن ابی الحسن علی بن محمد بن علی ابن عبداللہ بن حمادی ہے۔ کنیت ابوالفرج اور لقب ابن جوزی ہے۔ آپ کے مشہور زمانہ لقب کا سبب یہ ہے کہ آپ کے آباء میں آٹھویں پشت پر جعفر نامی شخص کو جوزی کے لقب سے یاد کیا جاتا ہے۔ اور ابن عماد کے بقول جوز، بصرہ شہر کا ایک محلّہ ہے۔

علامہ ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ کی عمر تین سال تھی کہ آپ کے والد فوت ہو گئے۔ دنیا اسلام کے آفتاب و ماہتاب بن کر چمکنے والے نونہال کی پرورش بعد میں پھوپھی صاحبہ نے کی۔ جب آپ حد شعور میں داخل ہوئے تو پھوپھی صاحبہ نے آپ کو ابوالفضل ابن ناصر کی مسجد میں چھوڑ دیا جو کہ رشتہ میں ان کے ماموں تھے۔ آپ نے بہت قلیل عرصہ میں پوری توجہ سے حفظ قرآن، علوم قرات اور تحصیل علم حدیث کی منازل طے کر لیں، اس بارے میں آپ خود فرماتے ہیں کہ علم کی محبت بچپن ہی سے میرے دل کی گہرائیوں میں جاگزیں تھی اور میں حصول علم کیلئے کسی بڑی سے بڑی مہم کو سر کرنے میں لذت محسوس کیا کرتا تھا چنانچہ اللہ تعالیٰ نے مجھے مقام علم پر فائز کر دیا۔ علامہ ابن جوزی یوں تو علم میں اونچا مقام رکھتے ہیں مگر جس علم میں آپ کو شہرت حاصل ہوئی، وہ علم حدیث ہے۔ اس علم میں آپ کی بہت سی تصانیف ہیں حتیٰ کہ اپنے علم و تجربہ پر اعتماد کی وجہ سے فرمایا کرتے تھے کہ میرے زمانے تک حضور نبی کریم ﷺ سے روایت شدہ کوئی بھی حدیث میرے سامنے بیان کی جائے تو میں بتا سکتا ہوں کہ یہ صحت و ضعف کے کس درجہ پر ہے تو آپ کا یہ دعویٰ غرور پر مبنی نہیں بلکہ حق و صداقت کے اظہار و تحدیث نعمت کے طور پر ہے۔

علامہ ابن جوزی بہت بڑے عاشق رسول تھے، اور آپ نے حالت نزاع میں فرمایا کہ جن قلموں سے میں تمام عمر حدیث رسول اللہ ﷺ لکھتا رہا ہوں ان کے سروں

پر لگی ہوئی روشنائی کھرچ لی جائے اور غسل دینے کیلئے تیار کردہ پانی میں یہ روشنائی ڈال دینا، شاید اللہ تعالیٰ رحمان و رحیم اس جسم کو نار جہنم سے نہ جلائے جس پر اس کے محبوب ﷺ کی حدیث کی روشنائی کے ذرے لگے ہوں، تو وصیت پر بعد وصال عمل کیا گیا۔ علامہ ابن جوزی فن خطابت میں بھی اعلیٰ مقام رکھتے تھے، آپ کی مجلس وعظ میں لاکھوں انسان موجود ہوتے تھے۔ عوام الناس ہی نہیں بلکہ خلیفہ وقت بھی، جملہ وزرائے سلطنت کے ساتھ پتھر کی تصویر بنا دم بخود بیٹھا ہوتا تھا، اور کئی راہ گم کردہ فسق و فجور سے تائب ہو کر صراط مستقیم کے راہی بن گئے اور آپ کے ہاتھ پر دو لاکھ سے زائد کفار نے کلمہ حق پڑھ کر حلقہ بگوش اسلام ہوئے۔ علامہ ابن جوزی حضرت امام احمد بن حنبل کے مقلد تھے اور آپ نے بہت سی کتب تصنیف کی تھیں، آپ نے ایک مرتبہ ان کی تعداد تصنیف کے متعلق سوال کیا گیا تو ان کا جواب یہ تھا میری تصنیفات تین سو چالیس سے کہیں زیادہ ہیں جن میں کئی کتابیں بیس جلدوں میں ہیں اور زیر نظر رسالہ مولد العروس میں بھی آپ کی وہ تصنیف ہے جس میں میلاد مصطفیٰ ﷺ پر خوب روشنی ڈالی گئی۔

## وصال:

سبط ابن جوزی فرماتے ہیں کہ میرے نانا جان سات رمضان المبارک ۵۹۷ ہجری کو خلیفہ کی والدہ کی قبر کے پاس وعظ کرنے کیلئے تشریف فرما تھے اور میں اسی مجلس میں حاضر تھا۔ آپ نے فرمایا: میں اللہ تعالیٰ سے درخواست کرتا ہوں کہ وہ میری عمر کو دراز کر دے، حالانکہ اس نے نعمتوں کے ساتھ اس چیز کو طوالت بخشی ہے جو کہ کچھ میری فطرت میں ہے اور منبر سے نیچے اتر کر گھر تشریف لے گئے اور بیمار ہو گئے، پانچ دن بیمار رہنے کے بعد ماہ رمضان المبارک کے ۹۷ ہجری جمعہ کی رات مغرب و عشاء کے درمیان خالق حقیقی کو جا ملے۔

☆☆☆

## ذکر تشریف آوری

سب تعریفیں اللہ تعالیٰ کیلئے ہیں جس نے صبح مستنیر کو حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے عروس جمال کی سفیدی سے ظاہر فرمایا اور افلاک کمال پر بروجِ جمال سے سورج اور قمر منیر کو طلوع کیا اور عالم قدیم میں سیدالکونین ﷺ کو بطور حبیب، نجیب اور سفیر منتخب فرمایا۔ عالم وجود کی تمام مخلوقات سے آپ کی تعظیم و توقیر کیلئے وعدے حاصل کیے۔ آپ ﷺ کے رخ تاباں کے جمال کمال کی عظمت کیلئے بطون کو پیدا فرمایا۔ آپ ﷺ کے ظہور اور مدت حمل کیلئے ان کو منتخب کیا۔ اس نفیس نفس، درِ یتیم اور خوبصورت روح کے موتی کی حفاظت کیلئے اللہ تعالیٰ نے ان کو سمندر بنایا اور ان میں سے بعض کو اپنی حکمت تقدیر سے شیریں اور بعض کو تیز کھاری پانی والا بنایا۔ آپ ﷺ کو مجتبیٰ بنایا۔ آپ ﷺ کو غلاظت وشیطانی وسوسہ سے محفوظ اور مطہر کیا۔ حضرت آدم، حضرت نوح، حضرت شیث، حضرت ابراہیم اور حضرت اسماعیل علیہم السلام کی پشتوں میں منتقل فرمایا۔ ہر نبی آپ ﷺ کے ذریعہ سے ہی پناہ کا طلبگار رہا۔ ہر ایک سے آپ ﷺ پر ایمان لانے اور آپ کی نصرت واعانت کرنے کا عہد و میثاق لیا اور یہ بات قرآن کریم میں مرقوم ہے۔

### حضور نبی کریم ﷺ کا وسیلہ:

اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کی توبہ آپ ﷺ کے باعث قبول کی اور حضرت ادریس علیہ السلام کو سرکار دو عالم ﷺ کے طفیل اپنی طرف اوپر اٹھایا۔ حضرت نوح علیہ السلام نے کشتی میں آپ ﷺ کے توسل سے قربت الٰہیہ حاصل کی۔ حضرت ہود علیہ السلام نے اپنی دعا میں آپ ﷺ کے ذریعہ سے پناہ مانگی۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے آپ کے ﷺ واسطہ سے بارگاہ الٰہی میں سفارش کی۔ حضرت اسماعیل علیہ السلام نے آپ کے وسیلہ

سے عاجزی و انکساری کے ساتھ دعا کی۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے آپ ﷺ کی گفتگو کے متعلق اپنی قوم کو اطلاع دی اور رب کریم سے آپ ﷺ کا امتی و وزیر ہونے کی درخواست کی۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے آپ ﷺ کی تشریف آوری کی خبر دی اور آپ ﷺ کے زمانہ تک کی مہلت طلب کی تا کہ ان کے مددگار ہوسکیں۔ مذہبی پیشواؤں نے آپ ﷺ کی آنے کی خبر دی اور کاہنوں نے بھی آپ ﷺ کے متعلق اعلان کیا۔ جن آپ ﷺ کی رسالت پر ایمان لائے۔ آیات قرآنیہ آپ ﷺ کے اسم گرامی کے متعلق شاہد ہیں۔

## ولادت کے وقت کے معجزات:

فارس کی آگ حضور نبی کریم ﷺ کے نور سے بجھ گئی۔ تمام شاہی تخت اپنے بادشاہوں سمیت لرز گئے اور تاج اپنے بادشاہوں کے سروں سے گر گئے۔ آپ ﷺ کے ظہور کے وقت بحیرہ طبریا پُر سکون ہو گیا۔ کتنے ہی چشمے ظاہر ہوئے اور اُبل پڑے۔ ایوانِ کسریٰ میں شگاف پڑ گیا اور اس کے کنگرے گر پڑے۔ ساتوں آسمانوں کے فرشتوں نے حضور نبی کریم ﷺ کی ولادت کی ایک دوسرے کو خوشخبری دی۔ آسمان آپ ﷺ کے شرف کیلئے محفوظ کیے گئے۔ آپ ﷺ کے اکرام کیلئے چوری چوری سننے والوں کو شہاب کے ذریعہ رجم کیا گیا۔ ابلیس چیخا اور اس نے اپنے لیے سخت مصیبت و ہلاکت کو پکارا۔

## حضور نبی کریم ﷺ کی صفات کے متعلق اشعار:

ترجمہ: ''کیا تمہیں معلوم ہے کہ کون رات کے وقت براق پر سوار ہوا اور حضرت جبرئیل علیہ السلام ساتھ کے طور پر آپ ﷺ کے پیچھے چلے۔ یہاں تک کہ بڑھتے بڑھتے آسمان پر بلند ہوئے۔ آپ ﷺ قریب ہوئے اور اپنے رب کریم کے ساتھ گفتگو کی۔''

(نبی کریم ﷺ پر صلوٰۃ و سلام بھیجئے)

اور کون سب سے پہلے نبوت سے کے ساتھ مختص ہیں حالانکہ آپ ﷺ کے جد امجد حضرت آدم علیہ السلام کا خمیر ابھی مکمل نہیں ہوا تھا۔ اور کون ہے جس نے

رفعت کو پایا حتیٰ کہ شرافت کے ساتھ بلند ہوئے اور فخر و فخامت کو پایا۔

(نبی کریم ﷺ پر صلوٰۃ و اسلام بھیجئے)

وہ سیدہ آمنہ کے لخت جگر البشیر (بشارت دینے والے) المنذر (ڈرانے والے) الصادق (قول کے سچے) المزمل (چادر اوڑھنے والے) المدثر (کمبل ڈھانپنے والے) السابق (سب سے آگے بڑھ جانے والے) المقتدم (سب سے پہلے وجود میں آنے الے) المتاخر (سب سے آخر میں ظاہر ہونے والے) اور افعال حمیدہ کو اول و آخر میں جمع کرنے والے۔

(نبی کریم ﷺ پر صلوٰۃ و اسلام بھیجئے)

بلند و بالا آسمانوں کے رب نے حضور نبی کریم ﷺ کو چنا اور فضل و کرامات کے ساتھ مختص فرمایا۔ رب حکیم نے اپنی طرف سے وحی مقدس کے ذریعہ حکمت، ذکر، التجا اور فضیلت کی راہنمائی فرمائی۔

(آپ ﷺ پر صلوٰۃ والسلام بھیجئے)

وہ اللہ تعالیٰ کے مخلص دوست، خاتم الرسل اور اللہ کے فضل سے اسی کے ہی امین خاص ہیں۔

**لا در در الشعران لم امله فی مدح احمد لولوئا منظرما**

ترجمہ: ''شعر کی خوبی کوئی خوبی نہیں ہے اگر اس کو احمد مجتبیٰ ﷺ کی مدح میں پروئے ہوئے موتی کی طرح نہ لکھتا۔''

(نبی کریم ﷺ پر صلوٰۃ و اسلام بھیجئے)

**یا من براہ اللہ نورا للوری فاقام فیھم منذرا و مبشرا**

ترجمہ: ''اے وہ ذات! جس کو اللہ تعالیٰ نے مخلوق کیلئے نور پیدا کیا اور آپ نے منذر و مبشر کی حیثیت سے قیام کیا۔''

لو، یہاں نمناک مٹی اور کھلے میدان میں آپ ﷺ کی سخاوت کا پودا ہے

اور یومِ آخرت عمومی طور پر، عنقریب ہمیں کل جمع کر دے گا۔

(آپ ﷺ پر صلوٰۃ والسلام بھیجئے)

میری طرف سے اتنا سلام ہو جتنی دفعہ بادِ صبا چلی اور ٹیلوں کے لمبے لمبے باغات کے درختوں کی شاخوں نے آپس میں معانقہ کیا۔

(نبی کریم ﷺ پر صلوٰۃ واسلام بھیجئے)

اور ٹیلوں میں کبوتروں نے آمنا سامنا کیا اور آپ ﷺ کے نور نے آسمانوں میں ستاروں کو روشن کیا۔

(نبی کریم ﷺ پر صلوٰۃ واسلام بھیجئے)

قادرِ مطلق اللہ تعالیٰ نے نبی کریم ﷺ پر تمام موجودات کی تعداد کے برابر رحمت نازل فرمائی۔ خدا کی قسم! اے اس کے ذکر سے لطف اٹھانے والو! آپ میں سے کون ہے جو کوچ کرنے والا ہے اور قیام کرنے والا ہے۔

(نبی کریم ﷺ پر صلوٰۃ واسلام بھیجئے)

## حلیہ مصطفیٰ ﷺ:

جب محمد رسول اللہ ﷺ کی ولادت ہوئی تو آپ ﷺ مخلوق میں دولہا کی مانند ایسے چہرہ کے ساتھ ظاہر ہوئے جو ظہور میں چاند کے مشابہ ہے۔ ایسے بالوں کے ساتھ جو اپنی سیاہی میں تاریکی کی طرح ہیں۔ ایسی جبیں کے ساتھ جس سے نور و روشنی نکلی۔ ایسے قد کے ساتھ کہ اس کے ساتھ حسن و جمال مطمئن ہوا اور ایسے ناک کے ساتھ جو تیز تلوار کی دھار کی شہرت سے احسن ہے۔ ایسے دو ہونٹوں کے ساتھ جو مثل عقیق ہیں۔ ایسے دانتوں کے ساتھ جو بکھرے ہوئے موتیوں کے مشابہ ہیں۔ ایسی پیشانی کے ساتھ جو رونق و نور میں چاند کی مانند ظاہر ہوئی اور ایسے سینے کے ساتھ جو ایمان کے ساتھ معمور ہو گیا۔ ایسے دونوں ہاتھوں کے ساتھ جن سے جنت کا پانی پھوٹ نکلا، ایسے قدم کے ساتھ جس کیلئے یقیناً حصولِ سعادت میں تاثیر ہے۔

حضور نبی کریم ﷺ کی ولادت کے وقت کائنات مضطرب ہوگئی جبکہ آپ ﷺ مخمور تھے۔ سعادت مندی عالم وجود پر پھیلی اور ایمان کا وطن مستور ہوگیا۔ تمام اہل کائنات کی طرف وحی کی بشارت دینے والا تشریف لایا۔ قاری الوصل نے پڑھا اور اقطار عالم میں جمِ غفیر کو پکارا۔

## قرآن مجید میں نبی کریم ﷺ کے صفات حمیدہ:

یَا اَیُّھَا النَّبِیُّ اِنَّا اَرْسَلْنٰکَ شَاھِدًا وَّ مُبَشِّرًا وَّ نَذِیْرًا○ وَ دَاعِیًا اِلَی اللّٰہِ بِاِذْنِہٖ وَ سِرَاجًا مُّنِیْرًا○ وَ بَشِّرِ الْمُؤْمِنِیْنَ بِاَنَّ لَھُمْ مِّنَ اللّٰہِ فَضْلًا کَبِیْرًا○ وَلَا تُطِعِ الْکٰفِرِیْنَ وَ الْمُنٰفِقِیْنَ وَدَعْ اَذٰھُمْ وَ تَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ وَ کَفٰی بِاللّٰہِ وَکِیْلًا۔

ترجمہ: ''اے نبی ﷺ! ہم نے آپ ﷺ کو شاہد، مبشر، نذیر، اس کے اذن سے اللہ کی طرف بلانے والا اور روشن چراغ بنا کر ارسال کیا اور مومنوں کو خوشخبری دیجئے کہ یقیناً ان کیلئے اللہ کی طرف سے فضل کبیر ہے۔ کافروں اور منافقوں کی پیروی نہ کیجئے اور ان کی طرف سے اذیت کا خیال نہ کیجئے، اللہ پر توکل فرمایئے اور اللہ ہی نگہبان کافی ہے۔''

## ولادت کے متعلق اشعار:

ترجمہ: ''صبح ہدایات نے عالم وجود کو سرور سے بھر دیا جب حبیب اللہ ﷺ کا چہرۂ روشن ظاہر ہوا۔ اے ماہ ربیع تو نے ایسے باعزت چاند کو طلوع کیا جو کمال کے ساتھ تمام چودھویں رات کے چاندوں پر فوقیت رکھتا ہے۔ اے ماہِ ربیع، تو احمد مصطفیٰ ﷺ کی ولادت کے ساتھ آیا اور یقیناً ہمارے پاس مسرت کے ساتھ بشارت دینے والا آیا۔ آپ ﷺ کے ظہور کے وقت پرندے خوشی سے گنگنائے اور شاخیں تھلیاں بن کر جھکیں۔ نذیر کی حیثیت میں احمد مجتبیٰ ﷺ کی تشریف آوری کے باعث بادِ نسیم مبشر و معطر بن کر آئی۔

والحور فی غرف الجنان تباشرت و قضت بمیلاد النبی نذورا، لما بداوجه الحبیب تلالأت کل البقاع قد نطقن شکورا. ورأته امنة یسبح ساجدا عند الملاد الی السماء مشیرا. دانشق ایوان لکسریٰ جهرة و غدا حزینا فی الانام کسیرا، و تساقط الاحنام عنده ملاده وتصعد الکهان منه زفیرا

ترجمہ: ''حوروں نے جنت کے بالا خانوں میں ایک دوسرے کو خوشخبری دی اور میلاد النبی ﷺ کے باعث انہوں نے نذروں کو پورا کیا۔ جب چہرۂ حبیب ﷺ ظاہر ہوا تو تمام طبقات زمین جگمگا اٹھے اور شکرگزاری بیان کی۔ سیدہ آمنہ نے آپ ﷺ کو ولادت کے وقت سجدہ کی حالت میں تسبیح پڑھتے ہوئے اور آسمان کی طرف اشارہ کرتے ہوئے دیکھا۔ کسریٰ کا محل بلند آواز کے ساتھ شق ہوگیا اور وہ مخلوق میں ٹوٹا ہوا غمگین و آرزردہ ہوگیا۔ آپ ﷺ کی ولادت کے وقت بت اوندھے گر گئے اور آپ ﷺ کی تشریف آوری کا کاہنوں نے شور مچایا۔''



## وسیلہ کی برکات:

جب حضرت آدم علیہ السلام نے اپنے قصور کی شفاعت طلب کی تو غفور اللہ تعالیٰ نے آپ کے طفیل بخش دیا۔ اسی طرح حضرت نوح علیہ السلام نے حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے وسیلہ سے کشتی میں نجات پائی، پس آپ ﷺ کے وسیلہ سے ہی خیر اللہ تعالیٰ سے درخواست کرو۔ اگر آپ ﷺ نہ ہوتے تو موسیٰ کلیم اللہ کوہ طور پر مخاطب نہ ہوتے جبکہ انہوں نے امور کا ارادہ فرمایا۔ اگر آپ ﷺ نہ ہوتے تو عیسیٰ مسیح علیہ السلام آسمان کی طرف نہ اٹھائے جاتے اور یقیناً وہ مجاہد و نذیر بن کر نزول فرمائیں گے۔ تمام انبیاء کرام علیہم السلام نے ولادتِ احمد مجتبیٰ ﷺ کی بشارت، تشریف لاتے وقت اور واپس جاتے وقت دی۔ آتش پرستوں کی آگ آپ ﷺ کے باعث عاجزی کرتے ہوئے بجھ گئی اور آپ ﷺ کی وجہ سے بادلوں کا برسنا بارش بن گیا۔ احمد مصطفیٰ ﷺ کے

حالات کتاب قرآن مجید میں تواتر سے آتے ہیں اور یقیناً بحیرہ (راہب) نے اس راز کو ظاہر کیا۔ اے امت ہادی ﷺ تمہیں بشارت ہو کہ بالضرور تو نے طٰہٰ ﷺ کے ذریعہ جنت وحریر کو حاصل کر لیا۔

جب تک دنیا ہے میرے رب اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ پر ہمیشہ رحمت فرمائی اور اس کو بہت زیادہ کیا۔

## شب ولادت کے عجائبات:

حضور نبی کریم ﷺ کی شب ولادت کو ایران کے بادشاہ کا محل پھٹ گیا۔ وہ آزمائشوں اور مصائب میں مبتلا ہو گیا۔ شیاطین کو آسمان کی طرف چڑھنے سے منع کر دیا گا اور ان کے کانوں کو بلندی سے سننے کی غرض سے بہرہ کر دیا گیا۔ وہ ہر طرف سے دھتکار دیئے گئے اور ان کیلئے دائمی عذاب ہے یہ سب کچھ اس نبی کریم اور رسول معظم ﷺ کی حرمت کیلئے جس پر تو نے اپنی محکم کتاب عزیز میں نازل فرمایا ہے:

اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَاءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ الْكَوَاكِبِ

ترجمہ: ''بے شک ہم نے آسمان دنیا کو ستاروں کی زینت سے سجایا ہے۔''

اے اللہ! تعجب ہے کہ جب کبھی مشتاق شخص آپ ﷺ کا از حد خواہشمند ہوا تو اس نے بیابانوں کو طے کیا، اونٹنیوں کی پشتوں پر سوار ہو کر چلا اور جب کبھی حدی خوان نے آواز بلند کی، پہاڑ اور بڑے بڑے خیمے ظاہر ہوئے۔ عاشق محزون نے جلدی کی تو اس سے محبوباؤں کی ملاقات کیلئے محبت اور زیادہ ہو گئی۔ شاعر کہتا ہے:

## اشعار:

ترجمہ: ''اے بھورے رنگ کے اونٹ کے حدخانوں، اونٹنیوں کے ساتھ نرمی کرو، کیونکہ میرا دل سواری کے اونٹوں کے پیچھے چل پڑا۔ میرا جسم الم وحزن اور محبوباؤں کے ملاقات کے شوق سے پگھل گیا۔ کیا میرے لیے ملاقات کا کوئی طریقہ ہے کیونکہ میرے آنسو بادلوں کی طرح ہو گئے۔ اگر زمانہ وصل کی خوشی عطا کرے اور

میں اپنے مقاصد و حاجات کو پہنچا دیا جاؤں تو میں فخریہ اس مٹی کو بوسہ دوں گا اور اپنے بہنے والے آنسوؤں سے سیراب کروں گا اور میں وادی عقیق اور اس کے باشندوں کے ذریعہ، صاحب نصیب ہو جاؤں گا اور اس شخصیت کے وسیلہ سے جوان خیموں میں نازل ہوئی۔ گنبدوں نے بدر منیر کو گھیر لیا، جب وہ ان بلند چوٹیوں میں لوٹا۔"

فلو انا عملنا کل یوم لأ حمد مولد اقد کان واجب

ترجمہ: "اگر ہم ہر روز حضرت احمد مجتبیٰ ﷺ کا میلاد مناتے تب بھی واجب تھا۔"

آپ ﷺ کیلئے مشارق و مغارب میں حسن کے چاند فرمانبرداری اور حالت سجود میں مشتاق ہوئے ہیں۔ آپ ﷺ پر گھڑی اتنی مرتبہ مہیمن (حفاظت کرنے والا) اللہ تعالیٰ کی رحمت ہے جتنی بار ستاروں کی روشنی ظاہر ہوئی۔

جب رسول اللہ ﷺ کی ولادت ہوئی تو فرشتوں نے سری و جہری طور پر اعلان کیا۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام بشارت لائے اور عرش، طرب میں جھوم اٹھا۔ خوبصورت آنکھوں والی حوروں نے محلات سے باہر نکل کر عطر کو بکھیر دیا۔

و قیل لرضوان زین الفردوس الاعلی. وارفع عن القصر ستوا.
وابعث الی منزل آمنة اطیار جنات عدن ترمی منا قیر هادرا

ترجمہ: "رضوان کو فردوس اعلیٰ سجانے کیلئے کہا گیا اور حکم ہوا کہ محل سے پردہ اٹھا دو اور کاشانہ سیدہ آمنہ کی طرف جنات عدن کے پرندوں کو بھیجو تاکہ وہ اپنی چونچوں سے موتی برسائیں۔"

فلماو ضعت محمدا ﷺ رات نورا اضاء ت منه قصو و بصری و قامت حولها الملائکة و نشرت اجنحتها نشرا و نزل الصافون والمسبحون فملؤو اسهلا ووعرا

ترجمہ: "جب سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا نے حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کو جنم دیا تو آپ نے ایک نور دیکھا، جس سے بصریٰ کے محلات روشن ہو گئے اور

سیدہ آمنہ کے گرد فرشتوں نے کھڑے ہو کر اپنے پروں کو بکھیرا، ذی مرتبہ اور تسبیح پڑھنے والوں نے نرم ہموار اور سخت زمین کو بھر دیا۔"

صلاة الله مولانا البديع ۔ على نور الهدى طه الرفيع
بدا بدر الكمال على الجميع ۔ وأشرق نور ذى الحسن البديع
اضاء الكون يزهو فى البتهاج ۔ بميلاد المكرم فى الربيع
وفاح عبير مولدر كمسك ۔ يفوح شداه من طيب الصنيع
و عم الخافقين سناه ضواء ۔ يلوح على الورى ضوء الشفيع
قصور الروم مع بصرى اضاءت ۔ و أشرق فى الانام سنا الرفيع
محيا منه فاق الشمس حسنا ۔ منيرا مسفر اهدى القطيع

ترجمہ: "ہمارے خالق اللہ کی رحمت نورالہدی (ہدایت کے نور) اور رفعتوں والے طٰہٰ ﷺ پر ہو۔ تمام پردہ بدرِکمال ظاہر ہوا اور صاحب حسن و کمال و نور چمک اٹھا۔ کائنات روشن ہوئی اور خوشی میں میلاد مکرم کے ربیع الاوّل میں ہونے کی وجہ سے منور ہوئی۔ آپ ﷺ کی خوشبو ولادت کستوری کی طرح پھوٹی اور اس کی خوشبو عمدہ کام کی خوبی سے مہکتی ہے۔ آپ ﷺ کی چمک اضیاء کے اعتبار سے مشرق و مغرب میں علم ہوئی اور صاحب شفاعت کا ضیاء تمام مخلوق پر ظاہر ہوئی۔ روم و بصری کے محل روشن ہو گئے اور مخلوق میں صاحب رفعت ﷺ کی روشنی جگمگا اٹھی۔ آپ ﷺ کا چہرہ حسن، نور اور چمک میں سورج سے فائق ہے اور ریوڑ کیلئے رہنمائی حاصل ہوتی ہے۔"

"زائچہ اوقات ماہِ ربیع الاوّل میں سعادتمند ہو گیا کیونکہ موسم بہار کی بارش ربیع کے مہینہ میں ہے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ پر اپنی رحمت نازل فرمائی جتنی بار کبوتروں نے شجرِ بہار کی شاخوں پر گنگنایا۔ اور آپ ﷺ کی آل پر، پھر صحابہ کرام، گروہ اہل فضل اور پختہ قدر والوں پر رحمت نازل فرما۔ اور جو کچھ مسرت و مدح میں کہا گیا ہے ہمارے خالق اللہ تعالیٰ کی رحمت ہے۔"

## نورِ مصطفیٰ ﷺ کا پشت در پشت منتقل ہونا:

روایت ہے کہ جب حضرت آدم علیہ السلام کی اللہ تعالیٰ نے تخلیق فرمائی تو آپ کا نور ظاہر ہوا اور آپ کا اسم گرامی ساق عرش پر سطر میں تحریر تھا جب یہ نور حضرت شیث علیہ السلام کے پاس منتقل ہوا تو وہ نور حسن و جمال کے اعتبار سے واضح ہوا اور جب نور حضرت نوح علیہ السلام کے پاس منتقل ہوا تو آپ نورِ مصطفیٰ ﷺ کے طفیل جودی پہاڑ پر سکونت پذیر ہوئے اور جب نور حضرت ابراہیم علیہ السلام کے پاس منتقل ہوا تو آگ ٹھنڈی اور گل وگلزار ہوگئی جب نور حضرت اسماعیل علیہ السلام کے پاس منتقل ہوا تو اس کی برکت سے قربانی دیئے گئے اور صبر پایا، جب نور حضرت عبدالمطلب کے پاس منتقل ہوا تو انہوں نے تنگی کے بعد فراخی کو پایا۔ نور مصطفیٰ ﷺ کی وجہ سے ہاتھی لوٹا یا گیا۔ ابر ہہ کو مکمل شکست ہوئی اور بیت اللہ خوشی سے جھوم اٹھا۔ صفا پہاڑ نورِ مصطفیٰ ﷺ سے جگمگا اٹھا اور جمال کے دولہا کی ولادت کے ساتھ کرۂ خاص روشن ہوگیا۔

یا رسول اللہ! یا حبیب اللہ! ﷺ۔ انت لی عون یوم القی اللہ!!

سرنا و الرکبان نحوذ السلطلن نریجسی الغفران بجاہ رسول اللہ ﷺ

ترجمہ: ”یارسول اللہ! یا حبیب اللہ! (ﷺ) آپ ہی اللہ سے ملاقات کے دن میری مدد ہیں۔ ہم اور سوار اس صاحب جاہ و جلال کی طرف روانہ ہوئے، ہم رسول اللہ ﷺ کی عزت کے باعث مغفرت کے امیدوار ہیں۔“

اے حدی خوان! وادی میں آواز کو بلند کرو اور ہادی مصطفیٰ ﷺ کا ذکر کرو جو اللہ تعالیٰ کی تمام مخلوق سے بہتر ہیں۔ تمام لوگ خوشی سے جھوم اٹھے، روحیں مدہوش ہوگئیں، ہواؤں نے ابن عبداللہ ﷺ کیلئے نغمے گائے۔ اولوالالباب کیلئے آسمان ظاہر ہوگئے اور احباب، رسول اللہ ﷺ کے باعث خوش ہوگئے۔ وہ وطنوں کو بھول گئے، پیاسے سیراب ہوگئے اور تمام غم یارسول اللہ ﷺ! دور ہوگئے۔ انہوں نے دہلیز کو بوسہ دیا، آسمانوں کا مشاہدہ کیا اور ابن عبداللہ کے پاس احباب کا ذکر کیا۔ انہوں نے آنسوؤں کو بہایا،

خضوع ظاہر ہوا اور درخت کے تنے رسول اللہ ﷺ کے مشتاق ہوئے۔ اے بھائیو! نبی ﷺ عدنان پر صلوٰۃ بھیجو، یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے قرآن میں وارد ہے۔

## سیدہ آمنہ کی زبان سے ولادت کا بیان:

سیدہ آمنہ نے فرمایا کہ جب میں نے اپنے لخت جگر محمد مصطفیٰ ﷺ کو جنم دیا تو میں نے ان کو سرگیں آنکھوں والا، مدھون (تیل لگا ہوا) ناف بریدہ، خوشبو والا اور ختنہ شدہ جنا، اللہ تعالیٰ نے اس کیلئے سینہ کو کشادہ کیا اور حضرت جبرئیل علیہ السلام نے آپ کو اٹھا کر بحر و بر کی سیر کرائی اور دائیں و بائیں اطراف سے ملائکہ نے گھیرے میں لے لیا اور انہوں نے جبیں و آبرو کو دیکھا جو حسن، نور، ضیا اور عطر پر فائق ہے۔ دانت کو دیکھا کہ اس سے اللہ تعالیٰ نے قلوب عاشقین کو مدہوشی ودیعت فرمائی۔ سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا نے بلندی سے آواز سنی جو آپ کو ندا دے رہی ہے۔ اے آمنہ! آپ کو بشارت ہو یہی وہ حسنین کریمین کے نانا جان اور سیدہ زہراء کے والد محترم ہیں۔ آپ ﷺ سیدہ آمنہ کے بطن (مبارک) میں سری و جہری طور پر تسبیح الٰہی پڑھتے تھے۔ سبحان ہے وہ ذات جس نے اس نبی مکرم ﷺ کو سلطان الانبیاء پیدا فرمایا اور اس کیلئے شرف و ذکر کو عالم ملکوت میں بلند فرمایا:

## ولادت پر خوش ہونے اور خرچ کرنے کا انعام:

وجعل لمن فرح بمولده حجابا من النار و ستوا. و من انفق فی مولده درهما كان المصطفیٰ صلی الله علیه واله وسلم له شافعا و مشفعا و اخلف الله علیه بكل درهم عشرافیا بشریٰ لكم امة محمد لقد فلتم خیرا كثیرا فی الدنیا و فی الاخری

ترجمہ: ”ہر وہ شخص جو آپ کی ولادت کے باعث خوش ہوا، اللہ تعالیٰ نے اس کیلئے آگ سے محفوظ رہنے کیلئے حجاب اور ڈھال بنائی، جس نے مولد مصطفیٰ ﷺ کیلئے ایک درہم خرچ کیا تو آپ ﷺ اس کیلئے شافع و مشفع ہوں گے اور اللہ تعالیٰ ہر درہم کے بدلہ دس درہم معاوضہ دے گا۔ اے امت محمدیہ

ﷺ تجھے بشارت کہ تو نے دنیا وآخرت میں خیر کثیر حاصل کر لیا۔''

## میلاد کی خوشی میں جنت:

جو احمد مجتبیٰ ﷺ کی ولادت کیلئے کوئی عمل کرتا ہے تو وہ سعادتمند ہے اور خوشی، عزت اور خیر وفخر کو پالے گا۔ جنابِ عدن میں موتی سے مرصع تاج اور سبز لباس کے ساتھ داخل ہوگا، اس کو محل عطا کیے جائیں گے جو بیان کرنے والے کیلئے شمار نہیں کیے جائیں گے۔ ہر محل میں کنواری حور ہے۔ خیر الانام ﷺ پر صلوٰۃ بھیجو، یقیناً آپ ﷺ کی ولادت کے باعث بھلائی عام پھیلائی گئی اور جس نے بھی آپ ﷺ پر ایک دفعہ صلوٰۃ بھیجی ہمارا رب کریم اس کو دس مرتبہ جزا دے گا۔

## اشعار:

ترجمہ: ''وادی منحنیٰ اور ارض رامہ میں حفاظت کے ساتھ خوبصورت ہے اور اس کے خیمے عالی مرتبہ بنائے گئے۔ خوش مزاج، دانا، حسین جمیل اور فیاض دست ہے، اس کی علامت کرامت و بزرگی ہے۔ لطیف الذات، چاند سے بھی زیادہ دلکش اور جس وقت نیزہ نے آپ ﷺ کی قد وقامت کو دیکھا تو وہ دوہرا ہوگیا۔ وہ رئیس ہے اور ہر عیب سے محفوظ، منور ومسرور ہے اور اس کیلئے نشانِ راہ ہے۔''

| | |
|---|---|
| و أقدام له في الصخر بانت | والا في الرمل بان لها علامة |
| صحوک السن تنظره بشوشا | ولا في حبه عندی ملامة |
| قد جاء البعير اليه يشكو | فخلصه الحبيب من الضلامه |
| وتا دته الغزالة باشتياق!! | اجرنی ياشفيعا فی القيامه! |
| رأی الصياد ما قد كان منها | فاسلم عاجلا و قضی مرامه |
| وجاء ت نحوه الاشجار تسعی | مع الاطيار حقانی تهامة |
| نسيج العنكبت خفاه حقا | و فوق الباب عششت الحمامة |
| عليه صلاة رب العرش دوما | مدی الايام الی يوم القيمة |

ترجمہ: ''آپ ﷺ کے نشانِ قدم چٹان میں ظاہر ہوئے اور ریت میں ان کی کوئی علامت نہیں ہے۔ سیاہ بال ہیں جن کی سیاہی تاریک رات کی مانند ہے اور آپ ﷺ کا نقاب ڈھیلا ہے۔ منور پلکیں اور جبیں ایسی جس سے روزِ قیامت نور روشن ہوگا۔ آپ ﷺ کے دونوں ابرو دراز اور باریک، درمیان سے بلند تنگ نتھنوں والی ناک اور سرمگیں آنکھیں حسن کا مجسمہ ہیں۔ آپ ان کو کشادہ دانتوں والا اور بشاش دیکھیں گے اور میرے نزدیک ان کی محبت میں کوئی ملامت نہیں ہے۔ ارضِ نجد میں وہ آزاد ہرن ہے اگر وہ اپنے نقاب کو ڈھیلا کرے تو وہ شیروں کا شکار کرتا ہے۔ یقیناً اونٹ آپ کے پاس شکوہ کناں آیا اور حبیب اللہ ﷺ نے اس کو ظلم سے نجات دی۔ ہرنی نے اشتیاق کے ساتھ آپ ﷺ کو پکارا کہ اے روز قیام کے شفیع مجھے عذاب سے نجات دلائیے۔ جو کچھ ہرنی کی طرف سے ہوا شکاری نے دیکھا تو جلد اسلام لاکر اپنے مقصد کو پہنچ گیا۔ یہ بات حق ہے کہ وادی تہامہ میں درخت پرندوں سمیت دوڑتے ہوئے آپ کے پاس آئے اور مکڑی کے جالے نے بھی آپ کو پوشیدہ کر دیا اور دروازے پر کبوتری نے گھونسلا بنالیا۔ روزِ قیامت تک ہمیشہ آپ پر رب العرش کی رحمت ہے۔''

## صفات و معجزات مصطفیٰ ﷺ:

حضرت ابو سعید الخدری سے روایت ہے کہ انہوں نے کہا کہ رسول کریم ﷺ کی بعض انکساریوں میں سے اپنے جوتے کا سینا، کپڑے کو پیوند لگانا، بکری کا دودھ دوہنا، خادمہ کے ساتھ آٹا پیسنا اور اس کے ساتھ کھانا ہے۔ آپ سہل خوراک، بات ماننے والے، فیاض دست، اچھے خلق والے، آپ کے دونوں بازو پر گوشت اور آپ بہت حیا والے تھے۔ خشک تنا آپ کا مشتاق ہوا، سوسمار نے آپ ﷺ پر سلام بھیجا، آپ ﷺ کے قدموں کے نیچے پہاڑ کانپ اٹھا، گوہ اور اونٹ نے آپ سے گفتگو کی۔ آپ ﷺ کا نور زیادہ روشن اور راز زیادہ ظاہر، آپ ﷺ کا مرتبہ اعلیٰ، ذکر زیادہ شیریں، آواز زیادہ جمیل، دین اکمل، زبان فصیح، دعا کامیاب، نصرت ناپید شدہ، اسم گرامی آسمانوں

میں احمد (ﷺ) اور زمین میں محمد (ﷺ) ہے۔ یہ نبی صاحب وفاء عفت اور لطافت والے، رکوع و سجود کرنے والے، خوبصورت جسم والے، معتدل قامت، دائرہ نما عمامہ، شریف ہمت، عالی درجہ، زبان کے سچے اور روشن دلیل والے ہیں۔ ارادوں کے پاک، صادق اللسان، نہ بہت دراز اقامت، نہ کوتاہ قد جائے ولادت مکہ، سواری دلدل، آپ کی اونٹنی عضبا، آپ ﷺ کا چہرہ چاند سے زیادہ حسین، بھیڑیے نے آپ کی ہیبت کے باعث گفتگو کی، اشجر و حجر آپ ﷺ کی خدمت کیلئے دوڑ پڑے اور آپ ﷺ نے اپنی امت کی شفاعت کرنے کو پسند فرمایا۔

آپ ﷺ کی ہتھیلی میں کنکریوں نے تسبیح بلند کی اور انگلیوں سے پانی پھوٹ پڑا۔ خشک تنا آپ ﷺ کا مشتاق ہوا۔ مکڑی نے آپ ﷺ کیلئے جالا بنا، کبوتری نے گھونسلا بنایا اور رب کریم نے آپ پر رحمت وسلام نازل فرمایا۔

اشعار:

ترجمہ: اے اللہ! اے اللہ! محمد مصطفیٰ ﷺ کی مدح مجھے بہت عزیز ہے۔

حبیب قلبی ملکت لبی اکی سربی الی المکی

ترجمہ: ''اے میرے دل کے حبیب! آپ ﷺ نے میری عقل کو قابو میں لے لیا، اے میرے بھائی! میرے ساتھ مکی نبی کی طرف چلو۔''

رات کو چلو امید ہے کہ رات کی وجہ سے میں لیلیٰ کو دیکھو جبکہ وہ ظاہر ہوا۔ جونہی وہ ظاہر ہوئی تو وہ آنکھ کیلئے محبوب ہے۔ میں اسی بناء پر اپنی آنکھوں کا طواف وسیع کرتا ہوں۔

و سر بالا سحار لقبر المختار کثیر الانوار جمیل النیۃ
و قل یا ھادی فؤادی صادی و حبک زادی، فانظرا لسیہ
محمد لہ شان و نورہ قدبان أتی بالقرآن یھدی البریۃ

ترجمہ: ''سحری کے وقت نبی مختار کے روضہ کی طرف چلو جو کثرت انوار اور اچھی نیت والے ہیں۔ اور عرض کروائے ہادی ﷺ! میرا دل تشنہ ہے

اور آپ ﷺ کی محبت میرا زادِ راہ ہے لہٰذا میری طرف نظرِ کرم فرمائیے۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام زیادہ اوپر چڑھنے والے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام زیادہ بزرگی والے ہیں تو آپ ﷺ تمام سے زیادہ سعادتمند ہیں۔ محمد مصطفیٰ ﷺ کی ایک شان ہے اور آپ کا نور ظاہر ہے۔ آپ ﷺ قرآن کے ساتھ تشریف لائے اور مخلوق کو ہدایت دیتے ہیں۔"

مقام ابراہیم علیہ السلام محل تعظیم ہے اور میں کریم کو نیک نیتی سے پکارتا ہوں۔ میں مقامِ سعی میں سات چکر لگانے کیلئے جاتا ہوں اور میرا ارادہ ہے کہ اپنی آنکھوں پر سعی کروں۔ میرا ارادہ ان کی زیارت اور انؑ کے نور کا مشاہدہ کرنے کا ہے۔ آپ کے احسان کو پکارا گیا تا کہ میرے لیے شفاعت کریں۔

## پیر کے دن کی اہمیت:

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی ولادت پیر کو ہوئی۔ اسی دن نبوت عطا کی گئی۔ اسی دن مدینہ کی طرف ہجرت فرمائی۔ اسی دن حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا سے عقد نکاح کیا اور رسول اللہ ﷺ جمعرات اور پیر کو روزہ رکھتے تھے اور سوموار کے دن ہی آپ کا وصال باکمال ہوا۔

## تنگدستی کا علاج:

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: "جو تنگ دستی کی حالت میں ہو، وہ مجھ پر کثرت سے درج ذیل صلوٰۃ وسلام بھیجے۔"

"اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ"

یہ درود شریف ایسا ہے کہ اسکے ذریعہ اس تنگ دست کا ٹھکانہ مکرم ہو جائے گا، آخرت میں اسکو شرف بخشا جائے گا اور شفاعت کے ذریعہ اسکی رضا اور آرزو پہنچائی جائے گی۔

## خصائص مصطفیٰ ﷺ:

رسول اللہ ﷺ اپنی ذات کے اعتبار سے تم میں سے بہتر، پاکیزہ دل، قول کے

زیادہ سچے، فعل کے لحاظ سے زیادہ سے زیادہ تزکیہ کرنے والے، کثیر الاصل، ایفاء عہد کے پکے، ذی مرتبہ وفضل، تخلیق کے لحاظ سے احسن اور شرافت کے لحاظ سے زیادہ پاکیزہ، شیریں کلام، سلام کرنے میں زکی، جلیل القدر، عظیم الفخر، کثرت سے شکر کرنے والے، رفیع الذکر، حکم میں اعلیٰ، جمیل الصبر، خوشحالی کے زیادہ قریب، مرتبہ میں افضل، ایمان میں اول، بیان زیادہ واضح، خوشی میں زیادہ خوبصورت، حیات دنیا وقبر کے لحاظ سے آپ تمام سے زیادہ منور ہیں۔

**شجرۂ نسب:**

محمد (ﷺ) بن عبداللہ بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبد مناف بن قصی بن کلاب بن مرہ بن کعب بن لوی بن غالب بن فہر بن مالک بن نضر بن کنانہ بن خزیمہ بن مدرکہ بن الیاس بن مضر بن نزار بن معد بن عدنان اور یہ حضرت اسماعیل بن ابراہیم علیہم السلام کے فرزند ارجمند ہیں۔

**اشعار:**

ترجمہ: آپ کا نسب ایسا ہے جس نے کمال کو کلی طور پر جمع کر لیا ہے اور مخلوق کے اندر، عقول کو اپنے حسن کے ذریعہ زیر کر لیا ہے۔ آپ کا نسب ایسا ہے جس کے باعث جمال مکمل ہو گیا اور رب العلیٰ نے آپ کو ظاہری فخر پہنایا ہے۔ اے سیدہ آمنہ کے حسین خوابوں کی کامیابی! آپ ﷺ کی تشریف آوری کے وقت جنگل کے وحشی جانوروں نے ایک دوسرے کو خوشخبری دی۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے تسبیح پڑھتے ہوئے آسمان میں منادی کی کہ یہ وہی ہیں جو لوگوں میں رسول بنا کر بھیجے گئے۔

واللہ خص محمدا بفضائل

من نورها النور الشريعة قد علا

ترجمہ: ”اللہ تعالیٰ نے محمد ﷺ کو فضائل کے ساتھ مخصوص کیا ہے اور ان فضائل کے نور میں ایک نورِ شریعت ہے جو بلند ہوا ہے۔“

عرش کا نور قدیم آپ ﷺ کے نور سے ہے اور زمانہ قدیم سے دیکھی جانے والی کرسی بھی آپ کے نور سے ہے۔ جب تک دنیا قائم ہے میرے رب کریم نے دائمی طور پر رحمت نازل فرمائی اور آپ ﷺ کے فضل و مرتبہ میں اضافہ کیا۔

له النسب العالی فلیس کمثله

حسیب نسیب محسن متکرب

ترجمہ: ''آپ ﷺ کا عالی نسب ہے اور آپ ﷺ کی مثل کوئی نہیں ہے۔
آپ ﷺ حسب و نسب والے اور زیادہ احسان و کرم فرمانے والے ہیں۔''

میں آپ کو ہر ثنا خوانی میں مقدم سمجھتا ہوں کیونکہ جب آپ ﷺ ہی مدح ہیں تو نسیب (صاحب نسب) مقدم ہوا کرتا ہے۔ تاج کے ذریعہ جلیل القدر اور خوبصورتی کیلئے خاص کیے گئے ہیں اور حسن و کمال کی نعمتوں کے ساتھ تاجدار اور حسین ہیں۔

فما الکون الاخلة و محمد طراز باعلام الهدایة معلم

فصلوا علی الرسل الکرام جمیعهم و زید و اعلیٰ طٰه الصلاة و سلموا

ترجمہ: ''کائنات صرف ایک نیا لباس ہے اور اس پر محمد مصطفیٰ ﷺ علامات ہدایت کے ساتھ ایک نقش و نگار ہیں۔ تمام رسل کرام پر درود بھیجو اور طٰہٰ (علیہ الصلوٰۃ والسلام) پر صلوٰہ و سلام کثرت سے بھیجو۔''

## نور محمدی ﷺ کی تخلیق:

حضرت کعب الاحبار رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جب اللہ سبحانہٗ و تعالیٰ نے مخلوقات کی تخلیق، زمینوں کو پست کرنے اور آسمانوں کو بلند کرنے کا ارادہ فرمایا تو اللہ تعالیٰ نے اپنے نور سے ایک مشت لی اور اس کو حکم دیا کہ محمد مصطفیٰ ﷺ ہو جاؤ تو یہ مٹھی بھر نور، عمودِ نور بن گیا اور سجدہ ریز ہونے کے بعد سر کو اٹھایا اور عرض کی: الحمدللہ، تو اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: اسی وجہ سے میں نے آپ ﷺ کی تخلیق کی اور آپ کا نام ''محمد'' رکھا، آپ ﷺ سے ہی مخلوق کی ابتداء کرتا

ہوں اور آپ ﷺ پر ہی رسولوں کو ختم کروں گا پھر اللہ تعالیٰ نے حضرت جبرئیل علیہ السلام کو نورِ محمد ﷺ کی مٹی لانے کا حکم دیا۔ اس مٹی کو اللہ تعالیٰ نے لیا اور جنت کی نہروں میں غوطہ دیا تو تمام فرشتوں نے پہچان لیا کہ آپ ﷺ سید المرسلین، سید الاولین والآخرین اور حضرت آدم علیہ السلام کے معروف ہونے سے ایک ہزار سال پہلے ہیں۔ پھر اللہ تعالیٰ نے نور محمدی ﷺ کو حضرت آدم علیہ السلام کی پیشانی میں ظاہر فرمایا۔

من نورِ رب العرش كون نوره
والناس في خلق التراب سواء

ترجمہ: ''آپ ﷺ کا نور، رب العرش کے نور سے بنایا گیا، اور لوگ مٹی کی تخلیق میں مساوی ہیں۔''

آپ ﷺ کی وجہ سے مقام ابراہیم علیہ السلام، بیر زمزم، کوہ صفا، منیٰ، بیت اللہ اور وادی بطحا، شرافت والے ہوگئے۔ آپ ﷺ سید الکونین اور بنو ہاشم کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی سیادت میں کسی قسم کی کوئی پوشیدگی نہیں ہے۔

توسل انبیاء علیہم السلام:

- حضرت آدم علیہ السلام نے اپنے قصور کو معاف کرانے کیلئے حضور نبی کریم ﷺ کے ذریعہ سے ہی اللہ تعالیٰ کا تقرب حاصل کیا اور حضرت حواء علیہا السلام نے آپ ﷺ ہی کی ذات بابرکت کے ذریعہ سفارش کرنے کو عرض کی۔
- حضور نبی کریم ﷺ کے ذریعہ حضرت نوح علیہ السلام نے طوفان میں دعا کی جب پانی ان پر بلند ہوا تو ان کی دعا قبول کر لی گئی۔
- حضور نبی کریم ﷺ کی وجہ سے خلیل اللہ علیہ السلام نے اس آگ سے نجات پائی جس کو دشمنوں نے اذیت پہنچانے کیلئے روشن کیا تھا۔
- حضور نبی کریم ﷺ کے وسیلہ سے حضرت ادریس علیہ السلام نے دعا مانگی تو کفیل کی صفت سے متصف اللہ تعالیٰ کے نزدیک رتبہ عالی اور زیادہ ہوا۔

- حضور نبی کریم ﷺ ہی کے ذریعہ حضرت اسماعیل علیہ السلام آزاد کیے گئے اور آپ کیلئے جنت سے دنبہ لایا گیا جیسا کہ قرآن کریم قربانی پر شاہد ہے۔
- حضرت موسیٰ علیہ السلام کوہِ طور پر محمد مصطفیٰ ﷺ کی وجہ سے کامیاب ہوئے جبکہ ان کے پاس ندا ربی آئی۔
- انجیل حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور زبور حضرت داؤد علیہ السلام آپ کے فضل کی شاہد ہیں اور کتنے ہی آپ ﷺ کیلئے فضل اور بلندیاں ہیں۔
- توریت کے الفاظ مصطفیٰ ﷺ کی بعثت پر شاہد ہیں اور اس میں آپ ﷺ کی ثناء موجود ہے۔
- اللہ اکبر! کس قدر آپ ﷺ کی شان وعظمت اکمل ہے، ان میں سے بعض (عظمتوں) پر عقلمند حیران ہیں۔
- اللہ تعالیٰ نے اتنی مرتبہ آپ ﷺ پر ساتوں بلند آسمانوں میں رحمت نازل فرمائی جتنی بار شام صبح کے بعد آتی ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ مجھے یہ روایت پہنچی ہے کہ نورِ محمدی ﷺ اور نورِ یوسف علیہ السلام کی صلب آدم علیہ السلام میں قرعہ اندازی ہوئی تو حسن و جمال حضرت یوسف علیہ السلام کیلئے اور نور، کمال، خوبصورتی، نبوت، شفاعت، قرآن، ذکاوت، مہر نبوت، سایہ کرنے والا بادل کا ٹکڑا، جمعہ، جماعت، مقام محمود، حوض کوثر اور قضیب اونٹنی حضرت محمد ﷺ کیلئے ہیں۔

## اسمِ محمد واحمد کی برکات:

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب قیامت کا دن ہوگا تو اللہ کی طرف سے منادی کرنیوالا اعلان کرے گا متوجہ ہو جاؤ جس کا نام ''محمد'' ہے اور وہ محمد رسول اللہ ﷺ کی تکریم کی خاطر جنت میں داخل ہو جائے اور صحیح حدیث میں مذکور ہے کہ جس گھر میں اسم محمد ﷺ واحمد ﷺ ہے۔ اس گھر کی ہر دن اور رات میں فرشتے ستر دفعہ زیارت کرتے ہیں۔

## اشعار:

ترجمہ: ''اللہ، اللہ، اللہ، اللہ! ہمارے لیے سوائے اللہ کے کوئی اور آقا نہیں ہے۔ جب بھی میں نے ''یاھو'' پکارا، تو اس نے فرمایا: میرے بندے میں ہی اللہ ہوں۔ اللہ تعالیٰ نے ربیع الاول کے مہینہ میں آپ ﷺ کا ظہور فرمایا اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے مدد آئی۔ اے عظیم و شریف مہینے جسے اللہ تعالیٰ نے کرامت والا بنایا۔ اسی میں ہم تمام خوش ہوئے اور مقصد کو پانے کے باعث کامیاب و کامران ہوئے۔ یارسول اللہ ﷺ! ہم فرحاں وشاداں ہو گئے اور اللہ تعالیٰ نے ہم پر انعام کیا۔ سیدنا احمد ﷺ کے ظہور کی وجہ سے تائید شدہ دین ظاہر ہوا۔ مبارک ہو کہ یہ فضل الٰہی محمد ﷺ کے طفیل ہے۔ شفاعت فرمانے والے محمد علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تاریخ ولادت بارہ ربیع الاول ہے۔ آپ ﷺ رفیع القدر ہیں اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے تائید آپ ﷺ کو ہی حاصل ہے۔ یومِ ولادت مرتبہ کے لحاظ سے جلیل القدر ہوا اور اعلانیہ طور پر بت اوندھے گر پڑے۔ اور آپ ﷺ ہی کی وجہ سے ایوانِ کسریٰ اللہ کے حکم سے رات کو پھٹ گیا۔ جنت سجائی گئی اور اللہ کی طرف سے مدد آئی۔ سورۂ فاتحہ (السبع الثانی) آپ ﷺ کیلئے خاص ہے جو کہ لطیف معانی کا مرقع ہے۔ جو حسن اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو عطا کیا، اس میں کوئی آپ کا ثانی نہیں ہے۔ آپ ﷺ اخلاق کے لحاظ سے تمام عالم سے پاکیزہ اور خلقت کے لحاظ سے تمام لوگوں سے جلیل القدر ہیں۔ ان پر اللہ تعالیٰ نے سلام نازل فرمایا جن کی حمایت مشرق و مغرب میں ہوئی۔ یا الٰہی! اس ھادی اور بشیر و نذیر نبی کریم ﷺ کے طفیل۔ قیامت کے دن ہماری مدد فرما اور اے اللہ! ہماری لغزشوں کو بخش دے۔ جس نے سید تہامی ﷺ کی مدح کی اس نے اپنے رب سے فضیلت کو حاصل کیا۔ اور اسے قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہر قسم کی بھلائیاں عطا کی جائیں گی۔

## نورِ محمدی ﷺ کی تقسیم:

پھر اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے نور محمد ﷺ کو دس قسموں میں تقسیم کیا۔ قسم اول سے عرش،

دوسری سے کرسی، تیسری سے لوحِ محفوظ، چوتھی سے قلم، پانچویں سے سورج، چھٹی سے چاند، ساتویں سے ستارے، آٹھویں سے نورِ مومنین، نویں سے نورِ قلب اور دسویں قسم سے روحِ محمد ﷺ کو پیدا فرمایا۔

## اسی خاطر ساری کائنات بنائی:

حضور نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ نے قلم کو پیدا فرمایا تو اس کو حکم دیا کہ لکھو، قلم نے عرض کی: کیا تحریر کروں؟ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: میری مخلوق میں میری توحید "لا الٰہ الا اللہ" کو تحریر کرو تو قلم، اللہ تعالیٰ کے کلام کو سو ہزار سال (ایک لاکھ سال) لکھنے کے بعد ساکن ہوگئی۔ اللہ تعالیٰ نے کہا: "لکھو" قلم نے عرض کیا: یارب! اور میں کیا لکھوں؟ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: لکھو! "محمد رسول اللہ" (ﷺ) قلم نے عرض کیا: محمد ﷺ کون ہیں؟ جن کے نام کو تو نے اپنے نام کے ساتھ ملایا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: اے قلم! ادب سیکھو، میری عزت و جلال کی قسم! اگر محمد ﷺ نہ ہوتے تو میں اپنی مخلوق میں سے کسی ایک کو بھی پیدا نہ کرتا۔ اس وقت قلم ہیبت الٰہی اور صفت رسول اللہ ﷺ کے باعث دو حصوں میں پھٹ گئی، یہاں تک کہ زبردست گرجنے والے بادل کی طرح اس میں شدید حرکت ہوئی اور پھر اس نے "محمد رسول اللہ" (ﷺ) لکھا جس نے بھی حضور نبی کریم ﷺ پر صلوٰۃ بھیجی تو روزِ قیامت اس کے ہاں آپ کی تشریف آوری کی بشارت ہے۔

## نعتیہ اشعار:

ترجمہ: "اے روح! آرزو کو پانے کے باعث خوش ہو جاؤ اور مانگو کیونکہ یہی حبیب اللہ اور سید المرسلین (ﷺ) ہیں۔ یہی وہ شخصیت ہیں جن کی محبت سے میرا دل اور انہی کے باعث میری آنکھیں بیدار ہوئیں۔ یہی ہیں وہ جو مقام حشر میں ہمارے شافع ہیں جب شدت خوف کی وجہ سے ان ہی سے مدد طلب کریں گے۔ یہی وہ ہیں جب تشریف لائے تو سمندر نمکین تھے لیکن ان میں لعاب دہن ڈالا تو پانی شہد کی مانند

ہو گیا۔ یہی ہیں وہ کہ جنہوں نے اکھڑی ہوئی آنکھ کو دوبارہ اپنی جگہ پر لوٹا دیا اور انہی کے لعاب دہن نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی آنکھ کو شفا بخشی۔ اے درِ انبیاء اور مرغزار علماء! اے غریبوں کی پناہ گاہ! یا سید المرسلین یا سیدی (ﷺ)! کل قیامت کے دن اس آگ کی حرارت سے بچنے کیلئے شفاعت فرمائیے جس میں پتھر شعلوں کی مانند ہیں۔''

## کثرت سے درود پڑھنے پر انعام ربانی:

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: جو شخص مجھ پر ایک مرتبہ درود پاک پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس پر دس مرتبہ رحمت نازل فرمائے گا اور جس نے دس مرتبہ درود پڑھا اللہ تعالیٰ اس پر سو مرتبہ رحمت نازل فرمائے گا۔ جس نے سو مرتبہ درود شریف پڑھا اس پر اللہ تعالیٰ ایک ہزار مرتبہ رحمت نازل فرمائے گا، جس نے ہزار مرتبہ درود شریف پڑھا، اللہ تعالیٰ نے اس کے بالوں اور بدن پر آگ حرام کر دی۔



## نبی کریم ﷺ قبر انور میں زندہ ہیں:

حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا: تم میں سے مجھ پر کثرت سے درود شریف پڑھنے والا جنت میں کثیر الازواج ہوگا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: میں اپنی قبر میں زندہ ہوں جس نے مجھ پر درود شریف بھیجا میں نے اس کیلئے رحمت کی دعا کی اور جس نے مجھ پر سلام بھیجا میں نے اس کے سلام کا جواب دیا لہٰذا آپ ﷺ پر صلوٰۃ و سلام بھیجو۔

## نعتیہ اشعار:

ترجمہ: ''سیدنا مصطفیٰ، بدر تمام، خیر الانام پر صلوٰۃ بھیجو۔ آپ ﷺ پر صلوٰۃ و سلام بھیجو، آپ ﷺ ہی یوم محشر میں ہماری شفاعت فرمائیں گے۔ کاش کہ مجھے علم ہوتا کہ کیا میں اس قبر انور کی زیارت کروں گا۔ وہ قبر انور جس نے خیر الوریٰ ﷺ کو میری موت سے قبل محصور کر لیا ان پر سلام ہو۔ میرا شوق اس حبیب خدا ﷺ کیلئے ہے اور موت میرے شوق سے خوش ہوتی ہے۔

فاجعل لقاكَ لي نصيب　　یا خاتم الرسل الکرام

ان لم أزر ذاک الحبیب　　فلیس لی عیش یطیب

والدمع من عینی صبیب　　ان لم أزر ذالک المقام

ترجمہ: ''اپنی ملاقات کو میرا نصیب بنا دے، اے مکرم رسولوں کے خاتم! اگر میں نے اس حبیب ﷺ کی زیارت نہ کی تو میرے لیے کوئی پاکیزہ زندگی نہیں ہے۔ اگر میں نے اس مقدس مقام کی زیارت نہ کی تو آنسو میری آنکھ سے بہنے والا ہے۔''

جب آپ ﷺ مکہ مکرمہ میں ظاہر ہوئے تو چاند نے گھوارہ میں آپ ﷺ کو باتوں سے خوش کیا۔ آپ ﷺ کی وجہ سے آل مضر نے تمام مخلوق پر فخر کیا۔ حلیمہ سعدیہ نے جب آپ ﷺ کو دیکھا تو آپ ﷺ کے انوار جگمگا اٹھے۔ حلیمہ رضی اللہ عنہا نے آپ ﷺ پر جھک کر معانقہ کیا اور نقاب کے نیچے بوسہ دیا۔ اور اپنے خاوند کو کہتی ہوئی گنگنائیں کہ ہم نے ایک بہت اچھی شکل والے کو پالیا۔ یہ رسول ماوراء الشک ہے جن پر بادل کا ٹکڑا سایہ کرتا ہے۔ شیر خوار بچوں میں اور شور وشغب کے دن ان کا کوئی مثل نہیں ہے۔ میرے ایک پستان سے بڑے لطف واحتشام کے ساتھ دودھ نوش فرمایا۔ یا سیدی! رب السموات نے آپ ﷺ پر اور آپ ﷺ کے آل وصحابہ پر اتنا صلوٰۃ وسلام بھیجا جتنی کہ زوردار برسنے والے بادل نے سخاوت کی۔

## نورِ محمدی ﷺ کا منتقل ہونا:

جب اللہ تعالیٰ نے اس دریتیم کو ظاہر کرنے کا ارادہ فرمایا تو حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق کی اور فرشتوں نے ان کو سجدہ کیا پھر اس میں اپنی روح پھونکی تو حضرت آدم علیہ السلام نے عرض کیا: یا رب! میں اپنی پیشانی سے چیونٹی کے چلنے کی سنسناہٹ کی مثل آواز سنتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: یہ آپ ﷺ کے فرزند محمد ﷺ کے ''سبحان اللہ'' کہنے کی آواز ہے اور اس بات پر میرے ساتھ عہد و میثاق کرو کہ تم اسے صرف

پاک پشتوں اور پاکیزہ ماؤں کو ودیعت کرو گے۔ نور محمد ﷺ حضرت آدم علیہ السلام کے پیشانی میں اپنے کمال کے لحاظ سے سورج یا چودھویں کے چاند کی طرح تھا۔ پھر نور حوا علیہا السلام کو منتقل ہوا اور وہ حضرت شیث علیہ السلام سے حاملہ ہوئیں۔ اسی طرح یہ نور اصلاب طاہرہ میں منتقل ہوتا رہا حتی کہ حضرت عبدالمطلب کو منتقل ہوا جب حضرت عبدالمطلب شکار کی غرض سے باہر نکلتے تو شیر آپ کے پاس آ کر کہتے: اے عبدالمطلب! ہم پر سوار ہو جاؤ تاکہ ہم نورِ محمد ﷺ سے متشرف ہوں۔ پھر حضرت عبدالمطلب نے ایک یثربی عورت سے شادی کی اور وہ حضرت عبداللہ، والد رسول اللہ ﷺ سے حاملہ ہوئیں۔ حضرت عبداللہ کا حسن و جمال بڑھنے لگا اور نور محمد ﷺ آپ کے چہرہ پر اپنے کمال میں چاند کے دائرہ کی مانند تھا۔ اس وقت حضرت عبدالمطلب نے آپ کی شادی آمنہ بنت وھب سے کر دی۔ کہا گیا ہے کہ جب آپ نے حضرت آمنہ سے شادی کی تو سو کی عورتیں کف افسوس ملتے ہوئے اور شوقِ نور محمد ﷺ کی خاطر مر گئیں۔

## حضرت آمنہ کی شان میں اشعار:

ترجمہ: اے آمنہ! بشارت اور مبارک ہو کہ سید العالمین (ﷺ) سے حاملہ ہیں۔ اے آمنہ! بشارت ہو کہ آپ نے اولادِ عدنان کے سردار محمد ﷺ کے ذریعہ سے آرزو کو پالیا۔ سیدہ آمنہ کو کنگھی کرنے والیاں آئیں اور فرشتوں کو حکم ہوا کہ ان کو دائیں طرف سے پکڑو اور مراتب رضوان کیلئے ان کے ساتھ چلو۔ آپ قمیصوں پر چمکنے والے زرد رنگ کے نئے سنہری لباس میں تشریف لائیں۔ رضا کے دو نئے لباسوں میں اپنے آپ کو کمر بند سے مرصع کیا اور رب کریم نے سیدہ آمنہ کو تمام عورتوں پر فضیلت دی۔ جب سیدہ آمنہ سفیدی میں ظاہر ہوئیں تو گویا کہ ایسا بدر الدجی ہیں جس میں کسی قسم کے نقص کی ملاوٹ نہیں ہے۔ سرخ و سبز نئے لباس میں ظاہر ہوئیں اور (چال و قامت میں) ہرنیوں اور لچکدار ٹہنیوں پر فوقیت لے گئی۔ آپ کے خدام سونے کی دھونی لے کر آپ کے سامنے آئے۔ آپ ان خدام کے مابین ناز و

انداز سے چلیں اور کہتی ہیں کہ پاک ہے وہ ذات جس نے مجھے عطیہ دیا۔ آپ کی مینڈھیوں کو کھول دیا اور بالوں کو ڈھیلا کر دیا، آپ کے اس احسان کو بان درخت کی ٹہنیوں نے حکایۃً بیان کیا۔ ان خدام نے آپ کے ہم نشینوں کو رضا کے تختوں پر اٹھایا حتی کہ آپ کے حسن و جمال کی آرائش سے بے نیاز خوبصورت عورتوں کے درمیان بہت سی حسین و جمیل ہوگئیں۔ آپ کی شادی میں آسمان سے فرشتے نازل ہوئے تا کہ آپ کو چھوٹے موتیوں کے زیورات سے آراستہ کریں۔ اے ابن عبدالمطلب اٹھو! ٹھہر، اور جلیل الشان خوبصورت چہرہ کو ظاہر کرو۔ اٹھو اور سیدہ آمنہ کو سیف رضا، ہاتھ دراز کر کے دو، سیدہ آمنہ نے سیف رضا کو اطمینان سے لے لیا۔ اے آمنہ! آپ کو مبارک اور خوشی ہو کہ آپ سید العالمین ﷺ سے حاملہ ہوئیں۔ آپ تمام مخلوق سے بہتر مصباح الدجیٰ (اندھیروں کے چراغ) سے حاملہ ہوئیں جو کہ وحی قرآن کے ساتھ مخصوص ہے۔ ایسا خفیف حمل جس میں آپ نے درد محسوس نہ کیا اور آپ ﷺ و مختون (ختنہ شدہ) حالت میں جنم دیا۔ آپ ﷺ کو مکحول، مدھون، پاک وصاف اور تمام قسم کے رنگوں سے معطر حالت میں جنم دیا۔ اے نشانِ ہدایت! اللہ تعالیٰ نے اتنی بار آپ ﷺ پر رحمت نازل کی جتنی دفعہ قمری تمام جہانوں میں چہچہائی۔

پھر اللہ سبحانہ و تعالیٰ کا حکم پورا ہوا اور اس نبی کریم، عظیم رسول، بشیر و نذیر اور سراج منیر سیدنا محمد ﷺ کے اظہار کے سلسلہ میں مشیت الٰہی نافذ ہوئی۔ اے رب کریم! آپ ﷺ کی سفارش کو ہمارے بارے میں قبول فرما۔

## تعریف سیدہ آمنہ میں اشعار:

ترجمہ: (سیدہ آمنہ) اپنی آرزوؤں میں امین اور صفات محمودہ میں خوش مزاج ہیں۔ بخدا جب وہ ظاہر ہوئیں تو میں نے اللہ تعالیٰ سے ان کو مبارکباد دینے کی درخواست کی۔ آپ سوموار کی رات کو ظاہر ہوئیں جبکہ آپ خوبصورت نبی کریم ﷺ سے حاملہ ہوئیں۔ محمد ﷺ حسنین کریمین رضی اللہ عنہ کے جدامجد ہیں اور یقیناً آپ ﷺ نے

حضرت آمنہ کی زمینوں کو عزت بخشی۔ جمعرات کو ظاہر ہوئیں اور انس والے نبی سے حاملہ ہوئیں۔ ہم نے اہل علم و تدریس کے ذریعہ سے حضرت آمنہ پر اللہ کے فضل کو پہچانا۔ جمعۃ کی رات کو ظاہر ہوئیں جبکہ بہت جلد نبی کریم ﷺ سے حاملہ ہوئیں۔ محمد ﷺ حسین و خوش شکل چہرہ والے ہیں جنہوں نے آپ کی زمینوں کو عزت بخشی۔ سیدہ آمنہ سرخ رنگ کی قبا میں کستوری اور خوشبو کے تیز جھونکوں کے ساتھ ظاہر ہوئیں۔ آپ خیر الخلائق محمد عربی ﷺ سے حاملہ ہوئیں۔ اور زرد رنگ کی قبا میں ظاہر ہوئیں تو کستوری و عنبر کی خوشبو پھوٹ پڑی۔ آپ روشن نبی کریم ﷺ سے حاملہ ہوئیں تو میں نے اللہ تعالیٰ سے ان کو مبارکبادی دینے کی درخواست کی۔

## ولادت پر فرشتوں کا خوشی اور تسبیح کرنا:

راوی کہتا ہے کہ فرشتوں نے بارگاہ خداوندی میں تسبیح و تکبیر و تہلیل کے ساتھ آوازوں کو بلند کیا۔ جنت کے دروازے کھول دیئے گئے اور تمام جہانوں کے سردار سیدنا محمد ﷺ کی ولادت کی خوشی کے باعث جہنم کے دروازے بند کر دیئے گئے۔ اے کریم! اللہ تعالیٰ آپ کی شفاعت کو ہمارے بارے میں قبول فرما۔ جب حمل آمنہ مکمل ہوا تو ہر ماہ آسمان میں کوئی منادی کرتا ہے کہ حبیب اللہ ﷺ کا فلاں فلاں وقت گزر گیا ہے۔

## شہور حمل (حمل کے مہینوں) کے متعلق اشعار:

ترجمہ: ”اے آمنہ! آپ کو بشارت ہو، ہر عیب سے پاک ہے وہ ذات جس نے آپ کو اپنی عطا سے نوازا۔ رب السموت نے آپ کو محمد مصطفیٰ ﷺ کے حمل کے باعث مبارکبادی دی۔ جب آپ ماہ رجب میں مصطفیٰ کریم ﷺ سے حاملہ ہوئیں تو آپ کی سعادت غالب ہوگئی۔ اور آپ نے محمد مصطفیٰ ﷺ کی وجہ سے کوئی تھکاوٹ محسوس نہیں کی کیونکہ یہ نبی ؟؟؟ ہے۔ اس نبی عدنانی کے حمل کا شعبان دوسرا مہینہ ہے۔ آپ صاحب قرآن ہیں اور اے آمنہ! آپ فحش گوئی سے محفوظ ہیں۔ رمضان المبارک آپ

کے پاس خوشی کے ساتھ آیا اور یہ نبی کریم ﷺ ہمارے لیے شفاعت فرمائیں گے۔ اللہ کی قسم! آپ کا جنم دینا مسرت ہے جبکہ آپ کے رب نے آپ کو عطاء سے نوازا ہے۔ جب آپ احمد ﷺ سے حاملہ ہوئیں تو ماہِ شوال سعادت بخشنے کیلئے آیا۔ اور آپ نے کوئی مشقت تکلیف محسوس نہ کی جبکہ رب کریم نے خصوصیت سے نوازا۔ ذوالقعدہ وفا اور مصطفیٰ کریم ﷺ کی بشارت کے ساتھ آیا۔ اور آپ کے رب نے آپ سے عفو فرمایا اور خصوصیت سے نوازا۔ اے آمنہ! اے بخت آمنہ! ذوالحجہ آپ کا چھٹا مہینہ ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ کے بکھرے ہوئے کام کو اکٹھا کرنے والا ہے اور سیدنا محمد رسول اللہ ﷺ کے باعث آپ کو پورا پورا حق عطا فرما دیا۔ ماہ محرم برکت کے ساتھ آیا اور آپ کا دل طلب کے ساتھ خاص کر دیا گیا۔ اور آپ نے کسی مشقت کو محسوس نہیں کیا کیونکہ یہ نبی صالح و زکی ہے۔ صفر کے مہینہ میں اس صاحب فخر نبی ﷺ کے متعلق خبر ملتی ہے۔ جس کی وجہ سے چاند دو ٹکڑے ہو گیا اور رب کریم نے آپ کو مبارکباد دی۔ ماہ ربیع الاول میں نبی کریم ﷺ پیدا ہوئے تو آپ جمال والی ہو گئیں۔ اور اس نور کے متعلق فکر کرو جس کے باعث آپ سعادتمند ہوئیں۔ نبی کریم ﷺ ختنہ زدہ، سرمہ و تیل لگے ہوئے اور ملی ہوئی آبروؤں کے ساتھ پیدا ہوئے اور آپ ﷺ کے حسن نے آپ کو پورا پورا حصہ عطا فرمایا۔ یہ امت کے نبی کریم ﷺ رحمت کے ساتھ ہمارے پاس تشریف لائے۔ انہی کے فضل سے ہم جنت میں قیام پذیر ہوں گے، بخلاف اس شخص کے جو آپ سے عداوت رکھتا ہے۔"

## حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کا وصال:

راوی کہتا ہے کہ جب سیدہ آمنہ کے حمل کا چھٹا مہینہ شروع ہوا تو حضرت عبدالمطلب نے اپنے فرزند ارجمند رسول اللہ ﷺ کے والد محترم حضرت عبداللہ کو بلایا اور کہا کہ میرے بیٹے اس مولود کی ولادت کا وقت قریب آ گیا ہے لہٰذا مدینہ طیبہ جاؤ اور ہماری خوشی کی ضیافت کیلئے کھجوریں خرید کر لاؤ۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے سفر کی

تیاری فرمائی لیکن مکہ و مدینہ کے درمیان انتقال فرما گئے۔ پاک ہے وہ ذات جو زندہ ہے اور اس پر موت وارد نہیں ہوتی ہے۔

## آپ ﷺ کے قبیلہ کی مدح میں اشعار:

ترجمہ: ''ہمیشہ روحیں آپ ﷺ کی طرف مائل ہوتی ہیں اور بلندی میں آنا جانا آپ ﷺ کیلئے ہے۔ اے معززین اگر آپ ﷺ نہ ہوتے تو اعلیٰ خوبیوں کے افق پر کامیابی کی صبح طلوع نہ ہوتی۔ فضل و کرم وہی ہے جو تمہاری محبت کے باعث نازل کیا گیا اور تمہارے لیے ان کا چراغ نور ہے۔ کون ہے جو تم پر فخر کرے حالانکہ تم قرشی قبیلہ سے ہو اور خوشبو تم سے مہک رہی ہے۔ تمہاری چراگاہ نجات کیلئے مقدس ہے اور تمہارا قبیلہ مہمانوں اور سائلوں کیلئے کھلا ہے۔ احادیث صحیحہ میں وارد ہے کہ تمام فضائل تمہارے ساتھ منسوب ہیں۔ اے آلِ طٰہٰ ﷺ آپ کیلئے افعال حمیدہ کافی ہیں۔ بے شک رفعت تمہارے لیے جواہرات سے مرصع ایک ہار ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اعلیٰ رتبہ کے ساتھ آپ کو خاص کیا ہے۔ ان کے اعلیٰ مقام کو پا لینے سے عاجزی کرنا بھی فصاحت ہے۔ اور یقیناً میں تمہاری محبت سے منحرف نہیں ہوتا ہوں جبکہ ملامت کرنے والی عورتوں نے ان کے کلام کو چھپا لیا یا ظاہر کر دیا۔ جب تمام مخلوق تمہاری محبت کے ساتھ مترنم ہوئی تو میری زبان شکر و تعریف کے ساتھ گویا ہوئی۔ تم ہمیشہ کیلئے اہل مکارم و تقیٰ ہو اور ارشاد و صلاح بھی تمہارے پاس ہے۔ تم خوش ہوئے اور آپ کا محلّہ بھی خوش ہوا اور اسی کے باعث ممدوح اور مداح خوش ہوئے۔''

## حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کے وصال پر فرشتوں کی بارگاہِ الٰہی میں عرض:

راوی کہتا ہے کہ جب حضرت عبداللہ نے وصال فرمایا تو فرشتوں نے بارگاہِ خداوندی میں فریادی آوازوں کو بلند کیا اور عرض کی: یا سیدی! مولائی! الٰہی! تیری مخلوق میں آپ کا مصطفیٰ تن تنہا رہ گیا ہے اور اسی طرح جن وانس اور وحشی جانوروں نے عرض کی اور ان میں سے ہر ایک محمد ﷺ کے یتیم ہونے کی وجہ سے محزون ہو گیا۔ اللہ تعالیٰ نے

ارشاد فرمایا: اے ملائکہ! رک جاؤ اور اے میرے بندو! خاموش ہو جاؤ، یہ چیز میری قدرت اور ارادہ سے ہے میں اس کے والدین سے زیادہ حقدار ہوں۔ میں اس کا خالق، رازق، محافظ، نگہبان اور اس کے دشمنوں کے خلاف حامی و ناصر ہوں۔ موت میرے بندوں کیلئے حتمی اور لازمی ہے لہٰذا تم اس سے محتاط رہو کیونکہ موت کسی کو باقی نہیں چھوڑے گی۔ ہر عیب سے وہ ذات پاک ہے جس نے اپنے بندوں کیلئے موت کا حکم ارشاد فرمایا۔

## وقت ولادت سیدہ آمنہ کے اظہار خیال کا اشعار میں بیان:

میں آپ ﷺ کے فراق سے خوفزدہ تھی تو ہم جدا ہو گئے۔ اس کی مجھے پرواہ نہیں ہے اگر میں آپ ﷺ کے بعد جدا ہوئی۔ اس یتیم کا کون ہوگا جبکہ میرا خاوند انتقال کر چکا ہے۔ اسی لیے خاوندوں کے فوت ہو جانے پر بہت افسوس ہے۔ جبکہ میرا صبر جدائی سے قبل کم نہیں ہوا تو میرا حال جدائی کے بعد کیسا ہوگا۔ جدائی میرے خیال میں بھی نہ تھی لیکن یہ میرے رب ذوالجلال کا حکم ہے۔ ہمارے عزیز و اقارب صاحب عزت ہوئے اور کوچ کر گئے۔ فراق تو ناگزیر ہے اس میں میرا کیا تصرف ہے۔ زمانہ نے ظلم کیا تو ہم جدا ہو گئے، راتوں کے گزرنے میں میرا کیا دخل ہے۔ اگر بشارت دینے والا، ان کی ملاقات کیلئے آیا تو میں نے اس خوشخبری دینے والے کو اپنا جان و مال ھبہ کر دیا۔ ہم محمد مصطفیٰ ﷺ پر صلوٰۃ بھیجنے کے ساتھ ختم کرتے ہیں جو نبی ہیں اور ان کا اسم گرامی بلند و بالا ہے۔

## سیدہ آمنہ کو ہر ماہ انبیاء کا بشارت دینا:

راوی کہتا ہے کہ حمل آمنہ کے پہلے مہینہ میں حضرت آدم علیہ السلام تشریف لائے اور سیدنا محمد خیر الانام ﷺ کے متعلق خبر دی۔ دوسرے ماہ حضرت ادریس علیہ السلام تشریف لائے اور حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے فضل و کرم اور شرف عالی کو خبر دی۔ تیسرے ماہ میں حضرت نوح علیہ السلام تشریف لائے اور بتایا کہ آپ کا فرزند ارجمند فتح و نصرت کا مالک ہے۔ چوتھے مہینے میں حضرت ابراہیم علیہ السلام نے تشریف لا کر حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے

قدر و شرفِ جلیل کے متعلق آگاہ فرمایا۔ پانچوں مہینہ میں حضرت اسماعیل علیہ السلام نے آکر آپ کو بتایا کہ جن سے آپ حاملہ ہیں وہ صاحب مکارم وعزت ہے۔ چھٹے مہینہ میں حضرت موسیٰ علیہ السلام نے تشریف لاکر محمد مصطفیٰ ﷺ کی قدر و جاہِ عظیم کے متعلق آپ کو بتایا۔ ساتویں مہینہ میں حضرت داؤد علیہ السلام نے آکر بتایا کہ جس سے آپ حاملہ ہیں وہ مقام محمود، حوض کوثر، لواء الحمد، شفاعت عظمیٰ اور روزِ ازل کا مالک ہے۔ آٹھویں مہینہ میں حضرت سلیمان علیہ السلام نے آکر بتایا کہ آپ نبی آخرالزمان سے حاملہ ہوئیں۔ نویں مہینہ میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے تشریف لاکر خبر دی کہ آپ کے فرزند ارجمند قول راست اور دین راجح کے مالک ہیں۔ ان میں سے ہر ایک نبی نے یہ فرمایا: اے آمنہ! آپ کو بشارت ہو کہ آپ سید الدنیا والاخرہ (دنیا اور آخرت کے سردار) سے حاملہ ہیں اور جب آپ ان کو جنم دیں تو ان کا نام "محمد" (ﷺ) رکھنا۔

## اعضاءِ مبارکہ کے اوصاف: (اشعار)

ترجمہ: "اے اہل فلاح! نبی کریم ﷺ پر صلوٰۃ بھیجو جو کہ جہازوں کو چلانے والی ہواؤں کی زینت ہیں۔ اور وہ جس نے یقیناً رات کو سفر کیا اور صبح سے پہلے تشریف لایا۔ اللہ کی قسم! اے اونٹوں کے حدی خوانو! اللہ تعالیٰ کے مصطفیٰ ﷺ کی طرف تیزی سے چلو۔ وہ جس کیلئے تاج و شاہی لباس ہے اور فخر و مصالحت کے لحاظ سے بھی سبقت لے گیا۔ تم جنت کے قافلوں کی طرف مائل نہ ہو بلکہ سواریوں کے پیچھے جلدی جلدی چلو، افضل الخلق کا قصد کرو، تم اہل نجاح (کامیاب) ہو۔ اے حلیمہ! تجھے مبارک ہو کہ آپ کیلئے ایک حسین چہرہ ہے۔ اس کے فضائل عامہ کے باعث خوش ہو جاؤ کہ تم نے کامیابی کو حاصل کر لیا۔ آپ ﷺ کا سینہ مبارک چاندی کی طرح سپید و شفاف ہے اور آنکھ شرمیلی و پست ہے۔ آپ ﷺ کے خوبصورت دانتوں کے باعث عالی مقامات آپ ﷺ کیلئے ہیں۔ آپ ﷺ کے بال سیاہ، یمانی، کامل اور صفات محمودہ کی زینت ہیں۔ آپ ﷺ کا حسن میں کوئی ثانی نہیں اور آپ ﷺ کی شان، حسینوں کیلئے شان ہے۔ اور

ابرو زباد درخت سے نون و صاد کی قوسی شکل میں بنائے گئے ہیں، جس دن آپ بندوں کی شفاعت فرمائیں گے۔ آپ کا ارشاد گرامی علی الاطلاق (بغیر کسی حد بندی کے) جائز ہے۔ آپ ﷺ کی پلکوں اور آنکھوں کے بال گل یاسمین کی مانند ہیں۔ جو کہ پیشانی کے نیچے کاغذ کے اوراق میں، نون کی مانند قوسی شکل میں ہیں۔ آپ ﷺ کے رخسار سرخ گلابی رنگ کے اور نگاہ خالص ہندی ہے۔ قمری آپ ﷺ کے خصائل محمودہ کے متعلق چہچہائی اور مترنم ہوئی۔ آپ ﷺ کے رخسار پر تل ہے اور آپ ﷺ کے کندھوں پر مہر نبوت ہے۔ بادل نے آپ ﷺ پر سایہ کیا اور آپ کا چہرۂ اقدس مثل صبح ہے۔ آپ کی ناک کشادہ، ابروؤں میں ظاہر و مخمور اور لعاب دہن بار بار شیریں ہے۔ عاشق آپ ﷺ کے عمدہ فضائل کے متعلق مصدق و محقق ہے۔ گردن آپ ﷺ کی رومیو ماوردی اور سینہ علوم کا خزینہ ہے۔ اور آپ ﷺ کی عمدہ فضیلتیں ثریا ستاروں کی مانند ہیں۔

کل عاص مستجیر
یا بن زمزم و البطاح

ترجمہ: ''ہر گناہ گار محمد رسول اللہ ﷺ سے پناہ کا طلب گار ہے۔''

آپ کی ہتھیلی جو ہر شفاف ہے جس کو انگلیوں نے مزین کیا ہوا ہے۔ اور آپ ﷺ کی سخی، ہتھیلیوں کو ناخنوں کا تاج پہنایا ہوا ہے۔ اے لوگو! کعبۃ اللہ ہر گھڑی روشن و منور ہے۔ یہ محمد ﷺ صاحب شفاعت ہیں اور آپ کے حوض سے پانی ختم نہیں ہوگا۔ نبی کریم ﷺ پر ہزاروں مرتبہ درود ہو، جن کا ذکر باعث مسرت ہے۔ ہر مرتبہ درود شریف پڑھنے سے دس گنا ثواب ہے جیسا کہ اہل صلاح نے فرمایا ہے۔

## ولادت سے قبل بارہ راتوں کے واقعات:

جب نویں مہینہ ربیع الاول کی پہلی رات ہوئی تو سیدہ آمنہ کو سرور مسرت حاصل ہوئی۔ دوسری رات میں آرزو کے پانے کی بشارت دی گئی۔ تیسری رات میں کہا گیا کہ آپ اس سے حاملہ ہیں جو ہماری حمد و شکر بجالائے گا۔ چوتھی رات میں آپ نے آسمانوں

سے تسبیح ملائکہ سنی۔ پانچویں رات میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کو یہ کہتے ہوئے دیکھا کہ اے آمنہ! مدح وعزت کے مالک کے باعث خوش ہو جاؤ۔ چھٹی رات میں فرحت وبرکت مکمل ہوگئی۔ ساتویں رات میں نور چمکا اور مدہم نہیں ہوا۔ آٹھویں رات میں جب آپ کے جنم دینے کا وقت ہوا تو فرشتوں نے سیدہ آمنہ کے گرد طواف کیا۔ نویں رات میں سیدہ آمنہ کی سعادت وغنا ظاہر ہوئی۔ دسویں رات میں فرشتوں نے شکر وثناء کے ساتھ "لا الہ الا اللہ" کا ورد کیا۔ گیارہویں رات میں سیدہ آمنہ سے مشقت وتعب (تھکاوٹ) دور ہوگئی۔

## ولادت مصطفیٰ ﷺ:

حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: ربیع الاول کی بارہویں رات میں مجھے شدید قسم کا دردزہ ہوا اور وہ پیر کی رات تھی جس میں مجھ پر رعب طاری ہوا تو میں نے اپنے اوپر اور اپنی تنہائی پر آنسو بہائے۔ میں اسی حالت میں تھی کہ دیوار شق ہوئی اور اس سے ایسی عورتیں برآمد ہوئیں جو کھجور کے لمبے درخت کی طرح ہیں اور عبد مناف کی بیٹیوں کے مشابہ سفید صنوبر کے درخت کی طرح ہیں اور ان سے کستوری کی خوشبو مہک رہی ہے۔ انہوں نے فصاحب لسانی اور شیریں کلام کے ساتھ مجھے سلام کیا اور کہا: خوف وغم نہ کرو۔ میں نے ان کو کہا: آپ کون ہیں؟ جواباً انہوں نے کہا: ہم حوا، آسیہ اور مریم بنت عمران (علیہم الصلوٰۃ والسلام) ہیں، پھر ان کے بعد دس اور عورتیں داخل ہوئیں تو میں نے ان سے کہا: آپ کون ہیں؟ تو انہوں نے جواب دیا کہ ہم حورِعین ہیں اور ولادت سید المرسلین کے باعث حاضر ہوئی ہیں۔ حضرت آمنہ فرماتی ہیں کہ دردزہ شدت اختیار کر گیا باوجودیکہ میں بوجھ تکلیف اور خون بالکل محسوس نہیں کرتی ہوں۔ اللہ تعالیٰ نے میری نگاہ سے حجاب اٹھا دیا، تو میں نے زمین کے مشارق ومغارب کو دیکھا اور تین جھنڈے بھی دیکھے جن کو مشرق، مغرب اور بیت اللہ کی چھت پر نصب کیا گیا۔ فرشتوں کو فوج در فوج دیکھا۔ سبز رنگ کی ٹانگوں والے اور یاقوت جیسی چونچوں والے پرندوں نے فضا کو بھر دیا جو مختلف زبانوں میں تسبیح الٰہی کر رہے ہیں۔ مجھے پیاس نے غلبہ کیا تو

ایک پرندہ جس کے پاس سفید موتی میں سے پانی کا گھونٹ تھا۔ میرے پاس آیا اور بالکل وہی مجھے دیا تو یہ برف سے زیادہ ٹھنڈا اور شہد سے زیادہ شیریں تھا۔ میں نے پی لیا تو میرا دل فرحاں وشاداں ہو گیا اور میں نے اپنے رب کی حمد بیان کی۔

**مشکل حاجت ختم ہونے کا وظیفہ:**

✿ جو کوئی حاجت مند ہو تو وہ درج ذیل کلمات کہے:

يَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ! يَا مُجِيْبُ الدَّعْوَاتِ، يَا غَافِرِ الذَّنْبِ وَ الْخَطِيْئَاتِ، يَا كَاشِفَ الضُّرِّ وَ الْبَلِيَّاتِ، يَا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ

ترجمہ: ''اے حاجات کو پورا کرنے والے! اے دعاؤں کو شرفِ قبولیت بخشنے والے! اے گناہ وغلطیوں کی مغفرت فرمانے والے! اے نقصان و مصائب کو دور فرمانے والے یارب العالمین۔''

حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ آوازیں ختم ہوگئیں، حرکات پُرسکون ہوگئیں اور گردنیں بلند ہوئیں تو میں کیا دیکھتی ہوں کہ ایک سفید رنگ کا پرندہ اپنے دونوں پروں کے ساتھ میری پشت پر سے گزرا، تو میں نے محمد مصطفیٰ ﷺ کو جنم دیا۔

**القیام: (درود وسلام پیش کرتے ہوئے کھڑا ہونا)**

| | |
|---|---|
| الصلوة والسلام علیک یا رسول اللہ | السلام علیک و رحمة اللہ و برکاتہ |
| طٰہٰ یا حبیبی سلام علیک | یا مسکی و طیبی سلام علیک |
| یا عون الغریب سلام علیک | احمد یا محمد سلام علیک |
| طٰہٰ یا ممجد سلام علیک | من زارک یسعد سلام علیک |
| احمد یا تھامی سلام علیک | یا خیر الانام سلام علیک |
| من باب السلام سلام علیک | یا عزی و جاھی سلام علیک |
| سمال الا لہ سلام علیک | یاخیر الخلائق سلام علیک |
| افضل کل ناطق سلام علیک | ماسارت مطا یا سلام علیک |

ما دفعت بلایا سلام علیک　　من رب رحیم سلام علیک

من رب رحیم سلام علیک　　یاخاتم الانبیاء و المرسلین

ترجمہ: ''اے اللہ کے رسول (ﷺ)! آپ پر اللہ کی رحمت اور سلام ہو۔ آپ پر سلامتی اور اللہ کی رحمت اور برکتیں ہوں۔ اے میرے محبوب! اور طٰہٰ آپ ﷺ پر سلام ہو، اے میرے مسک اور پاکیزہ خوشبو آپ پر سلام ہو۔ اے پردیسی کی مدد آپ پر سلام ہو۔ اے محمد واحمد آپ ﷺ پر سلام ہو۔ اے مجید وطٰہٰ آپ ﷺ پر سلام ہو۔ جو آپ ﷺ کی زیارت کرے سعادتمند ہو جاتا ہے آپ ﷺ پر سلام ہو۔ اے احمد! اے تہامی! آپ ﷺ پر سلام ہو، اے مخلوق میں سب سے بہتر آپ ﷺ پر سلام ہو۔ باب السلام سے آپ ﷺ پر سلام ہو، اے میرے عزت جاہ آپ ﷺ پر سلام ہو۔ اللہ نے آپ کا نام رکھا آپ ﷺ پر سلام ہو، اے مخلوق میں سب سے افضل آپ ﷺ پر سلام ہو۔ اے ہر انسان سے افضل آپ ﷺ پر سلام ہو، جب تک سواریاں چلیں آپ ﷺ پر سلام ہو۔ جس قدر مصائب دور کیے گئے آپ پر سلام ہو، رب رحیم کی طرف سے آپ ﷺ پر سلام ہو۔ رب رحیم کی طرف سے آپ ﷺ پر سلام ہو، اے انبیاء ورسل کے خاتم!!''

## دیگر اشعار: (تعریف مصطفٰی ﷺ میں)

ترجمہ: حبیب مصطفٰی ﷺ اس حال میں آپ پیدا ہوئے کہ آپ کا رخسار گلابی رنگ کا ہے اور نور آپ ﷺ کے رخساروں سے چمک رہا ہے، اگر آپ پیدا نہ ہوتے تو نقا (جگہ کا نام)، جمی (جگہ کا نام) اور معھد (جگہ کا نام) ہرگز نہ ہوتے۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے اپنے قلعہ کی کرسی میں سے اعلان فرمایا کہ یہ خوبصورت چہرہ والے احمد ﷺ ہیں۔ یہ سرگیں آنکھ والے مصطفٰی ﷺ ہیں۔ یہ جمیل الوجہ (خوبصورت چہرے والے) اور یکتا ہیں۔ یہ عمدہ صفت والے مرتضٰی ﷺ ہیں۔ یہ حبیب اللہ ﷺ اور سید ہیں (اللہ کے حبیب اور مخلوق کے سردار ہیں۔) سیدہ آمنہ کیلئے آپ ﷺ کے حسن کی خوابوں کی بشارت ہو۔ یہی وہ بہت وسیع عزت والے ہیں۔ آپ کے چہرہ میں نور، رخسار میں

گلابی رنگ اور بالوں میں سیاہ رات ہے۔ یہ اگر پیدا نہ ہوتے تو ہمیشہ قبا کا ذکر نہ کیا جاتا اور نہ ہی وادیٔ محصب کا قصد کیا جاتا۔ اگر حضرت یوسف علیہ السلام اپنے حسن میں کامل تھے تو اس مولود کا جمال ان سے زیادہ ہے۔ اگر حضرت موسیٰ کلیم اللہ علیہ السلام کا قرب عطا کیا گیا تھا تو میری عمر کی قسم! ہر ایک طٰہٰ علیہ السلام سے سعادت حاصل کرتا ہے۔ اگر حضرت عیسیٰ علیہ السلام عبودیت عطا کیے گئے تھے تو محمد مصطفیٰ علیہ السلام ان سے زیادہ جلیل القدر اور افضل ہیں۔ اے یومِ ولادت مختار علیہ السلام کتنے ہی تیرے لیے عالی مدائح و ثنا ہے اور کتنا ہی تیرا ذکر حمد کے ساتھ بیان کیا جاتا ہے۔ کاش کہ طوالت زمانہ کے برابر میرے پاس ان کا ذکر اور یومِ ولادت ہوتا۔ سیدہ آمنہ نے آپ علیہ السلام کو ناف بریدہ اور ختنہ شدہ جنم دیا جیسا کہ احادیث مسندہ صحیحہ میں وارد ہے۔ آپ کا ذکر مجھ پر بار بار وارد ہوتا ہے اور میں ہی ہوں جو آپ کے بعد اور آپ سے دوری کے باعث غافل نہیں ہوں۔ ان پر اللہ تعالیٰ نے اتنی رحمت نازل کی جتنی کہ سحری کے وقت باد صبا چلی اور جب تک کہ وادیٔ محصب کا قصد کیا۔ اے وہ شخصیت جن کا نام مخلوق کے درمیان ''احمد (علیہ السلام) و محمد (علیہ السلام)'' ہے اللہ تعالیٰ نے آپ پر رحمت نازل فرمائی۔



## حالات وصفات بعد از ولادت:

سیدہ آمنہ فرماتی ہیں کہ میں نے آپ علیہ السلام کو سرمہ ڈالے ہوئے تیل لگائے ہوئے معطر حالت میں، ختنہ شدہ، اللہ عزوجل کو سجدہ کیے ہوئے اور اپنے دونوں ہاتھوں کو آسمانوں کی طرف اٹھائے ہوئے حالت میں جنم دیا۔ آپ علیہ السلام کا چہرہ اقدس نور سے چمک رہا تھا۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے آپ کو اٹھایا اور جنت سے لائے ہوئے ریشمی کپڑے میں لپیٹا اور آپ علیہ السلام کے ساتھ زمین کے مشارق ومغارب کا طواف کیا۔ سیدہ آمنہ فرماتی ہیں کہ کسی کو اعلان کرتے ہوئے سنا کہ آپ علیہ السلام کو ناظرین کی آنکھوں سے چھپا لیجیے۔

## کامل وجود والے نور:

ترجمہ: ”ماہِ ربیع الاوّل میں سعادت اور ظاہری مسرت بدرتمام (چاند کی پوری چاندی) کے ساتھ آئی۔ سیدہ آمنہ بیان کرتے ہوئے فرماتی ہیں کہ جب آپ ظاہر ہوئے تو بے شک آپ ﷺ کامل وجود والے نور تھے۔ آپ ﷺ صحیح معنوں میں بارگاہِ الٰہی میں سربسجود، عاجزی سے دعا کرنے والے اور ”لا الہ الا اللہ“ کا ذکر کرنے والے کی طرح تھے۔“

میں نے آپ ﷺ کے جسم کو تیل لگانے کا ارادہ کیا تو میں نے جسم کو مدھون (تیل لگا ہوا) اور آپ ﷺ کی پلکوں کو سرمگیں پایا۔ پردوں کے پیچھے سے میں نے کسی کو یہ کہتے سنا کہ اس کو تمام مخلوق کی نظروں سے اوجھل کرلو اور اس میں غفلت نہ کرو۔ تاکہ فرشتے آسمان میں ان کے سبب خوشی منائیں، اے بنت وہب! ان کے متعلق غفلت کرنے سے بچو۔ اس معاملہ کے بعد آپ ﷺ کے دادا جان تشریف لائے تو ان کو ندا دی گئی کہ ابھی داخل ہونے کی اجازت نہیں ہے۔ میں نے اپنا سر اٹھایا تو دیکھا کہ ایک بادل کے ٹکڑے نے آکر میرے گھر کو چھتری کی مانند ڈھانپ لیا ہے۔ اس بادل کے ٹکڑے نے آپ ﷺ کو میری آنکھوں کے سامنے سے ایک گھڑی کیلئے لے لیا اور فوراً ہی آپ مجھے لوٹا دیئے گئے۔ میں نے بادشاہوں کو اپنے پاس آتے ہوئے دیکھا جبکہ گھر کا کونہ انتہائی بھونچال زدہ کی طرح گرج رہا ہے۔ میں نے مکہ اور سرزمین مکہ کو دیکھا کہ حالب طرب (خوشی) میں آپ ﷺ کے چہرے کے ”لا الہ الا اللہ“ کہنے والے نور کے باعث رقص کناں ہوگئی۔ میں نے زمین کے تمام خشک وتر مقامات کو دیکھا کہ وہ دلہنوں کی مانند ظاہر ہیں۔ جو کچھ میں نے دیکھا اس کا یہاں تک انکار کرتی رہی گویا کہ میں زبان سے کہنے کی طاقت نہیں رکھتی۔ میں نے آپ ﷺ کو دودھ پلانے کا ارادہ کیا تو آپ ﷺ نے رخ انور پھیر لیا، میں نے دوبارہ کوشش کی تو گویا آپ نہیں پینا چاہتے تھے۔ یہاں تک کہ اسی وقت ایک شخص یہ کہتے ہوئے ظاہر ہوا کہ آؤ اور تمام مخلوق سے افضل بہتر کو دودھ پلاؤ۔

## حضور نبی کریم ﷺ کو عطائے خدا:

سیدہ آمنہ فرماتی ہیں کہ میں نے کسی کہنے والے کو سنا کہ محمد ﷺ کو صفوتِ آدم علیہ السلام، مولدِ شیث، شجاع نوح علیہ السلام، حلم ابراہیم علیہ السلام، لسانِ اسماعیل علیہ السلام، رضاء اسحاق علیہ السلام، فصاحب صالح علیہ السلام، رفعت ادریس علیہ السلام، حکمت نعمان علیہ السلام، بشارتِ یعقوب علیہ السلام، جمالِ یوسف علیہ السلام، صبر ایوب علیہ السلام، قوت موسیٰ علیہ السلام، تسبیح یونس علیہ السلام، جہادِ یوشع علیہ السلام، نغمہ داؤد علیہ السلام، ہیبت سلیمان علیہ السلام حب دانیال وقار الیاس، عصمت یحییٰ، قبولیت زکریا، زہد عیسیٰ اور علم خضر علیہم السلام عطا کر دو اور آپ ﷺ کو انبیاء و رسل کے اخلاق میں غوطہ دو۔ بلا شک وشبہ آپ سید الاولین والآخرین ہیں۔

میں نے دیکھا کہ ایک بادل کا ٹکڑا میرا طرف آیا اور کوئی کہہ رہا ہے کہ محمد مصطفیٰ ﷺ نے فتح اور بیت اللہ کی کنجیوں پر قبضہ کر لیا ہے۔ میں نے ایک فرشتہ کو آتے دیکھا اور اس نے آپ ﷺ کے کانوں میں گفتگو کی، پھر آپ ﷺ کو بوسہ دیا اور کہا: اے میرے حبیب ﷺ! آپ کو بشارت ہو کہ یقیناً آپ ﷺ تمام اولاد آدم علیہ السلام کے سردار ہیں۔ آپ پر ہی اللہ تعالیٰ نے رسولوں کو ختم کر دیا۔ اولین و آخرین کا تمام علم صرف آپ ﷺ کو ہی دیا گیا۔ سیدہ آمنہ نے کسی کو کہتے ہوئے سنا کہ اے آمنہ! کسی کیلئے تین دن تک دروازہ مت کھولو، یہاں تک کہ ساتوں آسمانوں کے فرشتے آپ ﷺ کی زیارت سے فارغ ہو جائیں۔ آپؓ فرماتی ہیں کہ میں نے آپ ﷺ کیلئے گھر کو سجایا اور دروازے کو بند کر لیا اور میں دیکھ رہی تھی کہ آپ ﷺ پر فرشتے فوج در فوج نازل ہو رہے ہیں۔

## شانِ ولادت میں اشعار:

ترجمہ: ''صاحب شرف ربیع الاول میں پیدا ہوئے تو کائنات رقصاں اور ستارے منور ہیں۔ آپ ﷺ کے جمال کی دلہن شاہی لباس میں آئی۔ اس لباس میں کوئی بھی اس سے پہلے ظاہر نہیں ہوا تھا۔ سیدہ آمنہ فرماتی ہیں کہ میں نے آپ ﷺ کے جمال کو دیکھا جو ماہِ کامل کی طرح ظاہر و منور ہے۔ اور میں نے آسمان کے فرشتوں

کو آراستہ و پیراستہ دیکھا اور کائنات و برکت میرے گھر میں رقص کر رہی ہے۔ میں نے پوچھا: یہ سب کیا ہے تو بلندی سے جواب دیا گیا کہ یہ سوال مت پوچھو اور ان کے فضل کے متعلق سوال نہ کرو۔ آپ ﷺ کو آسمانی فرشتوں کی نظروں سے مت چھپاؤ۔ ان کی زندگی کی قسم! ایسا مت کرو۔ یہ شرافت و فضل کا مجسمہ وہی ہے جو تمام مخلوق سے فائق اور قدرِ عالی کا مالک ہے۔ اے اونٹنیو! اگر تم وادی عقیق کے خیموں میں شام کے وقت پہنچی ہو تو میں تمہیں نصیحت کرتی ہوں کہ یہیں ٹھہر جاؤ۔ تمہیں بشارت ہو کہ یقیناً اس جائے پناہ میں ایک چاند ہے جو تمام چاندوں سے فائق اور زیادہ روشن ہے۔ میرے رب کریم نے آپ پر اتنی دفعہ دائمی رحمت نازل فرمائی جتنی دفعہ پرندے بلند آواز سے چہچہائے۔

## شب ولادت معجزات کا ظہور:

سیدہ آمنہ فرماتی ہیں کہ اس رات فارس کی آگ بجھا دی گئی جو کہ اس سے ہزار سال قبل نہیں بجھی تھی۔ کسریٰ کا محل شق ہو گیا، اس کے کنگرے بکھر گئے اور چودہ کنگرے گر گئے۔ ساوہ طبریہ کے سمندر کا پانی نیچے اتر گیا۔

سحر و کہانت باطل ہو گئے، آسمان کی نگہبانی کی گئی، شیاطین کو چوری چھپے سننے سے روک دیا گیا۔

واصبحت اصنام الدنیا کلھا منکو سۃ واصبح عرش ابلیس عدوا اللہ منکو ساء اکراما المحمد ﷺ

ترجمہ: ”دنیا کے تمام بت اوندھے ہو گئے اور اللہ کے دشمن ابلیس کا تخت محمد مصطفیٰ ﷺ کی تعظیم کی خاطر اوندھا ہو گیا۔“

جب آپ ﷺ پیدا ہوئے تو اپنی والدہ سے گھٹنوں کے بل دوزانو حالت میں جدا ہوئے اور آپ ﷺ کی نگاہ آسمان کی طرف تھی جس سے دائیوں نے حیرانگی کا اظہار کیا اور انہوں نے آپ ﷺ کے دادا جان کو اس کے متعلق آگاہ کرنے کیلئے پیغام ارسال کیا۔

**فكشف عنه الغطاء فاذا هو يمص أصابعه فتشخب لبنا**

ترجمہ: ''آپ ﷺ سے پردہ کو ہٹایا تو آپ ﷺ اپنی انگلیاں چوس رہے تھے جن سے دودھ جاری ہے۔''

## حضرت حلیمہ رضی اللہ عنہا اور رضاعت:

عربوں کی یہ عادت ہے کہ جب ان کے ہاں کوئی بچہ پیدا ہوتا تو اس کیلئے دودھ پلانے والی عورتوں کو تلاش کرتے اور اس بچے کی والدہ اس کو دودھ نہ پلاتی تھی جب آپ ﷺ پیدا ہوئے تو تمام دودھ پلانے والی عورتوں سے دریافت کیا گیا تو ہر ایک نے کہا: میں اسے دودھ پلاؤں گی لیکن حکمت الٰہیہ سبقت لے گئی کہ اس کریم النفس دریتیم کو حلیمہ سعدیہ رضی اللہ عنہا کے سوا کوئی دودھ نہ پلائے۔

سیدہ حلیمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جس سال رسول اللہ ﷺ پیدا ہوئے، اس سال لوگ سخت تنگی کا شکار تھے کیونکہ وہ قحط کا سال تھا اور ہم لوگوں کی بہ نسبت زیادہ فقر و تنگدستی میں تھے۔ میں بنوسعد کی عورتوں کے ساتھ جو کہ شیر خوار بچوں کی تلاش میں تھیں، اپنی کمزور گدھی پر سوار روانہ ہوئی جو ایک قطرہ دودھ نہ دیتی تھی اور ہم اپنے بھوکے بچوں کی آہ وزاری کے باعث تمام رات نہ سوئے اور اپنے پستانوں میں کچھ دودھ نہ پاتی جو کہ میرے بچے کو سیر کرے، جب ہم مکہ میں داخل ہوئے جس کو اللہ تعالیٰ نے مشرف فرمایا ہے، تو تمام دودھ پلانے والی عورتیں شیر خوار بچوں کی تلاش میں چلی گئیں لیکن میں اور سات دوسری دودھ پلانے والی عورتیں باقی رہ گئیں تو ہم سے عبدالمطلب ملے اور کہا: میرے پاس ایک بچہ ہے، آؤ تا کہ تم اسے دیکھو، کون اس بچے کے حصے میں ہے اور وہ اسے حاصل کرلے۔

سیدہ حلیمہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ ہم سب حضرت عبدالمطلب کے ساتھ گئیں اور جب ہم نے آپ ﷺ کو دیکھا تو ہر ایک نے کہنا شروع کردیا کہ میں اسے دودھ پلاؤں گی اور وہ آپ ﷺ کی طرف آگے بڑھیں تو آپ ﷺ نے ان سب عورتوں

سے منہ پھیر لیا۔ میں آپ ﷺ کی طرف آگے بڑھی تو جس وقت آپ ﷺ نے مجھے دیکھا تو تبسم فرمایا اور میری طرف آئے۔ میں نے آپ ﷺ کو اپنی گود میں رکھا اور اپنا دایاں پستان آپ ﷺ کو دیا تو آپ ﷺ نے اس سے دودھ پیا لیکن جب میں نے بایاں پستان دیا تو یہ جانتے ہوئے آپ ﷺ نے منہ پھیر لیا کہ آپ ﷺ کے ساتھ کوئی اور بھی حصہ دار ہے۔ آپ ﷺ کے ساتھ میری محبت و رغبت زیادہ ہوگئی، جب میں نے آپ ﷺ کو لے کر جانے کا ارادہ کیا تو عبدالمطلب نے فرمایا: یہ یتیم ہے اور والد انتقال کر چکے ہیں تو میں نے عرض کی: ذرا مہلت دیجیے تا کہ میں اپنے خاوند حارث سے اس بارے میں مشورہ کرلوں۔ میں اپنے خاوند کے پاس گئی اور سارا قصہ ان کو بیان کیا تو انہوں نے مجھے کہا: لے آؤ۔ اللہ تعالیٰ سے امید ہے کہ وہ اسی بچے کے باعث ہمارے لیے برکت عطا فرمائے گا۔ میں آپ ﷺ کی طرف واپس گئی اور لے کر اپنی گود میں رکھا تو آپ میرے پستان کی طرف آ گئے۔ جب صبح ہوئی تو میرے خاوند نے میرے لیے گدھی کو آگے کیا جبکہ سبز دودھ پلانے والی عورتوں کی گدھیوں میں سے سب سے زیادہ کمزور میری گدھی تھی، جونہی میں اس پر سوار ہوئی اور آپ ﷺ کو اپنے سامنے رکھا کہ گدھی چاق و چوبند ہوگئی اور تمام گدھیوں سے سبقت لینے لگی۔ اس سے لوگوں نے تعجب کیا اور میں نے محمد مصطفیٰ ﷺ کے باعث خوشی محسوس کی۔

## حضرت حلیمہ رضی اللہ عنہا کے متعلق اشعار:

ترجمہ: اے حلیمہ! بلند درجات کے ساتھ خوش ہو جاؤ کہ تم عمومی الطاف (عام مہربانیوں) کی وجہ سے کامیاب ہوگئیں۔ تمہارے تمام معاملات درست (سنور) ہو گئے اور کتنی ہی احسن بات ہے کہ آپ ﷺ کی خلقت عظیم ہے۔

✿ ''اے حلیمہ! خوش ہو جاؤ کیونکہ تمہارے لیے ہی بشارت ہے۔'' ✿

تمہیں مسرتوں اور سرور کے ساتھ نوازا گیا اور تو نے آپ کی وجہ سے تمام آرزوؤں کو بھی بچا لیا۔ ایسے نبی (محترم) جن میں تمام صفات حمیدہ جمع ہوئیں اور

آپ ﷺ کے حسین چہرہ کے باعث تم کامیابی سے ہم کنار ہوئیں۔

"اے حلیمہ! خوش ہو جاؤ کیونکہ تمہارے لیے ہی بشارت ہے۔"

کامیابی تمہارے لیے ہی ہے کیونکہ تم نے خیر الخلائق ﷺ کو دودھ پلانے کا فریضہ اور شفاعت مصطفیٰ ﷺ کو حاصل کیا۔ آپ ﷺ کے اوصاف میں سے حسن قناعت ہے اور آسودہ حالی سے خوش ہو جاؤ کیونکہ تم ایک ہی جگہ رہائش پذیر ہو۔

"اے حلیمہ! خوش ہو جاؤ کیونکہ تمہارے لیے ہی بشارت ہے۔"

تم نے اس مصطفیٰ وہادی ﷺ کی کفالت کی جن پر جان قربان کی جاتی ہے اور آپ ﷺ ایسے نبی ہیں جنہوں نے مکارم اخلاق کی چادر اوڑھی ہوئی ہے۔ جب چاند نظر آتا ہے تو آپ ﷺ سے غیرت کھاتا ہے کیونکہ آپ ﷺ کے چہرہ میں اوصاف کریمہ جمع ہیں۔

"اے حلیمہ! خوش ہو جاؤ کیونکہ تمہارے لیے ہی بشارت ہے۔"

کائنات میں آپ ﷺ کے جمال کی دلہن کی حفاظت کی جاتی ہے اور اس کے متعلق افعال کریمانہ والی آیات کی تلاوت کی جاتی ہے۔ آپ ﷺ ایک صاحب استقلال حبیب ﷺ ہیں جن سے دیر تک فائدہ اٹھایا گیا اور آپ ﷺ کے عظیم افعال حمیدہ ظاہر ہوئے۔

"اے حلیمہ! خوش ہو جاؤ کیونکہ تمہارے لیے ہی بشارت ہے۔"

ایسے نبی ہیں جن کا نور، حسن میں ظاہر ہے اور ایسے حبیب ہیں جن کی خوشبو کائنات میں پھوٹ رہی ہے۔ آپ ﷺ کے اوصاف کی تعریفیں کی جاتی ہیں اور آپ ﷺ کی برکات کے باعث ہی تم مقیم ہو گئی ہو۔

"اے حلیمہ! خوش ہو جاؤ کیونکہ تمہارے لیے ہی بشارت ہے۔"

دار الخلد میں کس نے آپ ﷺ پر رحمت نازل فرمائی اور آثار رضا آپ ﷺ پر ظاہر ہوئے۔ بہت ہی زیادہ خوشحالی آپ ﷺ کی طرف دوڑ کر آتی ہے اور جنت میں حوریں آپ ﷺ کی خدمت کیلئے حاضر ہیں۔

"اے حلیمہ! خوش ہو جاؤ کیونکہ تمہارے لیے ہی بشارت ہے۔"

حلیمہ سعدیہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: میں جس پتھر، درخت اور ڈھیلے کے پاس سے گزرتی تو وہ کہتا: اے حلیمہ! تجھے بشارت ہو، جو کچھ میں نے دیکھا اس کے باعث میں متعجب ہوگئی۔ خوشی نے مجھے گھیر لیا اور سید الانام ﷺ کے نور نے مجھ سے ظلمت کی شدت کو دور کر دیا تو میں حضور نبی کریم ﷺ کے انوار کی روشنی میں چلتی رہی یہاں تک کہ میں اپنے گھر پہنچ گئی اور جو کچھ میرے اردگرد تھا وہ روشن ہوگیا جب بنو سعد نے ان انوار کو دیکھا تو انہوں نے کہا: اے حلیمہ! یہ چمکنے والا نور کیا ہے؟

اشعار:

ترجمہ: جب حلیمہ رضی اللہ عنہا نے آپ ﷺ کے چمکنے والے انوار کی تصدیق کر لی تو خوش ہوئی اور اٹھ کر ہمارے نبی خیر الانام ﷺ کے ساتھ بغل گیر ہوگئی۔

- حلیمہ کہتی ہیں کہ ہم سے مشقت دور ہوگئی اور خوشی آ گئی۔ اے ہماری کامرانی و سعادت مندی! ہم نے محمد مصطفیٰ ﷺ کی وجہ سے آرزو کو پالیا۔
- نور مصطفیٰ ﷺ کا پایا جانا سورج کیلئے عقل اور صفا کا مقصود ہے۔ عطاء کا خزینہ اور وفا کا راز ہمارے پاس شیر خوار بچہ ہوگیا۔
- اس کیلئے بشارت ہو جو سعادتمند بنا دی گئی اور خوفناک اشیاء سے دور کر دے گئی۔ رب کریم کی طرف سے رضاعت احمد ﷺ کا وعدہ دی گئی جو کہ ہم سب سے افضل ہیں۔
- اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کے مرتبہ کو ہمارے اندر بلند فرمایا اور آپ ﷺ کے عمدہ کام کا اعلان فرمایا۔

اے پکارنے والے! آپ ﷺ کے ذکر کو بار بار دہراؤ کیونکہ آپ ﷺ کی محبتوں اور چاہتوں کو یہاں جمع کرتا ہوں۔

- اگر تو نے سعادت کا قصد کیا ہے تو آپ ﷺ کی پناہ میں آجاؤ کیونکہ سعادت آپ ﷺ کی محبت ہے۔

یا رب! ہم تمام کو حساب والے دن حضور نبی کریم ﷺ کی طفیل سعادت مند بنا۔

حلیمہ فرماتی ہیں کہ آپ ﷺ اس طرح پروان چڑھے کہ بچوں میں سے کوئی ایک بھی آپ ﷺ کی طرح نہیں پھلا پھولا۔

## حضور نبی کریم ﷺ کی پہلی گفتگو:

✿ جب آپ ﷺ دو سال کی عمر کے ہوئے تو میں نے پہلی بات آپ ﷺ سے سنی کہ وہ ارشاد فرماتے ہیں:

**اللہ اکبر کبیرا و الحمد للہ کثیر و سبحان اللہ بکرۃ و اصیلا**

ترجمہ: "اللہ بہت بڑا ہے، اللہ کیلئے بہت ہی تعریفیں اور وہ صبح و شام سبحان ہے۔"

## چار سال کی عمر میں والدہ کے پاس:

جب آپ ﷺ چار سال کے ہوئے تو ہم آپ ﷺ کی والدہ محترمہ کے پاس حاضر ہوئے حالانکہ ہم آپ کیلئے بہت حریص تھے، ہم نے عرض کیا کہ آپ انہیں ہمارے پاس چھوڑ دیں تو ہم ان کی حفاظت کی بھی تشویش کریں گے اور امکانی حد تک (وسعت کے مطابق) تربیت کریں گے اور اس طرح کرنے سے ہم صرف اللہ ﷺ کی برکت کا ارادہ رکھتے ہیں۔ سیدہ آمنہ نے آپ ﷺ کو ہمارے ساتھ واپس لوٹا دیا۔

ایک دن آپ ﷺ نے مجھے کہا: اے والدہ! میں دن کے وقت اپنے بھائیوں کو نہیں دیکھتا۔ میں نے آپ ﷺ کو بتایا کہ وہ اپنے گھروں کے اردگرد بکریاں چراتے ہیں تو آپ ﷺ فرمانے لگے کہ مجھے بھی ان کے ساتھ بھیجو، تو میں نے بدنظر سے بچنے کی خاطر کھجور کے تنے کا ایک منکہ گلے میں معلق کر دیا۔ آپ ﷺ نے لاٹھی لی اور اس طرح نکلے جیسے چرواہے نکلتے ہیں جب آپ ﷺ ہر شام لوٹتے تو میں آپ ﷺ کے حال کے متعلق دریافت کرتی تھی تو میرے بچے بتاتے کہ ان کی وجہ سے ہم عجیب و غریب حالات مشاہدہ کرتے ہیں کہ اگر وہ خشک جگہ پر چلتے تو وہ فوراً سرسبز ہوگئی اور جس درخت اور پتھر کے قریب سے گزرے تو اس نے آپ پر سلام بھیجا۔

## شق صدر:

حضرت حلیمہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ ایک دن بکریاں چرا رہے تھے کہ معاً میں دیکھتی ہوں کہ آپ ﷺ کا بھائی از حد پریشان ہے اور اے امی! اور اے ابو! کہہ کر پکارنے لگا کہ تم دونوں ہمارے قریشی بھائی کی مدد کو پہنچو کیونکہ دو آدمیوں نے پکڑ کر آپ ﷺ کے پیٹ کو چاک کر دیا ہے۔

حضرت حلیمہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ ہم نکلے تو آپ ﷺ کے رنگ کو بدلا ہوا پایا تو میں نے آپ ﷺ کو کہا کہ اے لخت جگر! آپ ﷺ کے ساتھ کیا ہوا تو آپ ﷺ فرمانے لگے اے والدہ! میرے پاس دو آدمی سفید لباس میں ملبوس، برف سے بھرا ہوا سونے کا طشت اٹھائے ہوئے آئے۔ انہوں نے میرے پیٹ کو چاک کیا اور اس سے سیاہ رنگ کا منجمد خون نکالا اور پھینک کر کہا: یا حبیب اللہ! یہ آپ ﷺ میں شیطان کا حصہ ہے پھر انہوں نے میرے دل کو برف سے دھویا اور میں نے کسی قسم کا درد محسوس نہیں کیا۔ پھر انہوں نے دل پر نور کی مہر لگائی تو میں نے مہر کی ٹھنڈک کو اپنی پسلیوں کے درمیان محسوس کیا، اتنی دیر میں بنو سعد کے لوگ آئے اور بوسہ دے کر آپ کا حال دریافت کرنے لگے تو آپ ﷺ نے ان کو بتانا شروع کر دیا جس سے لوگوں نے حیرانگی کا اظہار کیا اور مجھے کہا گیا کہ اے حلیمہ! آپ ﷺ کو ان کے دادا جان اور والدہ محترمہ کے پاس واپس کر دو کیونکہ ہم آپ کے متعلق خوفزدہ ہیں۔

حضرت حلیمہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ ہم آپ ﷺ کے ساتھ آپ ﷺ کی والدہ محترمہ کے پاس آئے تو سیدہ آمنہ نے دونوں کو کہا کہ کس وجہ سے تم دونوں آپ ﷺ کو لوٹانے آئے ہو حالانکہ تم دونوں آپ کے متعلق حریص تھے، ان دونوں نے جو کچھ واقع ہوا سیدہ آمنہ کو بتایا سیدہ آمنہ نے ارشاد فرمایا تم آپ ﷺ کے متعلق شیطان کی وجہ سے خوف کھاتے ہو۔ واللہ! آپ ﷺ پر شیطان کی ہرگز رسائی نہیں ہے اور میرے اس لخت جگر کیلئے ایک عظیم شان ہے۔ اچھا اسے چھوڑ جاؤ اور لوٹ جاؤ۔

## والدہ محترمہ اور دادا جان کا انتقال:

حضرت حلیمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جب آپ ﷺ چھ سال کے ہوئے تو مکہ المکرمہ و مدینہ منورہ کے درمیان ابواء نامی گاؤں میں آپ ﷺ کی والدہ انتقال فرما گئیں اور آپ ﷺ کی پرورش حضرت عبدالمطلب نے کی، جب آپ ﷺ کی عمر آٹھ سال کی ہوئی تو آپ ﷺ کے دادا جان حضرت عبدالمطلب انتقال فرما گئے اور آپ ﷺ کے چچا حضرت ابوطالب نے آپ ﷺ کی کفالت کی۔ جب آپ ﷺ دس سال کی عمر کے ہوئے تو اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو فخر و وقار عطا فرمایا، جب آپ چلتے تھے تو سفید بادل کا ٹکڑا، آپ ﷺ پر سایہ کرتا تھا، جب آپ ﷺ ٹھہرتے تو وہ بھی آپ ﷺ کے ساتھ ٹھہر جاتا۔ جب آپ چلتے تو وہ بھی آپ ﷺ کے ساتھ چلتا اور جب عمر کے چالیس سال مکمل ہوئے تو اللہ تعالیٰ نے آپ کو رحمۃ للعالمین بنا کر مبعوث فرمایا۔

اے اللہ! آپ ﷺ پر اور آپ کی آل اور ہر پیروکار پر رحمت وسلام نازل فرما۔

## حمد رب اور صلوٰۃ وسلام کے اختتامی اشعار:

ترجمہ: ”مخلوق کا مولا، خالق اور یومِ النشو کا مالک ہر لحہ ہمیں کافی ہے۔ ہمارا رب قیامت کے دن احسان اور عفو و درگزر کرنے والا ہے۔ وہ زندہ و پائندہ، علم والا، یکتا، ہمیشہ باقی رہنے والا، غنی، بزرگ و برتر۔ انصاف والا، وحدہ لاشریک اور بندوں کے ساتھ مہربان ورحیم ہے۔ اے وہ ذات! جب اسے پکارا گیا تو اس نے سن لیا، ہمارے لیے اس حجاب کو دور فرما دے۔ حضور نبی کریم ﷺ کے وصل کے ساتھ مشرف فرما اور زیادہ سے زیادہ نیکی عطا فرما۔ تو ازل سے قدیم اور لطیف الذات ہے اور...... جو بھاری مصیبت کا بارِ گراں نازل ہوا ہے، وہ زائل نہیں ہوا تو اس کو زائل فرما۔ صلوٰۃ و نبی کریم ﷺ کو پہنچا۔ اے بزرگ و برتر خدا! ہم یوم جزاء سے خوفزدہ ہیں اس دن ہمیں سلامتی عنایت فرما۔ صحابہ کرام اور اہل بیت کو سلامتی عنایت فرما اور ہر سپید و سیاہ کو جو آپ ﷺ کے ذریعہ سے سردار بن گیا۔ خصوصاً حاسدوں کو مٹانے والے سیف اللہ بن ولید (رضی اللہ عنہ) کو سلامتی عنایت فرما۔“

☆☆☆

# استغفارِ الشیخ العلمی

# (شیخ کا علمی قصیدہ)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

استغفر اللہ من اثمی و من زالی، و من وجودی و من علمی و من علمی

''میں اپنے عمل، علم، جسم، لغزش اور گناہ کیلئے اللہ تعالیٰ سے بخشش مانگتا ہوں۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی ثنا شمار کرنے کی طاقت نہیں رکھتا کیونکہ وہی ازل سے محمود ہے، اسی سے بخشش طلب کرتا ہوں۔ ہمارا خالق اللہ تعالیٰ شبیہ، نظیر اور مثل سے بالاتر ہے۔ اسی سے مغفرت طلب کرتا ہوں۔ میں اپنی گفتگو جو میرے ساتھ، میرے پاس، میرے اردگرد اور اپنی تصرف کی قوتوں کیلئے ہے اس کیلئے اللہ تعالیٰ سے مغفرت طلب کرتا ہوں۔ میں مجموعی طور پر اپنی ہر ایک چیز کیلئے اور غفلت کی حالت میں اپنے حال کے متغیر ہونے کی اللہ تعالیٰ سے مغفرت طلب کرتا ہوں۔ اپنے بالوں، جلد اور اپنی زندگی کی ایسی فکر کیلئے جو امید کو دور کرنے والی ہے، اس کیلئے میں اللہ تعالیٰ سے مغفرت کا طلبگار ہوں۔ میں نامعلوم اور ارادۃً ہونے والی خطاؤں اور لغزشوں کیلئے اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ میں ایسی عمر جو بیکار بغیر فائدہ کے ضائع ہوئی کل اس کیلئے ندامت کی جگہ کھڑے ہونے سے اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ میں اپنے ظاہر و باطن اور اکتاہٹ کی حالت میں اپنے دل کے متغیر ہونے کیلئے اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ میں اپنے عدل، حلم، رضا، غصہ اور بدگمانی کیلئے اللہ تعالیٰ کی

مغفرت طلب کرتا ہوں۔ میں ایسے قول سے جس میں میری امید خیالات فخر وغرور کے برابر ہو جائے اس سے اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ میں ایسے حال سے جس میں خواہشات نفس سرعت کے ساتھ وارد ہوں اور خلط ملط ہو جائیں اس سے اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ ایسا باطن جو ظاہر اشیاء کی قصداً اور سہواً اور غفلۃً مخالفت کرتا ہے۔ اس کیلئے اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ ایسا گمان جو قیامت کے روز گمان کرنے والے کو رسوائی، گناہ اور خوف کے ساتھ لوٹائے گا، اس سے اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ میں ایسے ذکر سے اللہ کی بخشش طلب کرتا ہوں جس میں خیالات سرایت کر جائیں اور نقائص (خامیاں) اس پر قبضہ جمالیں۔ میری وہ آنکھ جس نے کسی چیز کو دیکھا اور سبب کی سرعت کی وجہ سے اس نے نصیحت حاصل نہ کی۔ اس کیلئے میں اللہ تعالیٰ سے مغفرت طلب کرتا ہوں۔ میں اپنے اس باطن کیلئے جس نے مھیمن (حفاظت کرنے والا) اللہ تعالیٰ کے سوا کسی اور کا مشاہدہ کیا جو کہ ہر نظیر سے بالاتر ہے۔ اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ میرا وہ کان جس نے ایک آواز کو سنا اور اس کے معنیٰ کو کسی طرف منسوب ہونے کے باعث نہ سمجھا، اس کیلئے اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ میں اپنی گویائی جو بغیر ذکر کے یا اس طرح فضول باتوں اور لڑائی جھگڑے میں ظاہر ہوتی، اکیلئے اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ اپنی جان و روح کیلئے جبکہ وہ بھلائی اور عدالت کے راستوں پر نہ چلیں۔ اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ میں اپنی طبیعت اور حرص سے جو کہ (حقائق) کو خلط ملط کرنے اور حیلوں سے نہ بچیں، ان کیلئے اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ اپنی خلق وخلق دونوں اگر اچھے قول وعمل سے مزین نہ ہوں تو ان کیلئے اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ اپنے اس ہاتھ کیلئے جس نے اللہ تعالیٰ کے حق کے سوا کسی اور چیز کی جھوٹ اور غفلت کے ساتھ گرفت کی، اس کیلئے اللہ تعالیٰ سے مغفرت طلب کرتا ہوں۔ اپنے قدم کیلئے جو کہ زمین میں غیر اللہ کیلئے کوشش کرتے ہوئے منتشر ہوں، ہائے افسوس! میری

شرمندگی، میں اللہ تعالیٰ کی اس کیلئے مغفرت طلب کرتا ہوں۔ جس چیز نے میرے دل پر اثر کیا اور جس نے سلف صالحین کے نقش قدم پر چلنے کی مخالفت کی، اس کیلئے اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ جو مغفرت ہمیں سختیوں کے وقت جرم اور فضول بات سے نجات دلواتی ہے، اس مغفرت کو اللہ تعالیٰ سے طلب کرتا ہوں۔ وہ ستارے جو ازل سے اپنے اوقات کی گزرگاہ پر ہیں، ان کی تعداد کے برابر اللہ تعالیٰ سے مغفرت طلب کرتا ہوں۔ میں تمام قطروں، ذروں، چیونٹیوں، انسانوں اور آنکھوں کی تعداد کے برابر اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ بغیر کسی استثناء کے مخلوق اور اس کے سانسوں کی تعداد جو پہاڑوں اور میدانوں میں ہے۔ اس کی تعداد کے برابر اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ سمندر اور جو کچھ ان میں مخلوق، لہریں اور تلواروں کے قبضہ کو مزین کرنے والی اشیاء کی تعداد کے برابر اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ ہواؤں اور جس قدر انہوں نے زور سے موسلا دھار برسنے والی بارشوں کو فیاضی کے ساتھ ہمیں دیا ان کی تعداد کے برابر ہیں، اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ فارس کے شہ زوروں کی تلواروں کے ذریعہ اہل عناد پر جب تک جہاد قائم ہے اتنی دیر اللہ تعالیٰ سے مغفرت کا طلبگار ہوں۔ جتنی دفعہ حجاج اپنے گناہوں اور لغزشوں کو معاف کرانے کیلئے سرزمین حجاز کی طرف چلے، اتنی دفعہ اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ نباتات اور جتنے ان میں بیج، پھول اور خوشے ہیں ان کی تعداد کے برابر اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ پرندوں، وحشی جانوروں، شہد کی مکھیوں اور چکوروں کی تعداد کے برابر اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ علوم جس قدر نیکی اور عمل کی زیادتی کے ساتھ دوگنے کیے جائیں ان کی تعداد کے برابر اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ بحر و بر میں جس قدر مچھلیاں اور گم شدہ اونٹ اور چکور ہیں، ان کی تعداد کے برابر اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ اگر میرا قول و عمل تمام نقائص سے خالص نہیں ہے تو میں اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ ہر وجود جس نے ازل سے

اس کے ظاہر کرنے والے سے پہلے دیکھا تو اس کیلئے بھی میں اللہ تعالیٰ کی مغفرت طلب کرتا ہوں۔ اس استغفار کے لکھنے والے کو بخش دے اور اس کے پڑھنے والے پر لطف نازل فرما اور سننے والے کو حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے طفیل درگزر فرما دے جو کہ بہادر ہیں۔ آپ کے خادمِ خاص علمی نے مفلسی کی حالت میں آپ کا حق پورا کیا اور اے میری امید و خزانہ آپ کے عطیہ کا امیدوار ہوں۔ اس پر کئی گنا نعمتوں کے ساتھ احسان فرما اور اے رب! اس کو رسوائی و خوف سے محفوظ فرما۔ اس کی اولاد، اس کے چاہنے والوں، ہمسایوں اور تمام برادران پر اپنے فیض عام کا احسان فرما۔ اے لغزشوں کو معاف فرمانے والے اسی طرح تمام مسلمانوں پر آسمانی کتب اور انبیاء کرام کے طفیل احسان فرما۔ پھر سیدنا مختار ﷺ پر صلوٰۃ نازل فرما جو کہ کائنات کے خزینہ اور تمام رسولوں اور مخلوق کی پناہ گاہ ہیں۔ محمد احمد مجتبیٰ ﷺ پر رحمت نازل فرما جو قبیلہ مضر سے مبعوث ہوئے اور جو صاف کھلے راستوں میں رحمت بن کر تشریف لائے۔ اسی طرح رحمٰن کی طرف سے سلام ہو جو کہ انہیں اللہ تعالیٰ کے نزدیک بہت اونچے مقام پر بلند کرتا ہے۔ پھر سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ و حضرت عمر رضی اللہ عنہ و حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اور سیدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کی خوشنودی ہو۔ پھر تمام اہل بیت اطہار و صحابہ کرام، تابعین عظام، میرے والدین و اساتذہ اور ہر ولی اللہ پر صلوٰۃ نازل ہو۔ الٰہی توحید پر ہماری گرفت فرما دے اور سچائی کو گفتگو میں اور اخلاص کو عمل میں کر دے۔ انشاء اللہ یہ قبولیت والی استغفار مکمل ہوئی۔"

## بردہ کی طرز پر امیر الشعراء احمد شوقی المصری کا کلام:

ترجمہ: "نرم اور پست زمین کے اوپر قد آور بان کے درختوں اور اونچے پہاڑ کے درمیان ایک قبر ہے۔ اس نے حرمت والے مہینوں میں میری خون ریزی کو روا رکھا ہے۔ جب غور کیا تو نفس نے مجھے یہ کہہ کر بتایا کہ تیرے پہلو کیلئے ہلاکت ہے جو کہ ایک ٹھیک نشانے پر لگے ہوئے تیر سے زخمی ہے۔ میں نے اس کا انکار کیا اور تیرے کو اپنے جگر میں چھپایا کیونکہ محبوبوں کے زخم میرے نزدیک دکھ (دینے والے) نہیں

ہوتے۔ اے اس کی محبت میں مجھے ملامت کرنے والے! محبت تو ایک عزت وقار والی چیز ہے۔ اگر محبت کے جذبات نے تجھے لاغری سے پتلا کیا ہوتا تو تو مجھے ملامت نہ کرنا اور نہ ہی مجھ سے منہ پھیرتا۔ میں نے تجھے نہ یاد رکھنے والے کان دیئے ہیں اور بسا اوقات چیز کو زبردستی چھین لینے والے ہوتے ہیں اور دل بہرہ ہوتا ہے۔ (یعنی غیر متوجہ ہوتا ہے۔) اے آنکھ کو سست کہنے والے! (طعنہ دینے والے) تو نے تو خواہش عشق کو کبھی چکھا ہی نہیں۔ تو نے اپنے لاغر جسم (عاشق) کو خواہش محبت کی حفاظت کیلئے بیدار کر رکھا ہے تمہیں چاہیے کہ سو جاؤ۔ اے نفس! تیری دنیا ہر رونے والی آنکھ کو چھپاتی ہے اگرچہ تمہارے لیے حسن متبسم ظاہر ہو۔ تیرے کام کی صلاح اخلاق کا مرجع ہے۔ نفس کو درست کرو اور یہ اخلاق کے ساتھ راہ رست پر آتے ہیں۔ بہترین نفس کا انجام اچھا ہے اور برے نفس کا انجام بھی برا ہے۔ (برا نفس ایک بدہضمی کرنے والی چراگاہ میں ہے۔) اگر میرا گناہ بہت ہی زیادہ ہو گیا تو اللہ تعالیٰ سے مجھے مغفرت کی امید ہے جو مجھے گناہ سے باز رہنے والوں اچھوں کے درمیان کردے گی۔ میں اپنی امید کو، دونوں جہانوں میں کرب وغم کو دور کرنے والے تک پہنچاتا ہوں جبکہ پناہ دینے والا قوی وعزیز ہے۔ جب میں اپنے اطاعت والے پر کو نیچے کرتا ہوں تو میں اس سے شفاع کی بارش کا سائل ہوں تو میں نے کوئی چیز نہیں مانگی۔ اگر متقی اپنے اعمال صالحہ سے مقدم ہے تو میں ان کے سامنے اپنے ندامت کے آنسو پیش کرتا ہوں۔ میں نے سید الانبیاء کے دروازہ کو لازم کرلیا ہے اور جو کوئی اللہ کے دروازے کی چابی کو مضبوطی سے پکڑ لیتا ہے اور اسے غنیمت سمجھتا ہے۔ محمد مصطفیٰ ﷺ اللہ تعالیٰ کے حبیب! رحمت اور مخلوق وانسانوں کے درمیان اس کی مراد ہیں۔ نداء کی گئی کہ پڑھیے کیونکہ اس کو کہنے والا اللہ ہی ارفع واعلیٰ ہے اور نغیہ الفاظ آپ سے پہلے کسی شخص کے منہ سے بھی متصل نہیں ہوئے۔ وہیں رحمٰن اللہ کیلئے اذان ہوئی اور مکہ مکرمہ کا گوشہ گوشہ سریلی آوازوں کی قدسیت سے پر ہو گیا۔ ہادی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بشارتیں اور میلاد کی

خوشخبریاں مشرق و مغرب میں پھیل گئی اور نور کا سفر تاریکی کے اندر ہے۔ آپ ایسی حالت میں تشریف لائے کہ لوگ ابتری کا شکار ہیں اور آپ ﷺ جب بھی کسی بت کے پاس سے گزرے تو وہ دوسرے بت پر جنونی کی طرح مارا مارا پھرنے لگا۔ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو راتوں رات سیر کرائی جبکہ اس کے تمام فرشتے اور رسول مسجد اقصیٰ میں منتظر ہیں۔ جب تو نے انہیں یاد دلایا تو انہوں نے اپنے سردار (ﷺ) کو اس طرح لپیٹ میں لے لیا جیسے ستارے چاند کو اور لشکر جھنڈے کو گھیرے میں لیتے ہیں۔ ہر صاحب قدر و منزلت نبی کریم ﷺ کی اقتداء میں نماز ادا کرنے کی اور ہر کامیاب شخص اللہ تعالیٰ کے حبیب ﷺ کی اقتداء کرتا ہے۔ آپ نے آسمانوں یا ماوراء السموات کو ایک نورانی براق پر طے کیا ہے۔ یہ مشیت الٰہی کی کاریگری ہے اور قدرت الٰہیہ شک و الزامات سے ماوراء ہے۔ یہاں تک کہ آپ ﷺ ایسے بلند مقام پر پہنچے جس کی طرف نہ تو پروں کے ذریعہ پرواز کی جاسکتی ہے اور نہ ہی پیدل چل کر وہاں تک پہنچا جا سکتا ہے۔ یہ بیان کیا گیا کہ ہر نبی اپنے اپنے مرتبہ میں ہے لیکن یا محمد ﷺ یہ عرش عظیم ہے اسے بوسہ دیجئے۔ تیری قضا نے اپنی حکمت کی رائے سے ہمارے متعلق فیصلہ کیا۔ اے باری تعالیٰ ہر قاضی اور انتقام لینے والے سے اپنے طفیل محفوظ فرما۔ رسول کائنات ﷺ کے طفیل ہم پر الطاف نازل فرما اور اُمت مصطفیٰ ﷺ کی تکالیف اور ذکت میں زیادتی نہ فرما۔ یا رب! تو نے مسلمانوں کی ابتداء حضور نبی کریم ﷺ کے ذریعہ احسن طریقہ سے کی لہٰذا اپنے فضل و کرم کو مکمل اور حسن خاتمہ عطا فرما۔"

## شیخ برغی رضی اللہ عنہ کا مدح النبی ﷺ میں قصیدہ:

ترجمہ: یا رب! نبی مجتبیٰ ﷺ پر اتنی مرتبہ برکات کا نزول فرما جتنی بار ٹیلوں کی طرب و مستی کے باعث آواز نکالنے والی اونٹنی نے گنجان درختوں میں آواز کو بلند کیا۔ یا رب! نبی ﷺ اور آل نبی ﷺ پر اتنی مرتبہ برکات نازل فرما جتنی بار بطحا کی وادیوں میں بجلی چمکی اور بجھی۔ یا رب! نبی ﷺ اور آل نبی ﷺ پر اتنی مرتبہ برکات کا

نزول فرما، جتنی بار اہل کرام نے مہمان کیلئے مرحبا کہا۔ یا رب! نبی اور آل نبی پر اتنی مرتبہ برکات کا نزول فرما جتنی بار فضا میں ستارہ، ستارے کے مقابل آیا۔ اے حضور نبی کریم ﷺ کے ذکر سے محفوظ ہونے والو! خدا کی قسم! آپ پر صلوٰۃ بھیجو جس طرح اللہ تعالیٰ نے واجب کیا۔

صلوا علی المختار فھو شفیعکم ۔۔۔ فی یوم یبعث کل طفل اشیبا

صلوا علی من ظلته غمامة ۔۔۔ والجذع حن له و افصحت لظبا

ترجمہ: ''نبی مختار ﷺ پر صلوٰۃ بھیجو وہ تمہارے اس دن شفیع ہیں جس دن ہر نو عمر بچہ بوڑھا کر کے اٹھایا جائے گا۔ اس نبی پر صلوٰۃ وسلام بھیجو جس پر بادل کے ٹکڑے نے سایہ کیا، ستون حنانہ آپ کا مشتاق ہوا، اور ہرن نے فصاحت کے ساتھ آپ ﷺ سے گفتگو کی۔''

اس ذات اطہر ﷺ پر صلوٰۃ وسلام بھیجو، جس کے طفیل تم جنت میں داخل ہو گے اور مطلب کو پہنچو گے۔ آپ ﷺ پر صلوٰۃ وسلام اور رحمت الٰہیہ بھیجو اور آپ ﷺ کے ساتھ ہی پانی پینے کی جگہ، حوضِ کرامت پر پہنچو۔ اے وہ شخصیت! جس کا نور چہرۂ تاریکی کو دور کر دیتا ہے، اللہ تعالیٰ نبی کریم ﷺ پر ہمیشہ صلوٰۃ وسلام بھیجے۔

☆☆☆

# مولد رسول اللہ ﷺ و رضاعہ

مصنف:

علامہ ابوالفداء اسمٰعیل ابن کثیر شافعی دمشقی رحمۃ اللہ علیہ



ترتیب و تدوین:

مولانا محمد عبدالاحد قادری

# حسن ترتیب

| عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|
|  | 275 |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تذکرہ مصنف

علامہ امام ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ کی ذات عالم اسلام میں کسی تعارف کی محتاج نہیں۔ آپ نے خصوصاً تفسیر، حدیث اور تاریخ کے میدان میں ممتاز مقام حاصل کیا اور خاصی شہرت پائی۔ آپ کا نام اور سلسلہ نسب یہ ہے۔ عماد الدین ابوالفداء اسماعیل بن عمر بن کثیر بن ضوء بن کثیر بن ذرع الدمشقی الشافعی۔ آپ قبیلہ قریش کی ایک شاخ بنی حصلہ سے تعلق رکھتے تھے۔ آپ کے سال ولادت کے بارے میں مورخین کا اختلاف ہے۔ ''طبقات الحفاظ'' میں علامہ الحسینی نے لکھا ہے کہ آپ ۷۰۱ ہجری میں پیدا ہوئے۔ جبکہ علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے ''تذکرۃ الحفاظ'' میں سال ولادت ۷۰۰ ہجری درج کیا ہے۔ آپ شام کے شہر بصرہ کی ایک مضافاتی بستی مجیدل میں پیدا ہوئے۔ اس وقت ان کے والد یہاں مسند خطابت پر فائز تھے۔ ابھی آپ تین چار سال کی عمر کے کمسن بچے تھے کہ باپ نے داعی اجل کو لبیک کہا اور انہیں یتیمی کا داغ اٹھانا پڑا۔ آپ کے بڑے بھائی نے اپنے زیر سایہ آپ کی تربیت کی اور آپ نے ابتدائی تعلیم انہی سے حاصل کی۔ ۷۰۷ ہجری میں اپنے بھائی کے ساتھ دمشق منتقل ہو گئے۔ علامہ ابن کثیر نے بذات خود اپنی کتاب البدایۃ والنہایۃ میں ان واقعات کا تذکرہ کیا ہے۔ مزید برآں انہوں نے اپنے والد اور خاندان کے متعلق بھی گفتگو کی ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ ایک معزز اور علمی خاندان کے چشم و چراغ تھے۔

دمشق میں آپ نے بہت سے علماء کے سامنے زانوئے تلمذ تہہ کیے۔ متعدد اساتذہ

کی خدمت میں حاضر ہوئے اور متون حفظ کرتے رہے۔

✿ علامہ موصوف کو تفسیر، حدیث فقیہ، تاریخ اور عربیت میں کمال حاصل تھا۔ حافظ حسینی ''تذکرۃ الحفاظ'' میں لکھتے ہیں:

''وافتی و در، و ناظر و برع فی الفقه و التفسیر و النحو وامعن النظر فی الرجال و العلل''

ترجمہ: ''وہ مفتی، مدرس، مناظر، فقہ، تفسیر اور نحو کے ماہر اور حدیث میں بڑی گہری نظر رکھتے تھے۔''

علامہ ابن کثیر نے اپنی پوری زندگی درج افتاء اور تصنیف و تالیف میں گزاری۔ آپ بہت خوش مزاج اور شگفتہ طبیعت کے مالک تھے۔ ان تمام مشاغل کے باوجود ذکر الٰہی سے بالکل غافل نہ تھے بلکہ بہت سا وقت ذکر و فکر میں صرف کیا کرتے تھے۔ عمر کے آخری حصہ میں بینائی جاتی رہی اور ۲۶ شعبان ۷۷۴ ہجری کو اس دارِ فانی سے عالم بقا کی طرف انتقال کر گئے اور اپنے استاد ابن تیمیہ کے پہلو میں دفن ہوئے۔



**تصانیف:**

علامہ ابن کثیر نے علوم قرآن، حدیث توحید، فقہ، سیرت، تراجم اور تاریخ میں گرانقدر تصانیف یادگار چھوڑی ہیں۔

زیرِ نظر رسالہ ''مولد رسول و رضاعه'' میلاد پاک سے متعلقہ وآثار پر مشتمل ایک تذکرہ ہے جس کو ایسے آئمہ حدیث سے نقل کیا ہے جو حفظ و اتقان اور جرح و نقد میں ممتاز مقام رکھتے ہیں۔

☆☆☆

محمد عبدالاحد قادری

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلاً مِّنْ اَنْفُسِهِمْ يَتْلُوْ عَلَيْهِمْ آيَاتِهٖ وَ يُزَكِّيْهِمْ وَ يُعَلِّمُهُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَ اِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلَالٍ مُّبِيْنٍ (سورۂ آل عمران)

ترجمہ: ''بے شک اللہ نے احسان کیا، اہل ایمان پر کہ انہی میں سے ایک رسول ان میں مبعوث فرمایا جو ان پر اس کی آیتیں پڑھتا ہے اور انہیں پاک کرتا ہے اور انہیں کتاب وحکمت کی تعلیم دیتا ہے اور وہ پہلے تو صریح گمراہی میں تھے۔''

تمام تعریفیں اس ذات پاک کیلئے ہیں جس نے حضور نبی کریم ﷺ کے چہرہ انو کے طفیل کائنات وجود کو روشن فرمایا اور حق مبین کی ضیاپاشیوں سے باطل کی تاریکیو کو کافور کیا اور حق کی راہوں کو واضح فرمایا۔ اس کے بعد لوگ جہالت کے راستوں میر سرگرداں ہو چکے تھے۔ میں اس کی بارگاہ ربوبیت میں حمد سرا ہوں ایسی طیب ومبارک حمد کے ساتھ، جس کی کثرت آسمانوں اور زمینوں کی وسعتوں کو بھر دے اور میں شہادت دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ وحدہ لاشریک اور اولین وآخرین ک پالنے والا ہے اور میں گواہی دیتا ہوں کہ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ اس کے بندے او رسول ہیں اور اس کے حبیب اور خلیل ہیں جس نے ان کو مبعوث فرمایا۔ اس شان کے ساتھ کہ وہ تمام جہانوں کیلئے رحمت ہیں اور تمام مومنوں کیلئے بشر ہیں اور تمام کافروں کیلئے نذیر ہیں اور تمام متقین کے امام ہیں اور تمام گنہگار مومنوں کی شفاعت فرمانے والے ہیں۔

فائدہ:

یہ مقام ان لوگوں کیلئے بڑا قابل توجہ ہے جو خود کو ابن کثیر جیسے لوگوں سے

منسوب بلکہ ان کے علمی وارث قرار دیتے ہیں مگر گناہگار مومنوں کیلئے شفاعت رسول کا انکار کرتے ہیں اور حضور نبی کریم ﷺ کو شفیع المذنبین کہنے یا سمجھنے کو غیر اسلامی عقیدہ قرار دیتے ہیں مترجم)

اللہ تعالیٰ کی رحمتیں اور سلامتی آپ پر قیامت کے روز تک نازل ہوتی رہے اور اللہ تعالیٰ آپ کی ازواج مطہرات اور ذریت پاک اور اہل بیت اطہار اور اصحاب کرام سے راضی ہو۔

حمد وصلوٰۃ کے بعد: یہ تالیف رسول اللہ ﷺ کے میلاد مبارک سے متعلقہ وآثار پر مشتمل ایک تذکرہ ہے جس کو ایسے ائمہ حدیث نے نقل کیا جو حفظ واتقان اور جرح ونقد میں ممتاز مقام رکھتے ہیں۔

## نام ونسب:

محمد ﷺ بن عبداللہ بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبد مناف بن قصی بن کلاب بن مرہ بن کعب بن لوی بن غالب بن فہر بن مالک بن النضر بن کنانۃ بن خذیمہ بن مدرکہ بن الیاس بن مضر بن نزار بن معد بن عدنان ہیں۔

ابوالقاسم (کنیت مبارک) ہے۔ آپ اولاد آدم کے سردار اور نبی امی ہیں۔ پیدائشی وطن کے اعتبار سے مکی ہیں اور ہجرتی وطن کی نسبت سے مدنی، آپ پر اللہ کی رحمتیں اور برکتیں نازل ہوں، ہر اس وقت کہ جب ذکر کرنے والے آپ کے ذکر میں محو ہوتے ہیں اور ہر اس وقت جبکہ غافل آپ کے ذکر سے غفلت برتتے ہیں۔

## حضور نبی کریم ﷺ کے اجداد:

حضور نبی کریم ﷺ کے جد اعلیٰ عدنان ہیں۔ یہ اللہ کے نبی حضرت اسماعیل ذبیح اللہ ابن ابراہیم خلیل الرحمٰن علیہم السلام کی اولاد سے تھے۔ آپ کے جد اقرب (دادا) حضرت عبدالمطلب بن ہاشم تھے جو قریش کے سردار ورئیس اور شیخ حرم تھے۔ وہ اپنی قوم بنی اسماعیل کیلئے جو کہ تمام قبائل عرب پر شرف رکھتے تھے، ایک انمول اثاثہ تھے۔

اللہ تعالیٰ نے خواب میں انہیں الہام کیا اور ان کی رہنمائی چاہ زمزم کی جگہ کی طرف فرمائی جو حضرت اسماعیل علیہ السلام کے زمانہ میں ہوا کرتا تھا اور ان کے بعد بھی ان کی اولاد میں مدتوں، جرھم کے مکہ سے نکلنے تک رہا۔ جنہوں نے جاتے ہوئے اسے دفن کر دیا اور اس کے نشانات مٹا دیئے تاکہ خزاعہ اسے نہ پا سکیں جو ان کے (جرھم کے) بعد پانچ سو سال تک کعبہ کی خدمتگار رہے۔ (خزاعہ، بنو عمران بن ربیعہ کو کہتے ہیں، جنہوں نے سب سے پہلے دین ابراہیمی کو تبدیل کیا اور بت پرستی کو رواج دیا۔) وہ زمزم کی جگہ کو تلاش نہ کر سکے، یہاں تک کہ حضرت عبدالمطلب نے اس کے مقام کو خواب میں دیکھا اور ہاتف غیبی نے انہیں اس کے بارے میں بتایا۔ پس انہوں نے اس کا عزم کیا اور اسے کھودنے کیلئے بڑھے، جبکہ قریش نے انہیں حرم کی کھدائی سے منع کیا۔

ان دنوں آپ کی کوئی اولاد نہیں تھی، سوائے ایک فرزند حارث کے آپ کے اس بیٹے نے اس کام میں آپ کا ہاتھ بٹایا، یہاں تک کہ کھدائی مکمل ہوگئی اور کعبہ کا خزانہ وغیرہ جو کچھ اس میں رکھا ہوا تھا وہ بھی نکل آیا۔ اس بنا پر قریش نے آپ کی خوب تعظیم کی اور آپ کی قدر و قیمت اور اس بزرگی کی جو اللہ تعالیٰ نے آپ کو ان پر عطا کی تھی، پہچانا۔

حضرت عبدالمطلب نے (اس موقع پر) اللہ کی بارگاہ میں نذر مانی کہ اگر ان کے ہاں پورے دس بیٹے ہوں تو وہ ان میں سے ایک کو اللہ تعالیٰ کی خاطر ذبح کریں گے۔ پس جب ان کے دس بیٹے ہو گئے تو انہوں نے ان کے درمیان قرعہ اندازی کی، تو رسول اللہ ﷺ کے والد حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کے نام قرعہ نکلا، چنانچہ انہوں نے ان کے ذبح کرنے کا ارادہ کیا۔ مگر قریش نے انہیں ایسا کرنے سے روکا، یہاں تک کہ انہوں نے اپنی نذر پوری کرنے کیلئے سو اونٹوں کا فدیہ دیا۔ جیسا کہ یہ واقعہ تفصیلاً ہماری کتاب "السیرۃ النبویۃ" میں مذکور ہے۔

آپ کے والد آپ کے رشتہ کیلئے گھومے پھرے، اور آپ کا بیاہ حضرت آمنہ بن وھب بن عبد مناف بن زھرہ سے جو کہ بنی زھرہ کی خواتین کی سردار تھیں، کر دیا۔

## رحم مادر میں جلوہ گری:

حضرت عبداللہ کے ساتھ ازدواجی تعلق کے بعد وہ رسول اللہ ﷺ کی ولادت کی امید سے ہوئیں۔

محمد بن اسحاق بن یسار کا کہنا ہے کہ سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا کہا کرتی تھیں کہ جب رسول اللہ ﷺ ان کے بطن میں ظاہر ہو چکے تو دورانِ خواب ان سے کہا گیا کہ تیرے بطن میں اس امت کے سردار ہیں، پس جب وہ زمین پر تشریف فرما ہو جائیں تو یہ کہنا۔

اعیذہ بالواحد من شر کل حاسد
فی کل برعاھد وکل عبد رائد
فانہ عبدالحمید الماجد حتی اراہ قدرتی المشاھد

ترجمہ: ''میں ہر حاسد کے شر سے اس نومولود کیلئے رب واحد کی پناہ مانگتی ہیں۔ ہر نیکوکار وفادار کے سلسلہ میں اور ہر جاسوسی کرنے والے کے سلسلہ میں جو غیر طالب کی ٹوہ میں لگا رہے۔ کیونکہ یہ (نومولود) حمید و مجید رب کا بندہ ہے۔ یہاں تک کہ میں نے ان کو دیکھا کہ وہ تشریف فرما ہوئے لوگوں کی ہجوم درہجوم مجلسوں میں۔''

اس الہام کے من جانب اللہ ہونے کی جو نشانی ظاہر ہوئی، وہ یہ تھی کہ اس کے ساتھ ہی ایک نور بطن آمنہ سے ظاہر ہوا، جس نے شام کی سرزمین میں بصریٰ کے محلات تک کے علاقہ کو روشن کر دیا۔ آپ پیدا ہوئے تو آپ کا نام ''محمد'' رکھا گیا، کیونکہ تورات میں آپ کا نام ''احمد'' ہے۔ تمام آسمان و زمین والے آپ کی تعریف کرتے ہیں، اور انجیل میں بھی آپ کا نام احمد ہے۔ تمام آسمان و زمین والے آپ کی تعریف کرتے ہیں، جبکہ فرقان یعنی قرآن میں آپ کا نام محمد ہے۔ چنانچہ یہی آپ کا نام رکھا گیا۔

## بشارت ابراہیم نوید عیسیٰ اور دعائے آمنہ:

صحابہ کرام نے ایک دفعہ آپ سے عرض کیا: ''یارسول اللہ ﷺ! ہمیں اپنے

بارے میں کچھ بتائیے؟ فرمایا: میں اپنے باپ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعا اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی بشارت اور اپنی والدہ کا خواب ہوں کہ جب میں ان کے بطن میں تھا تو انہوں نے دیکھا کہ ان سے ایک نور نکلا جس نے ان کے سامنے شام کی سرزمین میں بصریٰ تک کا علاقہ روشن کر دیا۔''

حضرت ابی امامہ باھلی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ انہوں نے کہا کہ میں نے بارگاہ رسالت میں عرض کی: یارسول اللہ ﷺ! آپ کے متعلق سب سے پہلے کیا چیز ظاہر ہوئی؟ فرمایا: میرے باپ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعا اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی بشارت اور میری والدہ کا خواب کہ ان سے ایک نور نکلا جس نے ان کے سامنے شام کے محلات روشن کر دیئے۔''

## اللہ کے ہاں خاتم الانبیاء:

حضرت عرباض بن ساریہ سلمی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ انہوں نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: میں اللہ تعالیٰ کے ہاں اس وقت خاتم النبیین تھا جب ابھی حضرت آدم علیہ السلام مٹی ہی تھے اور میں تمہیں اپنی ولادت سے پہلے کی خبر دیتا ہوں کہ میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعا اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی بشارت اور اپنی والدہ کا خواب ہوں جو انہوں نے دیکھا اور ایمان والوں کی مائیں اس طرح کے خواب دیکھا کرتی ہیں۔''

ان دونوں روایتوں کو امام احمد بن حنبل نے اپنی مسند اور حافظ بیہقی نے اپنی کتاب دلائل النبوۃ میں روایت کیا۔ بیہقی نے انہیں اپنی کتاب الدلائل میں بھی بیان کیا ہے۔

## وسیلہ مصطفیٰ ﷺ سے آدم علیہ السلام کی دعا قبول:

حاکم نے مستدرک میں عبدالرحمن بن زید بن اسلم سے روایت کیا۔ اس نے اپنے باپ سے، اس نے اپنے دادا سے، اس نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً بیان کیا کہ حضرت آدم علیہ السلام نے عرض کی: اے میرے رب! میں تجھ سے محمد (ﷺ) کے طفیل سوال کرتا ہوں کہ تو مجھے معاف فرما دے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: اے آدم! تو نے محمد

(ﷺ) کو کیسے پہچانا؟ میں نے تو ابھی اسے وجود بشری عطا نہیں کیا۔ انہوں نے عرض کی: اس طرح کہ جب تو نے مجھے اپنے دست قدرت سے بنایا اور مجھ میں اپنی روح پھونکی تو میں نے اپنے سر کو اٹھایا تو میں نے عرش کے ستونوں پر "لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ" لکھا دیکھا۔ تو میں جان گیا کہ تو نے اپنے نام کے ساتھ نہیں ملایا مگر نام اس کا جو تجھے خلق میں سب سے زیادہ محبوب ہے۔ فرمایا: اللہ تعالیٰ نے! تو نے درست کہا۔ آدم! بے شک وہ مجھے مخلوق میں سب سے زیادہ محبوب ہے اور جب تو نے مجھ سے اس کے طفیل سوال کیا تو میں نے اسی وقت تجھے معاف کر دیا اور اگر محمد نہ ہوتے تو یقیناً میں تجھ کو بھی پیدا نہ کرتا۔

**فائدہ:**

اس مبارک حدیث سے پتہ چلا کہ اللہ تعالیٰ حضور نبی کریم ﷺ کے وسیلہ جلیلہ سے معلق دعائیں اور اعمال قبول فرماتا ہے۔ جیسا کہ حضرت آدم علیہ السلام ایک عرصہ سے دعائے مغفرت کر رہے تھے مگر قبولیت کا مژدہ نہ ملتا تھا۔ حضور نبی کریم ﷺ کا جو وسیلہ دیا تو فوراً ہی قبولیت کی جاں فزاء خبر آ گئی چنانچہ تمام اہل ایمان کو آپ کے وسیلہ سے دعا مانگنی چاہیے۔ (مترجم)

**ولادت رسول کریم ﷺ:**

جب اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب بندے اور رسول حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کو اس عالم وجود میں ظہور بخشنے اور جملہ موجودات کیلئے اپنے نور ہدایت کے ظاہر کرنے کا ارادہ فرمایا، تاکہ وہ اپنے بندوں پر ان کے طفیل رحم فرمائے بایں طور کہ وہ ان کی رہنمائی فرمائیں، توحید معبود کی طرف، تو وہ سوموار کی شب (کے آخری لمحات میں) اپنی پاکباز والدہ مکرمہ کے ہاں متولد ہوئے۔ صحیح قول کے مطابق یہ عظیم واقعہ عام الفیل کے سال ماہ ربیع الاول میں رونما ہوا۔ (جیسا کہ) ابن اسحاق کے ہاں یہی مشہور قول ہے اور علم سیرت میں اسی پر یقین کیا جاتا ہے۔

## ہر پیر کو حضور نبی کریم ﷺ اپنا میلاد خود مناتے:

صحیح مسلم میں حضرت ابوقتادہ انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ انہوں نے بیان کیا کہ رسول اللہ ﷺ سے سوال کیا گیا کہ آپ ہر پیر کو (بڑے اہتمام سے) روزہ کیوں رکھتے ہیں؟ فرمایا: یہی وہ دن ہے جس میں میری ولادت ہوئی تھی اور جس میں مجھ پر پہلی مرتبہ قرآن پاک نازل ہوا تھا۔

## پیر کے دن کی فضیلتیں:

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا کہنا ہے: ''لوگو! تمہارے نبی کریم ﷺ پیر کے روز پیدا ہوئے، پیر کے روز آپ پر پہلی مرتبہ وحی نازل ہوئی۔ پیر کے روز آپ کا وصال ہوا، پیر ہی کے دن آپ نے ہجرت کی اور پیر ہی کے روز مدینہ منورہ میں داخل ہوئے۔ صلوٰات اللہ و سلامہ علیہ۔

(امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ اور بیہقی رحمۃ اللہ علیہ دونوں نے اسے روایت کیا ہے۔)



## علماء اسلام کا اجماع:

ابراہیم بن منذر الحزامی (علم حدیث کے بہت بڑے ثقہ امام ہیں، بخاری اور ابن ماجہ جیسے بڑے بڑے ائمہ نے آپ سے روایت کی) نے کہا: تمام علماء اسلام کا ہمیشہ سے اس بات پر اجماع ہے کہ رسول اللہ ﷺ عام الفیل میں پیدا ہوئے اور فیل کے چالیسویں سال کے آخر پر آپ نے اعلان نبوت فرمایا۔

## شب میلاد ستاروں کا چراغاں:

حافظ بیہقی رضی اللہ عنہ نے اپنی سند کے ساتھ، جو حضرت عثمان بن ابی العاص ثقفی رضی اللہ عنہ تک جاتی ہے۔ روایت کیا، انہوں نے کہا کہ مجھ سے میری والدہ نے بیان کیا کہ جس رات سیدہ آمنہ کے ہاں رسول اللہ ﷺ پیدا ہوئے، وہ (عثمان رضی اللہ عنہ کی والدہ) وہیں تھیں۔ کہتی ہیں: گھر کا کوئی حصہ ایسا نہ تھا جسے میں نے دیکھا اور وہ نور

سے معمور نہ ہو۔ (یعنی پورا گھر بقعہ نور بنا ہوا تھا۔) اور میں نے سر کی آنکھوں سے (یہ ناقابل یقین منظر) دیکھا کہ ستاروں کے جھرمٹ یوں جھک رہے تھے کہ بے اختیار میرے منہ سے نکلا کہ کہیں یہ مجھ پر نہ آگریں۔

## ایوان کسریٰ میں زلزلہ:

مخزوم بن ھانی مخزومی نے اپنے والد جو کہ ڈیڑھ سو سال تک زندہ رہے، سے روایت کیا۔ انہوں نے کہا: ''رسول اللہ ﷺ کے میلاد کی شب کسریٰ کا محل ایک گڑگڑاہٹ کے ساتھ ہلنے لگا اور اس کے چودہ کنگرے ٹوٹ کر زمین پر گر پڑے۔ آتش کدہ فارس کی آگ جو ہزار برس سے جل رہی تھی، بجھ گئی۔ بحیرہ ساوہ کا پانی خشک ہو گیا اور کسریٰ نے ایک (پریشان کن) خواب دیکھا جسے اس نے مجوسیوں کے قاضی موبذان کے سامنے بیان کیا۔ اس نے دیکھا کہ سرکش اونٹ ہیں جن کے پیچھے تیز رفتار عربی گھوڑے ہیں۔ انہوں نے دریائے دجلہ کو عبور کیا ہے اور اس کی سلطنت میں پھیل گئے ہیں۔ اس چیز نے مجوسیوں کو اور کسریٰ کو سخت گھبراہٹ میں ڈال دیا، چنانچہ نعمان بن منذر نے جو کسریٰ کا نائب تھا، عبدالمسیح بن بقیلہ غسقانی کو سطیح کاہن کے پاس بھیجا، جو بڑی شہرت رکھتا تھا اور اطراف شام میں رہتا تھا تاکہ اس سے اس امر عظیم کے بارے میں دریافت کرے۔ پس جب وہ اس کے پاس پہنچا اور ابھی وہ اس کی قیامگاہ سے باہر ہی تھا کہ سطیح نے اسے آواز دی اور اپنی کہانت کے زور سے اسے وہ سب بتایا جس کی ابھی اس نے خبر نہ دی تھی تاکہ اس کی آنکھیں کھل جائیں، پھر کہا: عبدالمسیح یہ تم ہو، اونٹ پر سوار ہو کے سطیح کے پاس آئے ہو اور یقیناً بڑے دور دراز کا فاصلہ طے کر کے آئے ہو۔ تمہیں بنی ساسان کے بادشاہ نے بھیجا ہے تاکہ تم محل کے زلزلے، آگ کے بجھنے اور موبذان کے خواب کے بارے میں پوچھ سکو، جس نے دیکھا کہ سرکش اونٹ جن کے پیچھے عربی گھوڑے ہیں، دجلہ کو پار کر کے اس کے ملک میں پھیل گئے ہیں۔

پھر کہنے لگا: اے عبدالمسیح! جب تلاوت کی کثرت ہو جائے اور چھڑی والا ظاہر ہو

جائے اور وادی سماوہ بہنے لگے اور بحیرہ ساوہ خشک ہو جائے اور نار فارس بجھ جائے تو پھر شام سطیح کیلئے شام نہیں رہے گا، جتنے کنگرے کسریٰ کے محل کے گرے ہیں، ان میں سے اتنے ہی بادشاہ اور ملکہ ہوں گے، جو یکے بعد دیگرے آئیں گے (پھر ان کا سلسلہ حکومت ختم ہو جائیگا۔) پھر سطیح نے اسی جگہ اس معاملے کو حل کر دیا اور (وہ یہ کہ) یہ خواب کسریٰ کی مملکت کے خاتمے کا الارم ہے اور اس کے اسلام اور اہل اسلام کی مملکت بن جانے اور ان کے شہروں میں عربوں کے داخل ہونے کی علامت ہے۔ بعد میں اسی طرح ہوا جیسا کہ خود رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جب قیصر ہلاک ہو جائے تو اس کے بعد پھر کوئی قیصر نہیں ہوگا اور جب کسریٰ ہلاک ہو جائے گا تو اس کے بعد پھر کوئی کسریٰ نہیں ہوگا۔ قسم پاک ذات کی! جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے، تم ضرور بالضرور ان دونوں کے خزانے اللہ کی راہ میں تقسیم کرو گے۔'' یہ صحیحین کی روایت ہے۔

## عظمت شب میلاد النبی ﷺ:

ہمارے لیے ان تمام روایات کا حاصل یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی ولادت کی شب، اہل ایمان کیلئے بڑی شرافت، عظمت، برکت اور سعادت کی شب ہے۔ یہ رات پاکی و نظافت رکھنے والی، انوار کو ظاہر کرنے والی، جلیل القدر رات ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس رات میں وہ محفوظ و پوشیدہ جوہر ظاہر فرمایا، جس کے انوار کبھی ختم ہونے والے نہیں۔ یہ نور نبوت حضرت آدم ابوالبشر علیہ السلام سے لے کر حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ تک جس پشت میں بھی رہا وہ (اللہ کے ہاں) شرافت و وجاہت والی تھی اور جس بطن میں بھی منتقل ہوا۔ وہ (اللہ کی خصوصی عنایت سے) طہارت و عفت کا حامل تھا۔ اس کی منتقلی ہمیشہ نکاح کے ذریعے ہوئی۔ زنا کی نحوست سے اللہ نے ہمیشہ اسے محفوظ و مامون رکھا۔ حضرت عبداللہ بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ سے یہ نور مبارک سیدہ آمنہ بنت وہب زہریہ کی طرف منتقل ہوا۔ (میلاد النبی ﷺ کی) اس مبارک شب میں انہوں نے پیکر نبوت ﷺ کو جنم دیا۔ اس مبارک موقع پر (آپ ﷺ کی عظمت وشوکت کے اظہار کیلئے) ایسے

حسی اور معنوی انوار ظاہر ہوئے جن کے سامنے عقل و بصر عاجز ہیں۔ جیسا کہ علماء اخیار کے ہاں بہت سی (محققہ) احادیث و اخبار اس پر شاہد ہیں۔ محمد بن اسحق نے جن (احادیث واخبار) کا ذکر کیا، ان میں سے کچھ یہ ہیں:

## ناف بریدہ اور مختون شدہ:

حضور نبی کریم ﷺ ناف بریدہ اور ختنہ شدہ پیدا ہوئے، جب ان کو زمین پر رکھا گیا تو اللہ عزوجل کے حضور سجدے میں پڑ گئے، آپ پر عورتوں نے پتھر کی بنی ہوئی ایک ہنڈیا رکھ دی، یہ اہل مکہ کی عادت تھی (وہ ٹوٹنے کے طور پر ایسا کرتے تھے) مگر وہ فوراً ہی آپ پر سے ہٹ گئی۔ انہوں نے دیکھا کہ آپ کی آنکھیں کھلی ہوئی ہیں اور وہ اپنی نگاہ کو آسمان کی طرف لگائے ہوئے ہیں۔ عورتوں نے اس بات کی خبر آپ کے دادا عبدالمطلب بن ہاشم کو دی، آپ کے والد ماجد تو اس وقت وفات پا چکے تھے جب آپ ابھی اپنی والدہ ماجدہ کے شکم میں تھے۔ عبدالمطلب نے ان سے کہا کہ اس کی اچھی طرح دیکھ بھال کرو کیونکہ میں امید کرتا ہوں کہ وہ بلند شان ہوگا اور اسے بہت بڑی بھلائی نصیب ہوگی۔

## عقیقہ مبارک اور نام کا انتخاب:

ولادت مبارکہ کے ساتویں دن آپ کا عقیقہ کیا گیا اور قریش کو اس موقع پر دعوت دی گئی، جب وہ کھا کر فارغ ہو چکے تو کہنے لگے: عبدالمطلب! اس کا نام کیا رکھا ہے؟ انہوں نے کہا: میں نے اس کا نام "محمد" رکھا ہے۔ وہ کہنے لگے: تم نے اپنے خاندانی نام کیوں چھوڑ دیئے؟ عبدالمطلب نے کہا: میں امید کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ آسمانوں پر اس کی مدح فرمائے گا اس کی مخلوق زمین پر۔

بعض علماء نے کہا: آپ کے اندر جو صفات حمیدہ تھیں ان کی بنا پر خود اللہ تعالیٰ نے ان کو الہام کیا کہ آپ کا نام "محمد" (ﷺ) رکھیں، تاکہ اسم و معنی دونوں میں مطابقت ہو جائے۔ جیسا کہ آپ کے چچا ابوطالب نے کہا:

و شق له من اسمه يجله فذو العرش

محمود و هذا محمد

ترجمہ: ''اور آپ کے نام سے ہی آپ کے مقام کو ظاہر کر دیا گیا تا کہ آپ کی تعظیم کی جائے چنانچہ عرش والا محمود ہے اور آپ محمد۔''

## اسمائے مصطفیٰ ﷺ:

صحیحین میں زہری سے روایت ہے۔ انہوں نے محمد بن جبیر مطعم سے روایت کی۔ انہوں نے اپنے والد سے، انہوں نے کہا: میں نے رسول اللہ ﷺ کو سنا آپ ﷺ فرمارہے تھے:

''میرے بہت نام ہیں: میں محمد ہوں، میں احمد ہوں، میں ماحی (مٹانے والا ہوں، میرے ذریعے اللہ تعالیٰ نے کفر کو مٹایا، میں حاشر (اکٹھا کرنے والا) ہوں، میرے قدموں پہ لوگوں کو اکٹھا کیا جائے گا، میں ایسا عاقب (سب سے پیچھے آنیوالا) ہوں کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا۔''

صحیحین ہی میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ انہوں نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میرے نام پر نام رکھو اور میری کنیت پر کنیت نہ رکھو۔ ترمذی میں ہے: ''میرا نام اور کنیت جمع نہ کرو۔'' میں ابوالقاسم ہوں۔

الله يرزق و انا اقسم

ترجمہ: ''اللہ رزق عطا فرماتا ہے اور میں تقسیم کرتا ہوں۔'' (الحدیث)

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔ انہوں نے کہا: جب (حضور نبی کریم ﷺ کے فرزند) ابراہیم بن ماریہ پیدا ہوئے۔ تو حضرت جبرئیل علیہ السلام رسول اللہ ﷺ کے پاس حاضر ہوئے اور ان سے کہا: ''اے ابو ابراہیم! آپ پر سلام ہو۔''

## نبی کریم ﷺ کی رضاعت کا بیان اور ابولہب کے عذاب میں تخفیف:

سب سے پہلے جنہوں نے آپ کو دودھ پلایا وہ ثویبہ (یا ثوبیہ) ہیں جو آپ کے

چچا ابولہب کی کنیز تھیں۔ انہوں نے آپ کے اس چچا کو آپ کے میلاد کی خبر دی، تو اس نے (اس خوشی میں) اسی وقت ان کو آزاد کر دیا، چنانچہ جب اس کے مرنے کے بعد اس کے بھائی حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ نے اسے خواب میں دیکھا تو اس کی حالت بہت بری پائی۔ اس سے پوچھا: تیرے ساتھ کیا ہوا؟ اس نے کہا: تم لوگوں سے بچھڑنے کے بعد مجھے سکون نہیں ملا، مگر یہ کہ مجھے اس سے پلایا جاتا ہے اور اپنی شہادت کی انگلی کی طرف اشارہ کیا اور کہنے لگا: اس (فضل) کا سبب ثوبیہ کو آزاد کرنا ہے۔

**فائدہ:**

یہاں یہ بات ذہن میں رہے کہ ابولہب کو جو تخفیف عذاب، ثوبیہ کو حضور (علیہ الصلوٰۃ والسلام) کے میلاد کی خوشی میں آزاد کرنے کی وجہ سے نصیب ہوئی وہ اس کا کسب نہیں کہ کسب صرف اہل ایمان کا کارآمد ہے بلکہ یہ سراسر فضل والا معاملہ ہے۔ یہ اس مالک کردگار کا فضل عمیم ہے کہ اپنے محبوب کے میلاد کی خوشی منانے والے کافر کو بھی اس سے محروم نہیں رکھا۔ (مترجم)



اصل حدیث صحیحین میں موجود ہے چنانچہ جب اس کی باندی نے نبی کریم ﷺ کو دودھ پلایا تو دودھ پلانے کے نفع سے اللہ تعالیٰ نے آپ کے اس چچا ابولہب کو محروم نہ رکھا بلکہ اس سبب سے (فضل فرماتے ہوئے) ہمیشہ کیلئے اس کی پیاس کے بجھانے کا بھی بندوبست فرمایا۔ حالانکہ یہ وہی چچا ہے جس کی مذمت میں قرآن پاک کی پوری ایک سورت نازل ہوئی۔

امام سہیلی رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر نے ذکر کیا کہ اس نے اس خواب کے دوران اپنے بھائی عباس رضی اللہ عنہ سے یہ بھی کہا کہ یہ تخفیف عذاب جو مجھ پر کی جاتی ہے، یہ پیر کے دن ہوتی ہے، چنانچہ انہوں نے کہا: معاملہ یوں ہے کہ اس باندی نے اسے آپ کی ولادت کی خوشخبری دی تو اس نے اسی وقت اس کو آزاد کر دیا، اب جب بھی وہ وقت آتا ہے تو اس کو تخفیف عذاب عطا ہوتی ہے۔

صحیحین میں امام زہری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جو انہوں نے عروہ سے کی۔ انہوں نے زینب بنت ام سلمہ سے اور انہوں نے اپنی والدہ ماجدہ سے، حدیث کافی طویل ہے، (مختصر یہ کہ) رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "مجھے اور ابوسلمہ کو ثوبیہ" نے دودھ پلایا، لہٰذا میرے لیے اپنی بیٹیوں اور بہنوں کے رشتے نہ پیش کیا کرو۔" یہ وہی ثوبیہ ہیں جو ابولہب کی باندی تھیں جنہیں ابولہب نے آزاد کر دیا تھا پھر انہوں نے نبی پاک ﷺ کو دودھ پلایا۔

## حلیمہ سعیدہ رضی اللہ عنہا کا دودھ پلانا:

ابن اسحاق نے جہم بن ابی جہم سے روایت کیا اور اس نے اس سے روایت کیا جس نے عبداللہ بن جعفر بن ابی طالب سے سنا۔ انہوں نے کہا: مجھ سے حلیمہ بنت ابی ذویب کے حوالے سے بیان کیا گیا، پھر انہوں نے حلیمہ کا قصہ اور ان کا ان عورتوں کے ساتھ مکہ آنا بیان کیا جن کا ہر سال کا معمول تھا کہ مکہ آتیں اور دودھ پلانے کیلئے بچوں کو گود لیتیں۔ اہل مکہ اپنے بچوں کو ان عورتوں کے ساتھ اجرت پر دودھ پلانے کیلئے بھیجنا پسند کرتے، ان کے علاقوں کے صحت افزاء ہونے کی بنا پر مکہ والے بنی سعد کے علاقوں کو دیگر تمام علاقوں سے بڑھ کر صحت افزاء خیال کرتے تھے۔ حلیمہ کا کہنا ہے: ہم میں سے ہر عورت کو حضور نبی کریم ﷺ کیلئے پیشکش کی گئی مگر ہر ایک نے ان کے یتیم ہونے کی بنا پر انکار کر دیا، کیونکہ ہم نے بچے کے والد سے اپنا صلہ لینا ہوتا تھا (اور یہاں والد تھے ہی نہیں)۔ (مزید) کہا کہ جب مجھے کوئی اور بچہ نہ ملا تو میں نے آپ ہی کو گود لے لیا۔ میں آپ کے ساتھ اپنی قیام گاہ پر آئی۔ اپنی چھاتیاں ان کو دیں تا کہ دودھ پی لیں۔ انہوں نے اس سے پیا، یہاں تک کہ سیر ہو گئے۔ آپ کے دودھ شریک بھائی نے بھی پیا۔ یہاں تک کہ وہ بھی سیر ہو گیا۔ میرے شوہر ہماری اونٹنی کے پاس گئے تو دیکھا کہ اس کے تھن دودھ سے بھرے ہوئے ہیں چنانچہ انہوں نے اسے دھویا۔ اس میں سے انہوں نے بھی پیا اور میں نے بھی۔ یہاں تک کہ ہم سب گھر والے خوب سیر ہو گئے، ہم نے وہ رات بڑی اچھی گزاری۔ میرے شوہر نے خوش ہو کر

کہا: اے حلیمہ! اللہ کی قسم! میرا دل کہتا ہے کہ تو بڑا ہی برکتوں والا بچہ لے کر آئی ہے۔

## حضرت حلیمہ کے گھر برکات کا نزول:

حضرت حلیمہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں: پھر ہم اپنے بلاد کی طرف واپس جانے کیلئے نکلے۔ اس موقع پر حلیمہ رضی اللہ عنہا نے اپنے سواری کے گدھے کے باقی عورتوں کی سواریوں سے آگے نکل جانے کا واقعہ بیان کیا حالانکہ وہ سب سے کمزور اور نحیف تھا۔ یہاں تک کہ وہ عورتیں کہنے لگیں: خدا کی قسم! آج تو اس کی شان ہی عجیب ہے، پھر ہم بنی سعد کے علاقے میں پہنچ گئے، میرے خیال میں اس سال اس زمین سے بڑھ کر کوئی زمین قحط زدہ نہیں تھی، مگر پھر بھی میری بکریاں چرنے کیلئے جاتیں تو شکم سیر واپس آتیں اور ہم جتنا دودھ چاہتے حاصل کر لیتے، جبکہ ہمارے قریب قریب کسی کی بکری ایک قطرہ دودھ بھی نہ دیتی تھی، تمام لوگوں کی بکریاں بھوکی ہی لوٹتی تھیں حتی کہ انہوں نے اپنے چرواہوں کو جھاڑنا شروع کر دیا کہ تمہارا برا ہو، دیکھو کہ بنت ابی نویب کی بکریاں کیسے چر لیتی ہیں؟ تم بھی ان کے ساتھ چرایا کرو، چنانچہ وہ اپنی بکریوں کو وہیں چراتے جہاں میری بکریاں چر رہی ہوتیں مگر پھر بھی ان کی بکریاں بھوکی ہی لوٹتیں، ان میں قطرہ بھر دودھ بھی نہ ہوتا جبکہ میری بکریاں شکم سیر اور دودھ سے بھرے تھن لے کر آتیں اور ہم جتنا چاہتے دودھ حاصل کر لیتے۔

اللہ تعالیٰ اسی طرح ہمیں آپ کی برکت کا مشاہدہ کرواتا رہا، اور ہم اس سے خوب آگاہ ہو گئے، حتی کہ آپ کی عمر مبارک دو سال ہو گئی۔ آپ پر جوانی اتنی تیزی سے آ رہی تھی کہ عام بچے اتنی تیزی سے جوانی کی طرف گامزن نہیں ہوتے۔ خدا کی قسم! آپ دو سال کے ہوئے تو اچھے بھلے لڑکے بن چکے تھے، ہم آپ کو آپ کی والدہ ماجدہ کے پاس لائے اور پھر ان سے اجازت لے کر واپس اپنے بلاد میں لے آئے۔ دو یا تین ماہ گزرے ہوں گے کہ ایک روز آپ اپنے دودھ شریک بھائی کے ساتھ ہمارے گھروں کے پچھواڑے بکریوں کے بچوں سے کھیل رہے تھے کہ اچانک آپ کا

دودھ شریک بھائی تیزی سے دوڑتا ہوا آیا اور کہنے لگا: ''ارے دیکھو! میرے قریشی بھائی کو کیا ہوا؟ ابھی ابھی دو شخص جو سفید لباس پہنے ہوئے تھے، اس کے پاس آئے اور اسے لٹا کر اس کا پیٹ چاک کر دیا۔'' حلیمہ رضی اللہ عنہا نے کہا: میں اور میرا شوہر فوراً نکلے اور بھاگتے ہوئے اس طرف پہنچے، دیکھا تو آپ کھڑے ہیں۔ آپ کا رنگ متغیر ہے، آپ کے رضاعی والد نے آپ کو پکڑ لیا، اور پوچھا: بیٹا! تیرے ساتھ کیا ہوا؟ آپ نے کہا: میرے پاس دو شخص آئے، جن کے لباس سفید تھے۔ انہوں نے مجھے لٹایا اور میرے سینے کو چیر کر اس میں سے کوئی چیز نکالی اور اس کو پھینک دیا اور پھر اس کو اسی طرح کر دیا جس طرح وہ پہلے تھا، پھر ہم آپ کو واپس گھر لے آئے، آپ کے رضاعی والد نے کہا: حلیمہ؟ مجھے ڈر ہے کہ ہمارے بیٹے کو کوئی سایہ وغیرہ ہو گیا ہے تو میرے ساتھ چل تاکہ اسے واپس اس کے گھر چھوڑ آئیں۔

حلیمہ بیان کرتی ہیں کہ ہم نے آپ کو ساتھ لیا اور واپس آ گئے۔ آپ کی والدہ، آپ کو ہمارے ساتھ دیکھ کر حیران ہوئیں اور کہنے لگیں: اسے واپس لانے پر تمہیں کس چیز نے مجبور کیا حالانکہ تم تو اس کے بارے میں بڑے حریص تھے۔ ہم نے کہا: ہمیں ان کے بارے میں نقصان اور حوادث زمانہ کا اندیشہ ہے۔ وہ کہنے لگیں: تمہارے ساتھ کیا ہوا؟ مجھے اپنے معاملے سے آگاہ کرو۔ چنانچہ ہمیں آپ کا معاملہ بتائے بنا اور کچھ نہ بن پڑا۔ انہوں نے فرمایا: کیا تمہیں اس کے بارے میں شیطان کے حملے کا خوف ہے؟ اللہ کی قسم! میرے بچے کی یہ شان ہے کہ شیطان کیلئے اس کی طرف کوئی راہ نہیں۔ کیا میں تمہیں اس کی شان سے آگاہ نہ کروں۔ ہم نے عرض کیا: کیوں نہیں، فرمایا: جب یہ میرے شکم میں تھے تو مجھے بالکل بوجھ محسوس نہ ہوتا تھا۔ جب یہ میرے شکم میں تھے تو میں نے خواب میں دیکھا کہ میرے جسم سے ایک نور نکلا ہے کہ جس سے شام کے محلات روشن ہو گئے ہیں، جب آپ پیدا ہوئے تو پیدائش کے فوراً بعد یوں بیٹھ گئے کہ کوئی نومولود اس طرح نہیں بیٹھ سکتا۔ اپنے ہاتھ پر بوجھ سہارے ہوئے تھے اور سر کو آسمان کی طرف اٹھائے ہوئے تھے۔

## شق صدر:

صحیح مسلم میں حماد بن سلمہ کی حدیث ہے جوانہوں نے ثابت سے اور انہوں نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ (بچپن میں) بچوں کے ساتھ کھیل رہے تھے کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام آئے۔ آپ کو پکڑ کر لٹایا اور آپ کے دل والی جگہ کو چیرا، پھر اس میں سے دل کو نکالا اور اس میں سے ایک بوٹی نکال کر کہا: یہ حصہ شیطان کا ہے پھر اسے سونے کی طشتری میں زمزم کے پانی کے ساتھ دھویا پھر اسے درست کر دیا اور واپس اس کی جگہ رکھ کے سینہ مبارک کو سی دیا۔ بچے خوفزدہ ہو کر بھاگتے ہوئے اپنی والدہ یعنی آپ کی دایا (حضرت حلیمہؓ) کے پاس آئے اور چیخے کہ محمد (ﷺ) کو قتل کر دیا گیا، چنانچہ وہ سب دوڑتے ہوئے آپ کے پاس آئے اور دیکھا کہ آپ کا رنگ متغیر ہے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اس سلے ہوئے چیر کا نشان ہم نے بھی آپ کے سینہ مبارک میں دیکھا۔

صحیحین اور دیگر کتب حدیث میں حضرت انس اور حضرت ابوذر اور حضرت مالک صعصعہ رضی اللہ عنہم سے حدیث معراج کے ضمن میں مروی ہے کہ اس رات بھی آپ کا شق صدر ہوا۔ آپ پر اللہ تعالیٰ کی رحمتیں اور سلامتی نازل ہو۔ مقصد یہ کہ بنی سعد کی ایک عورت کا آپ کو دودھ پلانا، ان لوگوں کیلئے خصوصی اور عمومی برکات کا باعث بنا، اس وقت بھی اور بعد میں بھی۔ خصوصاً غزوہ حنین کے دن کہ جب ان کی عورتیں اور بچے قیدی بنا کے لائے گئے تو ان کیلئے پھر سے وہی برکتیں اور مہربانیاں لوٹ آئیں، جیسا کہ اس وقت تھیں جب آپ ان کے ہاں اپنی رضاعت کا عرصہ گزار رہے تھے۔

جب وہ اسلام لے آئے تو ان کے ایک کہنے والے نے کہا: بے شک ہم نسب اور خاندان والے ہیں، مگر ہمیں آزمائش نے آگھیرا جو آپ سے مخفی نہیں تو ہم پر احسان کیجئے، اللہ تعالیٰ آپ پر احسان فرمائے گا۔ ان کا خطیب زہیر بن سرد کھڑا ہوا۔ اس نے کہا: یارسول اللہ ﷺ! باڑے میں جو عورتیں قیدی ہیں وہ کوئی اور نہیں مگر آپ کی

رضاعی خالائیں اور مائیں ہیں۔ جنہوں نے (شیر خوارگی کے عالم میں) آپ کی سنبھال کی، اگر ہم نے حارث بن ابی شمر یا نعمان بن منذر کو دودھ پلایا ہوتا، پھر اس طرح کی سختی ان کی طرف سے ہمیں پہنچی ہوتی تو یقیناً ہم ان کی طرف سے بھلائی اور مہربانی کیلئے بڑے پرامید ہوتے، جبکہ آپ تو ہمارے پاس پلنے والوں میں سب سے زیادہ مہربان ہیں، پھر اس نے یہ شعر پڑھے:

ترجمہ اشعار:

''اے اللہ کے رسول (ﷺ)! اپنی کرم نوازی سے ہم پر احسان کیجئے کیونکہ آپ ایسے انسان ہیں جس سے ہم امید لگائے ہوئے ہیں اور جس کے سامنے ہم ذلیل ہیں۔ وہ جو پال جو قدر رکھو چکی ہے اور جس کا شیرازہ زمانے کے حوادث سے بکھر گیا، اس پر رحم کیجئے۔ اے زمانے رحم کر ہم پر ہماری غمنا کی پر نوحہ کناں ہوتے ہوئے، کیونکہ ان کے (قوم کے) دلوں پر سختیوں اور کدورتوں کا غبار چھایا ہوا ہے۔ اے وہ صاحب حلم کہ جس کے سامنے حقیقت حال کھول کے رکھ دی جائے تو وہ تمام لوگوں سے بڑھ کے حلم کا مظاہرہ فرماتے ہیں، اگر آپ نے اپنے برکتوں والے ہاتھ سے اس قوم پر عطاو مہربانی نہ کی تو یہ بکھر کے ختم ہو جائے گی۔ ان عورتوں پر احسان کیجئے جن کا دودھ آپ نے پیا، اس لیے کہ آپ کا دہن مبارک ہمیشہ ان کے خالص دودھ سے بھرا رہتا تھا۔ ان عورتوں پر احسان کیجئے جن کے دودھ پر آپ پلے، کہ جب وہ سب کچھ آپ کو آراستہ کر رہا تھا جو ان کے پاس میسر تھا۔ ہمارے ساتھ ان جیسا سلوک نہ کیجئے گا جو بے آبرو ہو چکے ہوں بلکہ ہمارے وجود کو باقی رہنے دیجئے کیونکہ ہم نام ونسب والا گروہ ہیں۔ ہم تو اس وقت بھی نعمتوں کا شکر بجالاتے ہیں جب ان سے ناشکری برتی جاتی رہی ہو اور ہمارے ہاں اس دن کے بعد ذلت ورسوائی ہوگی۔ وہ مائیں جن کا آپ نے دودھ پیا، انہیں عفو عطا کیجئے، اس لیے کہ آپ کی عفو و درگزر کا بڑا شہرہ ہے۔ ہم آپ سے عفو و درگزر کی امید رکھتی ہیں، ہمیں معافی عطا کیجئے۔ جب آپ ہمیں معاف فرمائیں گے اور ہماری نصرت

فرمائیں گے تو یہ آپ کی طرف سے بہت بڑی نیکی ہوگی۔ ہمیں معاف فرمایئے، اللہ تعالیٰ درگزر فرمائے اس سے جس کی قیمت کے دن آپ کی فکر ہوگی (یعنی امت کی مغفرت) جب کامیابی آپ کے قدم چوم رہی ہوگی۔''

جب یہ صورتحال ملاحظہ فرمائی تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مال غنیمت میں سے جو کچھ میرا اور بنی ہاشم کا ہے تو وہ اللہ کیلئے اور تمہارے لیے ہے۔'' باقی مسلمانوں نے عرض کی: ''غنائم میں سے جو کچھ ہمارا ہے وہ اللہ اور اس کے رسول کی خدمت میں حاضر ہے۔'' ایک سے زیادہ علماء سیرت نے بیان کیا کہ بنو سعد کے تقریباً چھ ہزار لوگ قیدی تھے، (جنہیں آزاد کر دیا گیا) اور انہیں جو مال و منال واپس کیا گیا تو وہ تقریباً پچاس کروڑ درہم کے برابر تھا۔

## حضور نبی کریم ﷺ کا حلیہ مبارک:

آپ مردوں میں میانہ قد تھے، نہ بہت زیادہ لمبے تھے اور نہ بہت چھوٹے، آپ کا رنگ مبارک نہ بہت زیادہ سفید تھا اور گہرا گندمی، آپ کے بال مبارک نہ بہت گھنگھریالے تھے اور نہ بالکل سیدھے، جب آپ صلوٰت اللہ علیہ کا وصال مبارک ہوا تو عمر مبارک ساٹھ سال سے زیادہ تھی۔ مگر سر اقدس اور ریش مبارک میں بیس سے بھی کم بال سفید تھے۔ آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام بڑے سر اور بڑے گول چہرے والے تھے۔ گہری سیاہ آنکھوں اور لمبی پلکوں والے تھے۔ پر گوشت گال اور وسیع دہن والے تھے۔ چہرہ مبارک یوں چمکتا تھا جیسے چودھویں رات کا چاند، ریش مبارک گھنی تھی، آپ کے دونوں شانوں کے درمیان مہر نبوت تھی۔ اتنی خوبصورت کے جیسے حجلہ عروسی کا زر اور دونوں کندھوں کے بالکل درمیانی حصہ سے کچھ نیچے تھی۔ آپ کی مبارک زلفیں دونوں شانوں کو چھوتی تھیں، مگر کبھی چھوٹی ہو کر کانوں کے نصف تک رہ جاتیں۔ پہلے آپ ان کو لٹکایا کرتے پھر مانگ نکالتے، آپ کے دونوں کندھوں، بازوؤں اور سینے کے بالائی حصوں پر گھنے بال تھے، آپ کے انگوٹھے لمبے اور ہتھیلیاں چوڑی تھیں۔ کلائیاں اور انگلیاں موٹی

تھیں۔ پیٹ اور سینہ برابر تھے۔ نکھرے ہوئے نورانی جسم والے تھے۔ ایڑیوں پر گوشت کم تھا، جب چلتے تو یوں پاؤں جما کر جھکے جھکے چلتے کہ محسوس ہوتا جیسے نشیب میں اتر رہے ہوں اور (رفتار اتنی تیز ہوتی کہ) یوں لگتا جیسے زمین آپ کیلئے لپیٹی جارہی ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم بھاگ کر ملتے مگر رسول اللہ ﷺ کو پرواہ بھی نہ ہوتی۔ (یعنی تیز رفتاری کا کوئی اثر آپ پر ظاہر نہ ہوتا۔)

## صفات وشمائل:

رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام عموماً اتنا کپڑا پہنتے جو جسم ڈھانپنے کیلئے کافی ہوتا۔ کرتا، پائجامہ، دھاری دار کپڑوں اور یمنی چادروں کو بھی پسند کرتے، کبھی کبھی قباء اور جبہ بھی زیب تن فرماتے۔ شملوں والا عمامہ بھی باندھتے۔ (اکثر) آپ تہبند اور چادر میں ہوتے، پہناوے اور کھانے میں تکلف نہ برتے، حلال کھانے اور پہناوے میں سے کوئی چیز (ادنیٰ یا اعلیٰ ہونے کی بناپر) واپس نہ کرتے۔ حضور نبی کریم ﷺ بہادری اور کرم نوازی کا مظاہرہ فرماتے نہ تو کوئی آپ سے بڑھ کر سخی تھا اور نہ ہی کوئی راہ حق میں آپ سے زیادہ نرم دل۔

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا کہنا ہے کہ جب جنگ شدت اختیار کر جاتی تو ہم حضور نبی کریم ﷺ کے گرد اکٹھے ہوکر آپ کی حفاظت کرتے مگر غزوہ حنین کے دن جب آپ کے اصحاب دشمن کے حملہ سے پسپا ہوئے اور پیٹھ پھیر کے بھاگ کھڑے ہوئے اور کم وبیش ایک سو انتہائی قریبی جانثار صحابہ کے باقی کوئی نہ بچا جبکہ آپ کے دشمن ہزاروں کی تعداد میں تھے۔ (چہار اطراف) نیزوں اور تلواروں کی ایک عظیم یلغار تھی، مگر آپ کمال بہادری سے نہ صرف خچر پر سوار اپنی جگہ قائم تھے، بلکہ اسے دشمنوں کی طرف بڑھا بھی رہے تھے، اور نام لے کے پکار رہے تھے اور فرمارہے تھے:

انا النبی لاکذب

انا ابن عبدالمطلب

ترجمہ: ''میں بالیقین نبی ہوں، میں عبدالمطلب کا بیٹا ہوں۔''

یہ سب کچھ اللہ کے بھروسہ، اس کی مدد کے یقین اور اس کے وعدے کے پورا ہونے اور اس کے کلمہ کے بلند کیے جانے کے یقین کی بناء پر تھا۔ آپ کی اس وقت ثابت قدمی اور یقین کامل کی بنا پر اللہ کی مدد مسلمانوں کے شامل حال ہوئی، ان کیلئے دشمنوں کی خیمہ گاہ مسخر ہوئی، ان کے قیدیوں کو ہانکا گیا اور عورتوں، بچوں کو قیدی بنایا گیا۔ آپ کے اصحاب واپس نہیں آئے مگر یہ کہ آپ کے سامنے قیدی اور شکست خوردہ سورہے تھے۔ آپ کی سخاوت کا عالم یہ تھا کہ آپ نے کبھی کسی سوال کے جواب میں ''لا'' (نہیں)، نہیں کہا اور نہ ہی آپ نے کبھی اپنے دیئے کو بہت زیادہ خیال کیا (یعنی بہت دے کر بھی یہی سمجھتے کہ کچھ نہیں دیا، یہ سخاوت کی انتہا ہے۔) آپ کی عادت مبارکہ یہ تھی کہ مانگنے والے کو اپنی ذات پر ترجیح دیتے خواہ خود حاجتمند ہی کیوں نہ ہوتے۔

## اخلاق مصطفیٰ ﷺ:

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے رسول اللہ ﷺ کے اخلاق کے بارے میں سوال کیا گیا تو فرمایا: آپ کے اخلاق عین قرآن تھے۔

(اسے بخاری اور مسلم نے روایت کیا ہے۔)

اکثر علماء کے ہاں اس کا معنی یہ ہے کہ آپ نے کبھی قرآن کے فرمان سے روگردانی نہیں کی اور نہ کبھی قرآن کے منع کردہ فعل کا ارتکاب کیا، جس چیز کی قرآن نے رغبت دلائی آپ اس کی طرف انتہائی تیزی کرنے والے تھے اور جس چیز سے قرآن نے ٹوکا، آپ تمام لوگوں سے بڑھ کر اس سے دور رہنے والے تھے۔

✿ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

نٓ، وَ الْقَلَمِ وَ مَا یَسْطُرُوْنَ مَآ اَنْتَ بِنِعْمَةِ رَبِّکَ بِمَجْنُوْنٍ وَ اِنَّ لَکَ لَاَجْرًا غَیْرَ مَمْنُوْنٍ، وَ اِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ

ترجمہ: ''ن، قسم ہے قلم کی اور اس کی جو کچھ لکھتے ہیں، آپ اپنے رب کے

فضل سے دیوانے نہیں ہیں اور آپ کیلئے بے انتہا اجر ہے اور آپ کیلئے بے انتہا اجر ہے اور بے شک آپ خلق عظیم پر ہیں۔"

بہت سے علماء سلف نے کہا کہ یہاں خلق عظیم سے مراد عظیم دین ہے۔ یعنی آپ عظیم دین کے حامل ہیں۔

عبداللہ ابن سلام رضی اللہ عنہ نے کہا: جب رسول اللہ ﷺ مدینہ شریف تشریف لائے تو میں ان لوگوں میں سے تھا جو فی الفور لپکتے ہوئے آپ کی طرف گئے، جب میں نے آپ کے چہرہ انور کو دیکھا تو میں جان گیا کہ یہ چہرہ کسی جھوٹے شخص کا چہرہ نہیں ہوسکتا، پہلی بات جو میں نے آپ سے سنی وہ یہ تھی کہ آپ فرمارہے تھے: "لوگو! سلام پھیلاؤ، کھانا کھلاؤ، قریبی رشتہ داروں سے تعلقات استوار رکھو اور رات کو جب لوگ سو رہے ہوں، نماز پڑھا کرو، تو سلامتی کے ساتھ جنت میں داخل ہوگے۔"

آپ سچائی، امانت دار، خیرات، مہربانی، پاکدامنی، سخاوت، شجاعت، شب بیداری، ہر حال، ہر وقت، ہر لحظہ اور ہر سانس میں اللہ کی اطاعت، علم عظیم، اعلیٰ درجہ کی فصاحت، کامل خیرخواہی، رافت، رحمت شفقت، ہر کسی کے ساتھ احسان اور فقیروں، محتاجوں، یتیموں، بے گھروں، کمزوروں اور نادار مسافروں سے ہمدردی جیسی صفات جملہ سے بعثت کے وقت (بلکہ اس سے پہلے) سے لے کر اللہ تعالیٰ کی طرف سے وصال عطا کیے جانے تک متصف رہے، اس سب کے ساتھ ساتھ آپ انتہائی حسین شکل وشباہت کے مالک بھی تھے۔ آپ کی صورت مبارک بڑی ہی بدیع و فائق اور جمیل ملیح تھی۔ آپ کا نسب مبارک اپنی قوم میں جو کہ نسب کے اعتبار سے تمام اہل زمین سے اعلیٰ تر اور رہن سہن میں سب سے افضل تر، بڑا ہی عظیم شریف اور اعلیٰ تھا۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

اَللّٰہُ اَعْلَمُ حَیْثُ یَجْعَلُ رِسَالَتَہٗ (سورۃ الانعام)

ترجمہ: "اللہ خوب جانتا ہے کہ اس نے کس طرح بنانا ہے اپنی رسالت کو۔"

## انتخابِ خدا:

صحیح مسلم میں امام اوزاعی رحمۃ اللہ علیہ کی سند سے ہے کہ انہوں نے شداد بن اوس ابی عمار سے، انہوں نے حضرت واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''بے شک اللہ تعالیٰ نے چن لیا حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد سے حضرت اسماعیل علیہ السلام کو اور بنو اسماعیل میں سے چن لیا، بنو کنانہ کو اور بنو کنانہ میں سے چن لیا، قریش کو اور قریش سے چن لیا بنو ہاشم کو اور بنو ہاشم میں سے چن لیا مجھ کو۔''

حاکم نے اپنی مستدرک میں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت کیا: بے شک اللہ تعالیٰ نے سات آسمانوں کو تخلیق فرمایا، پھر ان میں سے سب سے اوپر والے کو چن لیا، پس اس میں اپنی مخلوق میں سے جسے چاہا ٹھہرایا، پھر اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو پیدا کیا۔ پس اس میں سے بنی آدم کو چن لیا، اور بنی آدم میں سے عرب کو چنا اور عرب میں سے مضر کو چنا اور مضر میں سے قریش کو چنا اور قریش میں سے بنو ہاشم کو چنا اور بنو ہاشم میں سے مجھے چنا۔ پس میں چنے ہوؤں میں سے چنے ہوؤں کی طرف ہوں۔ چنانچہ جو عربوں سے محبت کریں گے، میں اپنی محبت کے ساتھ انہیں چاہوں گا اور جو عربوں سے دشمنی رکھیں گے، میں اپنی دشمنی کے ساتھ ان سے دشمنی رکھوں گا۔''

## تمام کائنات میں افضل:

حاکم نے اپنی سند کے ساتھ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیا۔ انہوں نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مجھے جبرئیل علیہ السلام نے کہا کہ میں نے زمین کو اس کے شرقی و غربی کناروں سمیت الٹ پلٹ دیکھا۔ (یعنی اس کا خوب جائزہ لیا) مگر مجھے محمد سے افضل کوئی مرد نہیں ملا، اور میں نے زمین کو شرقی و غربی کناروں سمیت الٹ پلٹ ڈالا مگر مجھے کسی باپ کی اولاد ہاشم کی اولاد سے افضل نہیں ملی۔''

حافظ بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: ان روایات کیلئے حضرت واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ کی سابق میں گزری ہوئی حدیث شاہد ہے اور سب سے بہتر جاننے والا تو اللہ ہی ہے۔ محمد بن

اسحٰق نے ان اشعار کو جو منسوب ہیں آپ کے چچا ابوطالب کی طرف جو کہ رسول اللہ ﷺ کے حمایتی تھے، باوجود اس کے کہ وہ اپنی قوم کے دین پر تھے، کو ذکر کیا ہے۔

(۱) اگر قریش آج اپنی وجہ افتخار ڈھونڈیں وعبد مناف ان کا سر و صمیم ہوں گے۔

(۲) اگر وہ عبد مناف کے شرفاء کو پانا چاہیں تو بنو ہاشم میں ان کے شرفاء وقدماء ہونگے۔

(۳) اور اگر آج وہ اپنے فرد پر فخر کرنا چاہیں تو وہ محمد ہیں، وہ ایسے مصطفیٰ (ﷺ) ہیں جنہوں نے انہیں مسرت عطا کی اور ان کے کریم ہیں۔

✿ آپ کے چچا حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ نے کہا: یہ بھی روایت ہے کہ یہ ان کے نہیں بلکہ حضرت عباس بن مرداس سلمی کے اشعار ہیں۔

(۱) زمین پر نزول سے قبل آپ جنت کے سایوں میں خوشگوار زندگی بسر کرتے تھے، اور اس مقام میں تھے جہاں پتوں سے تن ڈھانپا گیا۔ (اشارہ حضرت آدم وحوا علیہما السلام کے واقعہ کی طرف ہے کہ جب شجر ممنوعہ کا پھل کھا لینے سے ان کے ستر ننگے ہوگئے تو انہوں نے جنت کے پتوں سے اپنے جسموں کو ڈھانپا۔)

(۲) بلکہ نطفہ کی حالت میں تو آپ اس وقت بھی تھے جب آپ کشتی نوح علیہ السلام پر سوار ہوئے اور جب نسر بت اور اس کے ماننے والے پانی میں غرق ہوئے تھے۔

(۴) یہاں تک کہ آپ کا شرف جو گواہ ہے آپ کے بلند رتبے پر خندف سے بھی بلند مقام پر فائز ہوا۔

(۵) آپ کی قسم! جب آپ پیدا ہوئے تو زمین چمک اٹھی اور آپ کے نور سے افق روشن ہوگیا۔

(۶) پس ہم اس روشنی اور اس نور میں ہدایت کے راستوں پر چل رہے ہیں۔

☆☆☆

# المورد الروی

...... فی ......

# مولد النبی صلی اللہ علیہ وسلم



مصنف:

علامہ ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ

ترتیب و تدوین:

مولانا محمد عبدالاحد قادری

# حسن ترتیب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تذکرہ مصنف

علی بن سلطان محمد ہروی نزیل مکہ المعروف بہ قاری، نورالدین لقب تھا۔ اپنے زمانہ کے وحید العصر، فرید الدھر، محقق، مدقق، مصنف مزاج، محدث، فقیہ، جامع العلوم عقلیہ ونقلیہ اور متضلع سنت نبویہ جماہیر اعلام اور شاہیر اولی الحفظ والافہام میں سے تھے۔ خصوصاً آپ کو تحقیق فقہ وحدیث اور دریافت علوم کلام ومعقول میں ید طولیٰ حاصل تھا اور تحریر عبارت عربی میں ایسی طرز خاص رکھتے کہ کئی ایک جزو ایک وضع پر مسجع ومقفی لکھ جاتے تھے۔

ہرات میں پیدا ہوئے اور مکہ معظمہ میں آکر خاتمہ المحققین احمد ابن حجر ہیثمی مکی اور ابی الحسن بکری اور عبداللہ سندھی اور قطب الدین سے علم پڑھا اور مشہور زمانہ ہو کر سن ہزار کے سرے پر درجہ مجددیت کو پہنچے۔ آپ کے اعتراض امام مالک رحمۃ اللہ علیہ پر مسئلہ ارسال میں امام شافعی اور انکے اصحاب پر بعض مسائل میں نہ عصبیت اور ہوا کی راہ سے ہیں بلکہ سبب وضوح ان ادلّہ کے ہیں جو انکے برخلاف ہیں اور اس قسم کا اختلاف تمام قسم کے علماء متقدمین ومتاخرین میں موجود ہے کچھ آپ پر منحصر نہیں، آپ کی کثرت سے تصنیفات ہیں۔

(حدائق الحنفیہ)

**تاریخ وصال:**

آپ رحمۃ اللہ علیہ کا شوال ۱۰۱۴ ہجری کو مکہ المکرمہ میں وصال ہوا اور آپ کو جنت المعلی میں دفن کیا گیا۔

☆☆☆

محمد عبدالاحد قادری

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حمد الله الازلی الابدی، علی ما اضا النور الاحمدی، واشرف الضیاء المحمدی المنعوت بالمحمود فی عالم الوجود، و افاء علی العرب والعجم بانواع النعم واصناف الجود، واهداه الی الناس کافة ارسال هدایة و هدیة، ورحمة ورافة، وهو الرحیم الودود، بابراء هذا المولود فی احسن المورود، و هو شهر ربیع الاول علی ما علیه المعول ﷺ و شرف و کرم واحسن الیه، و قربة واصطفاه لدیه، و لقد احسن المقال من قال من بعض أرباب الحال

''میں ازلی ابدی اللہ کی تعریف کرتا ہوں کہ اس نے نورِ محمد ﷺ کو چمکایا اور ضیاء محمد ﷺ کو عالم وجود میں بلند تر کیا، جس کی تعریف عالم وجود میں محمود سے کی گئی اور عرب وعجم پر طرح طرح کی نعمتیں اور قسم قسم کی سخاوتیں نچھاور کیں اور آپ ﷺ کو تمام لوگوں کیلئے موجب ہدایت وتحفہ، رحمت ورأفت بنا کر بھیجا، وہی رحم فرمانے والا محبت فرمانے والا جس نے اس مولود (پیدا ہونے والے) کو بہترین ٹھکانے میں پیدا فرمایا اور وہ ربیع الاوّل کا مہینہ ہے جیسا کہ اس پر اتفاق امت ہے اللہ پاک نے آپ ﷺ کو شرف وکرم بخشا اور آپ ﷺ پر احسان وانعام پایا، اپنی قربت عطا کی اور اپنا برگزیدہ کیا، ایک صاحب حال نے کیا خوب فرمایا ہے۔''

هذا الشهر فی الاسلام فضل و منقبة تفرق علی الشهور

فمولود به واسم و معنی و آیات بهرن لدی الظهور

ربیع فی ربیع فی ربیع و نور فوق نور فوق نور

ترجمہ: ''اسلام میں اس مہینے کو فضیلت اور شان حاصل ہے، جو دوسرے مہینوں سے بڑھ کر ہے۔ سو اس میں پیدا ہونے والے کا نام بھی محمد (قابل تعریف) اور معنی (ستودہ ذات و صفات) بھی قابل تعریف اور آپ کے ظہور کے وقت کئی نشانیاں ظاہر ہوئیں، بہار میں بہار، بہار میں بہار اور نور پر نور، نور پر نور۔''

## بعثت مصطفیٰ ﷺ مسلمانوں کیلئے ہدایت اور مشرکوں پر حجت ہے:

✿ اللہ تعالیٰ نے قرآن عظیم میں فرمایا:

لَقَدْ جَآءَ کُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ (سورۃ التوبہ)

ترجمہ: ''بے شک تمہارے پاس تم میں سے (ایک باعظمت) رسول تشریف لائے، تمہارا تکلیف و مشقت میں پڑنا ان پر سخت گراں (گزرتا) ہے۔ (اے لوگو!) وہ تمہارے لیے (بھلائی اور ہدایت کے) بڑے طالب و آرزومند رہتے ہیں (اور) مومنوں کیلئے نہایت (ہی) شفیق بے حد رحم فرمانے والے ہیں۔''

اور اس خبر سے ظاہر ہے جو کہ مختلف انواع کے ساتھ صادر ہوتے ہوئے حصول انور پر مشتمل ہے حرف تحقیق کے ساتھ اس کو تاکیداً بیان کیا گیا ہے، اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ کا ان کے پاس آنا علامات عنایت اور بلندیوں کی توفیق میں سے ہے اور یہ خطاب عام ہے جو کہ مومنوں اور کافروں کو شامل ہے لیکن یہ پرہیزگاروں کیلئے ہدایت اور دوسروں کیلئے حجت ہے، جس طرح کہ نیل کا پانی محبوبوں کیلئے پانی ہے اور مجوبوں کیلئے خون ہے، یہاں تک کہ تمہارے پاس آپ ﷺ کی تشریف آوری کا وعدہ پورا ہوا اور اس کا مقصود تمہارے سامنے اس فرمان الٰہی میں مقتضی ہے: فرمایا

فَاِمَّا یَاْتِیَنَّکُمْ مِّنِّیْ هُدًی فَمَنْ تَبِعَ هُدَایَ فَلَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَلَا هُمْ

یہ ڈر ہے کہ شیطان اس کو کوئی نقصان نہ پہنچائے گا۔ اللہ کی قسم! شیطان کا اس پر کوئی داؤ نہیں چل سکتا، بے شک میرے بیٹے کی شان ہی نرالی ہے۔ آپ اسے چھوڑ جائیں۔

علاوہ ازیں آپ ﷺ کا سینہ مبارک غارِ حرا میں اور تیسری بار معراج کی رات میں شق ہوا۔

## حضور نبی کریم ﷺ کی والدہ محترمہ کی وفات:

جب حضور نبی کریم ﷺ چار سال کے، ایک روایت میں پانچ، ایک میں چھ، ایک میں سات اور ایک روایت میں بارہ سال ایک مہینہ دس دن کے ہوئے تو آپ ﷺ کی والدہ محترمہ کا ابواء شریف کے مقام پر انتقال ہوا، یہ مکہ اور مدینہ کے درمیان ایک مقام ہے کچھ نے کہا کہ حجون کی ایک گھاٹی میں ہوا۔ القاموس میں ہے کہ مکہ المکرمہ میں ''دارِ نابغہ'' میں حضور نبی کریم ﷺ کی والدہ محترمہ کا مدفن ہے۔

ابن سعد نے ابن عباس رضی اللہ عنہ اور زہری نے عاصم سے یہ روایت نقل کی کہ حضور نبی کریم ﷺ جب چھ سال کے ہوئے تو آپ ﷺ کی والدہ آپ ﷺ کو آپ ﷺ کے ننھال ''بنی عدی بن نجار'' کے ہاں مدینہ منورہ میں ایک مہینہ کیلئے لے گئیں۔ حضور نبی کریم ﷺ اس جگہ کی بہت ساری باتیں یاد فرمایا کرتے تھے اور آپ ﷺ نے اس مکان کے بارے میں فرمایا تھا یہاں میری ماں مجھے لے کر آئی تھی اور بنی عدی بن نجار کے کنوئیں میں میں بہترین تیراکی کرتا تھا۔ یہودی لوگ آکر مجھے دیکھتے۔ ام یمن نے فرمایا کہ میں نے ایک یہودی کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ یہ اس امت کے نبی ہیں اور یہ (مدینہ منورہ) اس کا دارِ ہجرت ہے میں نے اس کی ساری باتیں یاد رکھیں، آپ ﷺ کی والدہ آپ ﷺ کو ہمراہ لے کر مکہ معظمہ کی طرف لوٹ آئیں اور راستے میں مقامِ ابواء کے مقام پر فوت ہو گئیں۔

حافظ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے آپ ﷺ کے والدین کے جنتی ہونے کا یقین ظاہر کیا ہے گو جمہور اس کے خلاف ہیں، میں نے یہ ساری گفتگو ایک مستقل

رسالے میں تحریر کی۔

ام ایمن برکتہ آپ ﷺ کی دائیہ بھی تھیں، آپ ﷺ کی والدہ ماجدہ کی وفات کے بعد آپ ﷺ کی پرورش کرنے والی بھی تھیں، حضور نبی کریم ﷺ آپ کے بارے میں فرمایا کرتے تھے: ''میری ماں کے بعد آپ میری ماں ہیں۔''

## حضرت عبدالمطلب کا وصال:

حضور نبی کریم ﷺ کی پرورش کرنے والے دادا جان حضرت عبدالمطلب فوت ہوئے تو آپ ﷺ کی عمر آٹھ سال تھی، کچھ نے کہا: نو سال، کچھ نے کہا: سات سال، آپ کے دادا کی عمر ایک سو دس (۱۱۰) سال تھی، ایک قول کے مطابق ایک سو چالیس (۱۴۰) سال ہے، پھر آپ ﷺ کی پرورش آپ ﷺ کے چچا نے کی، جن کا نام عبدمناف تھا۔ حضرت عبدالمطلب نے ہی ان کو یہ وصیت فرمائی تھی کیونکہ وہ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کے بھائی تھے۔

## حضور نبی کریم ﷺ کا ملک شام کی طرف جانا:

جب حضور نبی کریم ﷺ کی عمر مبارک بارہ سال ہوئی تو آپ اپنے چچا ابوطالب کے ہمراہ ملک شام تشریف لے گئے جب آپ ﷺ ''بصریٰ'' پہنچے تو بحیرا راہب نے آپ ﷺ کو دیکھا جس کا نام ''جرجیس'' تھا، اس نے آپ ﷺ کی صفت سے آپ ﷺ کو پہچان لیا۔ آپ ﷺ کا ہاتھ مبارک پکڑ کر بولا یہ سید العالمین ہے۔ اللہ ان کو رحمۃ العالمین بنا کر معبوث فرمائے گا۔

پوچھا گیا: آپ کو اس کا کیسے علم ہوا، بولا: جب تم اس گھاٹی سے نمودار ہوئے تو کوئی درخت اور پتھر ایسا نہیں تھا جو سجدہ ریز نہ ہوا اور نبی کے علاوہ یہ کسی کو سجدہ نہیں کرتے۔ میں ان کو مہر نبوت سے پہچان لوں گا جو ان کے شانوں کے درمیان سیب کی طرح ہے اور ہم ان کو اپنی کتابوں میں لکھا ہوا پاتے ہیں۔ بحیرہ نے ابوطالب سے درخواست کی کہ ان کو واپس لے جائیں۔ خطرہ ہے کہ یہود کو پتہ چل گیا تو آپ ﷺ کو

قتل کر دیں گے۔ اس حدیث کو ابن ابی شیبہ نے نقل کیا ہے۔ اس روایت میں یہ بھی ہے کہ جب حضور نبی کریم ﷺ وہاں تشریف لائے تو بادل کا ایک ٹکڑا حضور نبی کریم ﷺ سایہ کناں تھا کسی نے خوب کہا ہے:

ان قالو ایوما ظللته غمامة

هي في الحقيقة تحت الظل القائل

ترجمہ: ''لوگوں نے کہا کہ دن کے وقت بادل نے آپ ﷺ پر سایہ کیا اور حقیقت میں بادل آپ ﷺ کے زیر سایہ آرام کرتا تھا۔''

ابن مندہ نے ضعیف سند کے ساتھ ابن عباس رضی اللہ عنہ کی یہ روایت نقل کی کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اٹھارہ سال کی عمر میں اس سفر میں حضور نبی کریم ﷺ کے ہمراہ تھے۔ حضور نبی کریم ﷺ کی عمر اس وقت بیس سال تھی۔ یہ تمام لوگ ملک شام کی طرف تجارت کی خاطر جا رہے تھے۔ یہاں تک کہ بیری کے درخت کے سائے کے نیچے اترے۔ حضرت ابوبکر بحیرہ نامی راہب کے پاس گئے۔ اس سے کوئی بات پوچھی: بحیرہ نے کہا کہ اس درخت کے نیچے ٹھہرنے والے کون ہیں؟ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ''محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب'' راہب نے کہا: خدا کی قسم! یہ نبی ہیں۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بعد اس درخت کے نیچے محمد مصطفیٰ ﷺ کے سوا کوئی نہیں بیٹھا۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے دل میں یہ بات بیٹھ گئی اور آپ ﷺ کی بعثت کے بعد آپ ﷺ کے پیروکار ہو گئے۔

حافظ ابن حجر عسقلانی نے ''الاصابہ'' میں فرمایا کہ اگر یہ واقعہ صحیح ہے تو یہ کوئی اور سفر تھا۔

## حضور نبی کریم ﷺ کی سیدہ خدیجہ سے شادی:

پھر حضور نبی کریم ﷺ سیدہ خدیجہ بنت خویلد کی تجارت کے سلسلہ میں ملک شام تشریف لے گئے۔ اس سفر میں سیدہ خدیجہ کے غلام میسرہ بھی آپ ﷺ کے ہمراہ تھے۔ بصریٰ کے بازار میں پہنچے تو اس وقت آپ کی عمر پچیس (۲۵) سال تھی، وہاں آپ ﷺ نسطورا راہب کے درخت کے نیچے ٹھہرے، اور اس درخت کے نیچے بھی نبی کے سوا کوئی

نہیں ٹھہرا تھا۔ ایک روایت میں ہے: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بعد کوئی نہیں ٹھہرا۔

نسطوریہ عمل دیکھتا رہا کہ دوپہر کے وقت دو فرشتے آپ ﷺ پر سایہ کرتے جب واپس مکہ گئے تو خدیجہ نے اپنے بالا خانے میں کھڑے ہو کر حضور نبی کریم ﷺ کو اپنے اونٹ پر بیٹھے دوپہر کے وقت تشریف لاتے دیکھا تو دو فرشتے آپ ﷺ پر سایہ فگن تھے۔ ان کو ابونعیم نے روایت کیا۔

اس کے دو مہینے اور پچیس دن کے بعد حضور نبی کریم ﷺ نے سیدہ خدیجہ سے شادی کی۔ ایک روایت میں ہے کہ اس وقت آپ ﷺ کی عمر اکیس (۲۱) سال تھی۔ کچھ کہتے ہیں کہ تیس (۳۰) سال تھی۔

زمانہ جاہلیت میں بی بی خدیجہ کا لقب ''طاہرہ'' تھا۔ ان کی پہلی شادی ''ابوہالہ بن زرارہ تیمی'' سے ہوئی اس سے آپ کے دو بیٹے ''ہند اور ہالہ'' پیدا ہوئے، ان کی وفات کے بعد ''عتیق بن عابد مخزومی'' سے آپ کا نکاح ہوا اور ایک اور بیٹا ہند انامی پیدا ہوا۔ حضور نبی کریم ﷺ سے نکاح کے وقت ان کی عمر چالیس سال تھی۔ بی بی خدیجہ نے خود اپنے آپ کو حضور نبی کریم ﷺ کے ساتھ شادی کیلئے پیش کیا۔ حضور نبی کریم ﷺ نے اپنے چچاؤں سے اس کا ذکر کیا، حضور نبی کریم ﷺ کے ہمراہ آپ ﷺ کے چچا حمزہ بی بی خدیجہ کے والد خویلد بن اسد کے پاس رشتہ مانگنے گئے اور حضور نبی کریم ﷺ کی ان سے شادی کر دی اور بیس گائیں حق مہر میں دیں، حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور قبیلہ مضر کے شرفاء اس شادی میں موجود تھے۔ ابوطالب نے یوں خطبہ پڑھا:

''سب تعریف اللہ تعالیٰ کیلئے ہے جس نے ہم کو ابراہیم کی اولاد میں سے بنایا، اسماعیل کی کھیتی سے اگایا، معد کی نسل سے پیدا کیا، اور مضر کی اصل سے کیا، ہمیں اپنے گھر کا محافظ بنایا اور اپنے حرم کا خادم، ہمیں ایسا گھر عطا کیا جس کا حج ہوتا ہے اور ایسا حرم دیا جس کی عبادت ہو سکتی ہے۔ ہمیں لوگوں کا حاکم بنایا، بعد ازاں میرا یہ بھتیجا محمد بن عبداللہ جس مرد کے ساتھ تلے گا بھاری نکلے گا اگرچہ اس کے پاس مال کم ہے لیکن

مال تو ختم ہونے والا سایہ ہے اور ایک عارضی چیز ہے اور محمد کی قرابت کو تم جانتے ہو، انہوں نے خدیجہ کا رشتہ کیا، حق مہر ادا کیا کچھ فوری اور کچھ معیادی، بخدا! یہ ایک بہت بڑا رشتہ ہے اور عظیم واقعہ ہے۔"

یوں حضور نبی کریم ﷺ کی سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا سے شادی ہوگئی۔

## تعمیر کعبہ میں حضور نبی کریم ﷺ کی شرکت:

جب حضور نبی کریم ﷺ کی عمر پینتیس (۳۵) سال تھی تو قریش کو سیلابوں کی وجہ سے خانہ کعبہ کے منہدم ہو جانے کی فکر دامن گیر ہوئی، سو انہوں نے سعد بن ابی العاص کے غلام "اقوم" کو کعبہ معظمہ تعمیر کرنے کا حکم دیا۔ حضور نبی کریم ﷺ بھی اس تعمیر میں شامل تھے، لوگوں کے ہمراہ پتھر لاتے۔ لوگ اپنی چادریں کندھوں پر رکھ کر پتھر اٹھاتے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے بھی ایسا ہی کیا لیکن آپ ﷺ اسی وقت گر گئے اور آواز آئی اپنے ستر کی فکر کرو، یہ پہلی غیبی ندا تھی۔ ابو طالب یا عباس نے کہا: بھتیجے چادر سر پر رکھیں۔ فرمایا: مجھے برہنہ ہونے کی صورت میں تکلیف ہوتی ہے۔

## حضور نبی کریم ﷺ پر وحی کی ابتداء:

جب حضور نبی کریم ﷺ کی عمر مبارک چالیس (۴۰) سال کو پہنچی۔ ایک قول کے مطابق چالیس (۴۰) سال چالیس (۴۰) دن۔ ایک قول کے مطاقب چالیس سال دس دن، ایک قول کے مطابق چالیس سال دو مہینے پیر کے دن سترہ رمضان المبارک کو، کچھ کہتے ہیں کہ تیئس رمضان المبارک اور ایک روایت میں چوبیس رمضان المبارک ہے، کو آپ ﷺ پر پہلی وحی نازل ہوئی۔

ابن عبدالبر نے کہا؛ پیر کا دن آٹھ ربیع الاوّل، واقعہ فیل کے اکتالیس (۴۱) سال بعد اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو رحمۃ اللعالمین اور دونوں جہانوں کیلئے رسول بنا کر مبعوث کیا۔

✿ ابن جریر، ابن منذر وغیرہما نے حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے کہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ

کا مطلب ہے کہ اللہ تعالیٰ نے تم ہی میں سے نبی کریم ﷺ کو رسول بنایا، تو اللہ نے جو آپ ﷺ کو نبوت اور عزت بخشی ہے، اس پر حسد نہ کرو۔

عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَاعَنِتُّمْ یعنی آپ ﷺ کو اس بات کی حرص ہے کہ اللہ تعالیٰ ان گمراہوں کو ہدایت دیدے، ابن ابی حاتم اور ابوشیخ نے ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے کہ "عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَاعَنِتُّمْ" کا مطلب ہے کہ جو چیز تمہیں تکلیف دے وہ میرے نبی کو بھی بہت تکلیف دیتی ہے اور ان کو اس بات کی حرص ہے کہ سارے کفار مسلمان ہو جائیں۔

**خلاصہ:**

حاصل یہ ہے کہ "عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَاعَنِتُّمْ" کا مطلب یہ ہے کہ تمہاری تکلیف و مصیبت آپ ﷺ پر بہت ناگوار ہے، اسی لیے آپ ﷺ کی برکت سے خطا، نسیان اور جبر اس امت سے معاف کر دیئے گئے اور تم سے بوجھ اور طوق جو پہلی امتوں پر تھے اٹھا لیے گئے اور حضور نبی کریم ﷺ سیدھا سادہ اور آسان پسندیدہ اور نورانی دین لائے۔
یہ بھی احتمال ہے کہ "عزیز" ماقبل سے الگ ہو، اور اس سے پہلی عبارت سے متصل ہو اور یہ بھی حضور نبی کریم ﷺ کی صفت ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ کا وجود نادر ہے سراسر جود و عطا ہے۔ حسن و جمال لازوال ہے آپ ﷺ کی کوئی مثال نہیں۔ آپ ﷺ ہمارے لیے معزز ہیں، تم لوگ بھی حضور نبی کریم ﷺ کی عزت، تکریم اور مدد کرو اور آپ ﷺ کی عظمت کو تسلیم کرو۔

لتؤ منوا باللہ و رسولہ و تعزروہ (سورۃ الفتح)

ترجمہ: "تاکہ (اے لوگو!) تم اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ اور ان کی (ان کے دین کی) مدد کرو اور ان کی (دل سے) تعظیم کرو۔"

یہ معنی بھی ہوسکتا ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ سارے رسولوں پر غالب ہیں اور آپ ﷺ آخری رسول ہیں اور آپ ﷺ کا دین تمام ادیان پر غالب ہے جیسے آپ ﷺ

اپنے دوستوں پر رحیم ہیں، اسی طرح دشمنوں سے انتقام لینے والے بھی ہیں۔

''ما عنتم'' کا معنی ہے کہ تمہاری تکلیف اور ضرر حضور نبی کریم ﷺ پر شاق ہے کیونکہ وہ رحمۃ اللعالمین ہیں۔

''حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ'' وہ تمہارے ایمان، تمہارے ایقان کے حریص ہیں اور اہل ایمان پر اعلیٰ درجے کے رفیق اور مہربان ہیں۔

ابن ابی حاتم نے عکرمہ سے یہ روایت کی کہ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا: حضرت جبرئیل علیہ السلام نے آکر کہا کہ اللہ نے آپ ﷺ کو سلام بھیجا ہے۔ یہ پہاڑوں کا فرشتہ ہے اور اس کو اللہ نے آپ ﷺ کے پاس بھیجا ہے، کہ آپ کے حکم کی تعمیل کرے۔ فرشتے نے کہا: اللہ نے مجھے آپ ﷺ کے پاس بھیجا ہے اگر آپ ﷺ چاہتے تو ان پر پتھروں کی بارش کر دوں اگر آپ ﷺ چاہیں تو ان کو زمین پر دھنسا دوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: پہاڑوں کے فرشتے! میں تو ان کے پاس اس لیے آیا ہوں کہ شاید ان میں کوئی ''لا الہ الا اللہ'' کہنے والا پیدا ہو جائے۔ پہاڑوں کے فرشتے نے عرض کیا: آپ ﷺ تو ویسے ہی رحیم ہیں جیسا کہ اللہ نے آپ ﷺ کا نام ''رؤف و رحیم'' رکھا ہے۔

ابن مردویہ نے ابن صالح سلفی سے یہ روایت نقل کی ہے۔ عبداللہ نے کہا: حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا: بے شک اللہ رحیم ہے اور وہ رحمت اسی کو عطا کرتا ہے جو رحیم ہو۔ ہم نے عرض کیا: ہم تو سارے اپنے مالوں اور اولاد پر رحیم کرنے والے ہیں۔ فرمایا: یہ بات نہیں، اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

لَقَدْ جَآءَ کُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَاعَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَؤُفٌ رَّحِیْمٌ (سورۃ التوبہ)

ترجمہ: ''بے شک تمہارے پاس تم میں سے (ایک باعظمت) رسول تشریف لائے، تمہارا تکلیف و مشقت میں پڑنا، ان پر سخت گراں (گزرتا) ہے، اے لوگو! وہ تمہارے لیے (بھلائی اور ہدایت کے) بڑے

طالب و آرزو مند رہتے ہیں (اور) مومنوں کیلئے نہایت (ہی) شفیق بے حد رحم فرمانے والے ہیں۔"

✿ اور حدیث پاک میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ رحمت عام اور خاص ہو جیسا کہ صحیح حدیث میں ہے:

"تم میں سے کوئی شخص مسلمان نہیں ہو سکتا جب تک کہ وہ اپنے بھائی کیلئے وہ پسند نہ کرے جو وہ اپنے لیے پسند کرے۔"

"فان تولوا" کافر اگر آپ ﷺ پر ایمان لانے سے یا ساری مخلوق آپ ﷺ کی پیروی سے منہ موڑے تو آپ ﷺ کہہ دیں کہ مجھے سارے معاملات میں اللہ ہی کافی ہے۔

"لا الہ الا اللہ" اس کے سوا کوئی رب نہیں لہٰذا اس کی عبادت کی جائے گی "علیہ توکلت" اسی پر میرا بھروسہ ہے۔ "وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ" اور وہ عرش عظیم کا مالک ہے۔

"اَلْعَظِيْمِ" مجرور ہونے کی صورت میں عرش کی صفت اور مرفوع ہونے کی صورت میں رب کی صفت ہو سکتا ہے۔ یعنی کہ وہ بہت بڑی ذات ہے ساری مخلوق اس کے گھیرے میں ہے یہ بھی آیا ہے کہ سات زمینیں آسمان کے پہلو میں ایسی ہیں جیسے جنگل میں ایک حلقہ، اس کے باوجود حدیث قدسی میں آتا ہے کہ میں زمین اور آسمان کے اندر سما نہیں سکتا لیکن میں اپنے مومن کے دل میں سما سکتا ہوں۔

حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ سے موقوف اور ابن سنی سے مرفوع روایت ہے کہ جو شخص صبح اور شام سات دفعہ یہ پڑھے: "حسبی اللہ لا الہ الا ھو علیہ توکلت و ھو رب العرش العظیم" اس کا یہ سات بار پڑھنا اس کو تمام دنیا اور آخرت کے رنج و الم سے نجات دلا دے گا۔

ابن ابی شیبہ اور دیگر محدثین نے ابن عباس اور ابی بن کعب سے یہ روایت نقل کی ہے کہ آخری آیت جو رسول اللہ ﷺ پر نازل ہوئی، یہ ہے:

"لَقَدْ جَآءَ كُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ"

حضرت ابی کی روایت میں ہے کہ یہ آیت قرآن کے آخری حصہ میں نازل ہوئی تو اللہ نے بات اسی حقیقت پر ختم کی جس سے ابتدا کی اور وہ ہے:"لا الٰه الا اللّٰه"

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وما ارسلنا من قبلک من رسول الا نوحی الیه انه لا اله الا انا فاعبدون (سورۃ الانبیاء)

ترجمہ:''اور ہم نے آپ سے پہلے کوئی رسول نہیں بھیجا مگر ہم اسکی طرف یہی وحی کرتے رہے کہ میرے سوا کوئی معبود نہیں پس تم میری (ہی) عبادت کیا کرو۔''

پس ہم ختم کرتے ہیں اس پر جہاں اللہ نے اپنے کلام کا نزول اپنے رسول پر ختم کیا، اس امید کے ساتھ کے ہمارا خاتمہ اچھا ہو اور ہمیں بلند مقام تک پہنچائے۔ اللہ کے فضل سے اور ان لوگوں کی موافقت میں جن پر اللہ نے اپنا انعام کیا، ان میں انبیاء علیہم السلام اجمعین ہیں اور صدیقین ہیں، شہداء ہیں اور صالحین ہیں اور یہ سب کے فضل سے ہیں۔

''اور یہ اللہ کا فضل ہے اور اللہ کا اوّل میں، آخر میں، ظاہر میں، باطن میں، حال میں اور ماضی میں۔''

وصل الله علی سیدنا و آله و صحبه وسلم تسلیما وزاده تکریماً و تشریفاً وتعظیماً. آمین

☆☆☆

(ماخوذ میلاد النبی ﷺ)

علامہ طاہر القادری

میلاد اور کھڑے ہو کر صلوٰۃ وسلام پڑھنے کا دلائل قاہرہ سے ثبوت

# اقامۃ القیامہ علی طاعن القیام لنبی تہامہ

مصنف:

اعلیٰ حضرت مجدد دین وملت الشاہ امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

ترتیب وتدوین:

مولانا محمد عبدالاحد قادری

# حسن ترتیب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تذکرہ مصنف

اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہ کی شخصیت اس قدر دلآویز ہے کہ جس پہلو سے انہیں دیکھا جائے اسی اعتبار سے ہدیہ دل پیش کرنے کو جی چاہتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو کم وبیش پچاس علوم میں وہ بے مثال بصیرت عطا فرمائی تھی کہ آپ کے معاصرین کو ان علوم میں سے بعض میں بھی اس بصیرت کا عشر عشیر حاصل نہ تھا۔ آپ کی ایک ہزار کے لگ بھگ بلند پایہ تصنیفات خصوصاً فتاویٰ رضویہ کی بارہ ضخیم جلدوں کو دیکھ کر آپ کی جلالت علمی، دقت نظری، نکتہ آفرینی، قوت استدلال، قرآن و حدیث اور کتب سلف پر گہری نظر کا اعتراف کرنے پر ہر موافق و مخالف مجبور ہو جاتا ہے۔ آپ کے فضل و کمال کا علمی سکہ عرب و عجم کے علماء نے تسلیم کیا۔ آپ نے تمام عمر دین متین کی خدمت میں صرف کر دی، تیرھویں صدی کے آخر اور چودھویں صدی کی ابتدا میں آپ کے علم و فضل کا آفتاب نصف النہار کو پہنچ کر پوری تابانی سے چمک رہا تھا پھر اس کی روشنی بڑھتی رہی آپ کی پوری زندگی اتباع و حب مصطفیٰ ﷺ سے عبارت تھی انہی وجوہ کی بنا پر علمائے حق نے آپ کو موجودہ صدی کا مجدد برحق تسلیم کیا، صرف تیرہ سال دس ماہ کی عمر میں فتویٰ نویسی درس وتدریس اور تصنیف وتالیف کا کام شروع کر دیا اور آخر عمر تک اسے سرانجام دیا حق گوئی و بے باکی آپ کا شیوہ تھا۔ دوسری دفعہ حج بیت اللہ کو گئے تو وہاں حکومت کی جانب سے متعین خطیب نے خطبہ میں پڑھا:

وارض عن اعمام نبیک الاطائب حمزۃ و العباس وابی طالب

ترجمہ: ''اے اللہ! تو اپنے نبی کے پاکیزہ چچوں حمزہ عباس اور ابی طالب سے راضی ہو۔''

یعنی ابو طالب کا بھی ذکر تھا یہ ایک نئی بدعت واضح طور پر جانب حکومت سے تھی اعلیٰ حضرت قدس سرہ نے سنتے ہی بلند آواز سے کہا:

''اللھم ھذا منکر'' اے اللہ! یہ ناپسند بات ہے۔

حدیث شریف میں ہے کہ کوئی برا کام دیکھو تو ہاتھ سے منع کرو نہ ہو سکے تو زبان سے روکو، یہ بھی نہ ہو سکے تو دل سے برا جانو۔ اعلیٰ حضرت نے دوسرے حکم پر بخوبی عمل کیا جبکہ وہاں کے علماء میں سے کسی نے بھی اس کا نوٹس نہ لیا۔ (ملفوظ شریف حصہ دوم)

حب مصطفیٰ ﷺ تو گویا آپ کے رگ و پے میں رچی ہوئی تھی، وعظ و نصیحت کی آخری مجلس کی گفتگو کا ایک حصہ ملاحظہ فرمائیں۔

جس سے اللہ و رسول اللہ ﷺ کی شان میں ادنیٰ توہین پاؤ پھر وہ تمہارا کیسا ہی پیارا کیوں نہ ہو فوراً اس سے جدا ہو جاؤ، جس کو بارگاہ رسالت میں ذرا بھی گستاخ دیکھو، پھر وہ تمہارا کیسا ہی بزرگ معظم کیوں نہ ہو اپنے اندر سے اسے دودھ سے مکھی کی طرح نکال کر پھینک دو۔ (وصایا شریف)

اسی حب صادق کا اثر تھا کہ آپ نے ساری زندگی میں کبھی گستاخ بارگاہِ رسالت کی رعایت نہ کی بلکہ اپنے قلم تلوار کو ان کے خلاف پوری قوت سے استعمال کیا تا کہ وہ لوگ مجھے طعن و تشنیع کا نشانہ بنا کر اپنا دل خوش کر لیں، اتنی دیر تو میرے آقا و مولا کی شان میں گستاخی نہ کریں۔ ہر ذی عقل جانتا ہے کہ ذاتی معاملات میں رواداری یقیناً اچھی چیز ہے لیکن محبوب کے بارے میں توہین و بے ادبی کو دیکھ کر سن کر خاموش رہنا قانونِ محبت کی رو سے ایسا جرم ہے جسے کبھی معاف نہیں کیا جا سکتا وہ محبوب بھی کیسا؟ جو نازش کائنات ہو۔ انبیاء کا امام ہو اور جس کے نام عرش ۔۔ بت کے سلام و پیام آتے ہوں ﷺ۔ اعلیٰحضرت کے نزدیک محبوب خدا سرور ...

ﷺ کی غلامی کا دم بھرتے ہوئے کسی جاہ و چشم کے مالک تاجدار کی طرف نگاہ اٹھا کر دیکھنا بھی جائز نہ تھا چنانچہ ایک دفعہ ریاست نانپارہ (ضلع بہرائچ شریف یوپی) کے نواب کی مدح میں شعراء نے قصیدے لکھے کچھ لوگوں نے آپ سے بھی قصیدہ مدحیہ لکھنے کی گزارش کی۔ آپ نے نواب صاحب کی شان میں قصیدہ لکھنے کی بجائے اس ذات ستودہ صفات کی تعریف میں نعت شریف لکھی کہ خود خدا نے بھی جن کی تعریف فرمائی ہے اور آخر میں صاف کہہ دیا:

کروں مدح اہل دول رضاؔ پڑے اس بلا میں میری بلا
میں گدا ہوں اپنے کریم کا میرا دین ''پارۂ ناں'' نہیں

اعلیٰ حضرت کی ولادت باسعادت دس شوال ۱۲۷۲ ہجری بروز شنبہ بریلی شریف محلّہ جسولی میں ہوئی، آپ عمر بھر حب مصطفیٰ کا شراب طہور پلا کر ۲۵ صفر ۱۳۴۰ ہجری جمعتہ المبارک کے دن ادھر موذن نے ''حیّ علی الفلاح'' کہا ادھر آپ کے چہرۂ انور پر نور کا ایک شعلہ لپکا اور آپ فوز و فلاح کے عطا کرنے والے رب کریم کے دربار میں حاضر ہوئے۔ ''انا للہ وانا الیہ راجعون.''

محمد عبدالحکیم شرف لاہوری
۲۰ محرم الحرام ۱۳۹۰ ہجری

# مسئلہ از ریاست مصطفیٰ آباد عرف رامپور بضمن سوالات کثیرہ ۱۲۹۹ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ مجلس میلاد میں قیام وقت ذکر ولادت حضرت خیر الانام علیہ افضل الصلوٰۃ والسلام کیسا ہے۔ بعض لوگ اس قیام سے انکار بحت "خالص" رکھتے ہیں اور اسے بدیں وجہ کہ قرون ثلثہ[1] میں نہ تھا بدعت سیۂ وحرام سمجھتے اور کہتے ہیں ہمیں صحابہ و تابعین کی سند چاہیے ورنہ ہم نہیں مانتے ان کے ان اقوال کا حال کیا ہے۔

## الجواب:

الحمد للہ الذی باذنہ تقوم السماء والصلوۃ و السلام علی من قامت بہ ارکان الشریعۃ الغراء سیدنا و مولانا محمد الذی قامت فی مولدہ ملئکۃ العلیاء و علی آل و صحبہ القائبین بادات تعظیمہ فی الصبح و المساء و اشھد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لاشریک لہ و ان محمد عبدہ و رسولہ قیم الانبیاء صلوت اللہ و سلامہ علیہ و علیھم ماقامت بتسبیح القیام اشجار الغبراء و سجدت للحی القیوم نجوم الخضراء امین قال القائم ببعض الضراعۃ الی صاحب المقام المحمود و الشفاعۃ عبدالمصطفےٰ احمد رضا المحمدی السنی الحنفی القادری البرکاتی البریلوی غفر اللہ لہ و اقام مقام السلف الکرام البررۃ الکملۃ امین

اَللّٰھُمَّ ھدایۃ الحقّ الصّواب

[1] نبی کریم ﷺ صحابہ کرام تابعین عظام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے زمانے ۱۴ اشریف لاہور۔

## الجواب:

یہاں دو مقام واجب الاعلام ہیں۔اولاً: اس قیام کا اپنے طور پر کتب فتاوئ علماء قدست اسرارہم سے حکم بیان کرنا جس سے بعونہ تعالیٰ موافقین کیلئے ایضاح حق و ازاحت باطل ہو اور منصب فتوئ اپنے حق کو واصل۔ ثانیاً: اس مغالطہ کا جواب دینا جو بالفاظ متعارفہ تمام اکابر واصاغر مانعین میں رائج کہ یہ فعل قرون ثلثہ میں نہ تھا تو بدعت ضلالت ہوا، اس میں کچھ خوبی ہوتی تو وہ وہی کرتے اس فعل اور اس کے امثال امور نزاعیہ میں حضرات منکرین کی غایت سعی اسی قدر ہے جس کی بنا پر اہل سنت وسواد اعظم ملت و ہزاران ائمہ شریعت وطریقت کو معاذ اللہ بدعتی گمراہ ٹھہراتے ہیں اور مطلقاً خوف خدا وترس روز جزا دل میں نہیں لاتے مقام افتا اگر چہ استیعاب مناظرہ کی جا نہیں مگر ایسی جگہ ترک کلی بھی چنداں زیبا نہیں لہٰذا فقیر مقام دوم میں چند اعمال کلے حاضر کرے گا جن کے مبانی دیکھیے تو حرفے چند اور معانی سمجھیے تو بس جامع و بلند" وباللہ التوفیق فی کل حین و علیہ التوکل و بہ نتعین والحمد للہ رب العلمین"

## مقام اول:

اللہ عزوجل نے شریعت غرا بیضاز ہرا عامہ تامہ کاملہ شاملہ اتاری اور بحمدہ تعالیٰ ہمارے لیے ہمارا دین کامل فرمادیا اور اس کے کرم نے اپنے حبیب اکرم حضور پرنور سید عالم ﷺ کے صدقہ میں اپنی نعمت ہم پر تمام فرمادی۔

۞ قال اللہ تعالیٰ

اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَ اَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ وَ رَضِیْتُ لَکُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا

ترجمہ:" آج میں نے تمہارے لیے تمہارا دین کامل کردیا تم پر اپنی نعمت پوری کردی اور تمہارے لیے اسلام کو دین پسند فرمایا۔"

و الحمد للہ رب العلمین و صلی اللہ تعالیٰ علی من بہ الغم علینا

فی الدنیا والدین و بہ ینعم انشاء تعالیٰ فی الاخرۃ الیٰ ابد الابدین

ہماری شریعت مطہر کا کوئی حکم قرآن عظیم سے باہر نہیں امیر المومنین فاروق اعظم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: "حسبنا کتاب اللہ" ہمیں قرآن عظیم بس ہے۔ مگر قرآن عظیم کا پورا سمجھنا اور ہر جزئیہ کا صریح حکم اس سے نکال لینا عام کو نامقدور ہے، اس لیے قرآن کریم نے دو مبارک قانون ہمیں عطا فرمائے اول:

مَا اٰتٰکُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْہُ وَمَا نَھٰکُمْ عَنْہُ فَانْتَھُوْا

ترجمہ: "جو کچھ تمہیں رسول دیں وہ لو اور جس سے منع فرمائیں باز رہو۔"

اقوال لو صیغہ امر کا ہے اور امر وجوب کیلئے ہے تو پہلی قسم واجبات شریعت ہوئی اور باز رہو نہی ہے اور نہی منع فرمانا ہے۔ یہ دوسری قسم ممنوعات شرعیہ ہوئی، حاصل یہ کہ اگر چہ قرآن مجید میں سب کچھ ہے:

"وَ نَزَّلْنَا عَلَیْکَ الْکِتٰبَ تِبْیَانًا لِّکُلِّ شَیْءٍ"

ترجمہ: "اے محبوب! ہم نے تم پر یہ کتاب اتاری جس میں ہر شے ہر چیز ہر موجود کا روشن بیان ہے مگر امت اسے نبی کے سمجھائے نہیں سمجھ سکتی۔ ولہٰذا فرمایا: "وَاَنْزَلْنَا اِلَیْکَ الذِّکْرَ لِتُبَیِّنَ لِلنَّاسِ مَانُزِّلَ اِلَیْھِمْ" (ترجمہ: اے محبوب! ہم نے تم پر یہ قرآن مجید نے ہر چیز روشن فرمادی اس میں سے جس قدر امت کے بتانے کو ہے وہ تم ان پر روشن فرمادو لہٰذا آیۃ کریمہ اولیٰ میں نزلنا علیک فرمایا: جو خاص حضور کی نسبت ہے اور آیۃ کریمہ ثانیہ میں نزل الیھم فرمایا جو نسبت بہ امت ہے۔

دوم:

فَاسْئَلُوْا اَھْلَ الذِّکْرِ اِنْ کُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ

ترجمہ: "علم والوں سے پوچھو جو تمہیں نہ معلوم ہو۔"

حوادث غیر متناہی ہیں احادیث میں ہر جزئیہ کیلئے نام بنام تصریح احکام اگر فرمائی بھی جاتی ان کا حفظ وضبط نامقدور ہوتا پھر جو مدارس عالیہ مجتہدان امت کیلئے

ان کے اجتہاد پر رکھے گئے وہ نہ ملتے نیز اختلاف ائمہ کی رحمت و وسعت نصیب نہ ہوتی لہٰذا احدیث نے بھی جزئیات معدودہ سے کلیات حاویہ مسائل نامحدودہ کی طرف اشعار فرمایا اس کی تفصیل وتفریع و تاصیل مجتہدین کرام نے فرمائی اور احاطہ تصریح نا متناہی کے تعذر نے یہاں بھی حاجت ایضاح مشکل و تفصیل مجمل وتقیید مرسل باقی رکھی جو قرناً فقرناً طبقۃً مشائخ کرام وعلمائے اعلام کرتے چلے آئے ہر زمانہ کے حوادث تازہ کے احکام اس زمانہ کے علمائے کرام حاملانِ فقہ حامیانِ اسلام نے بیان فرمائے اور یہ سب اپنی اصل کی طرف راجع ہوئے اور ہوتے رہیں گے۔

حتی یأ تی امر اللہ و ھم علٰی ذالک درمختار میں ہے ولا یخلو الوجود عمن یمیز ھذا حقیقۃ لاظنا و علٰی من ھم یمیزان یرجع لمن یمیز براء ۃ لذمۃ

ترجمہ: ''زمانہ ان لوگوں سے خالی نہ ہوگا جو یقینی طور پر محض گمان سے اس کی تمیز رکھیں اور جسے اس کی تمیز نہ ہو اس پر واجب ہے کہ تمیز والے کی طرف رجوع کرے کہ بری الذمہ ہوئے''

۞ ردالمختار میں ہے:

جزم بذالک اخزامار واہ البخاری من قول ﷺ لا تزال طائفۃ من امتی ظاھرین علے الحق حتیٰ یأتی امر اللہ، قولہ و علٰی من لم یمیزعبر بعلیٰ المقیدۃ للوجوب للامربہ فی قولہ تعالیٰ فاسئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمون

ترجمہ: ''شارح علامہ نے اس پر جزم فرمایا اس حدیث سے لے کر جو صحیح بخاری میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ہمیشہ میری امت کا ایک گروہ غلبہ کے ساتھ حق پر رہے گا یہاں تک کہ حکم الٰہی آئے اور جسے اس کی تمیز نہ ہو، اس پر علماء کی طرف رجوع لانے کو اس لیے واجب کہا کہ قرآن کریم

میں اس کا حکم فرمایا ہے کہ علماء سے پوچھو اگر تمہیں نہ معلوم ہو۔"

## ہر اجمال کی تفصیل مستحسن فعل ہے:

امام عارف باللہ سیدی عبدالوہاب شعرانی قدس سرہ الربانی کتاب مستطاب میزان الشریعۃ الکبریٰ میں فرماتے ہیں:

ما فصل عالم ما اجمل في كلام من قبله من الادوار الالنور المتصل من الشارع ﷺ نالمنة في ذالک حقيقة لرسول الله ﷺ الذى هوصاحب الشرع لانه هو الذى اعطى العلماء تلک تلک المادة التي فصلوابها ما اجمل في كلامه كما ان المنته بعده لكل دور علٰى من تحته تلوتدى ان اهل دوى تعدوا من فوقهم الى الدور الذى قبله لا نقطعت وصلتهم با لشارع و لم يهتد والايضاح مشكل و لا تفصيل مجمل و تامل يااخي اولا ان رسول الله ﷺ فصل البشر يعته ما اجمل فى القرآن لبقے القرآن على اجماله كما ان الائمة المجتهدين اولم يفعلوا ما اجمل في السنة لبقيت السنة علٰى اجمالها و هكذا الى عصر نا هذا فلولاات حقيقة الاجمال سارية في العالم كله ما شرحت الكتب و لا تى جمت ولا وضع العلماء علٰى الشروح حواشي كالشروح للشروح

ترجمہ: "جس کسی عالم نے اپنے سے پہلے زمانہ کے کسی کلام کے اجمال کی تفصیل کی ہے وہ اسی نور سے ہے جو صاحب شریعت ﷺ سے ملا ہے تو حقیقتاً اس میں رسول اللہ ﷺ کا تمام امت پر احسان ہے کہ انہوں نے علماء کو یہ استعداد عطا فرمائی جس سے انہوں نے مجمل کلام کی تفصیل کی، یونہی ہر طبقہ ائمہ کا اپنے بعد والوں پر احسان ہے اگر فرض کیا جائے کہ کوئی طبقہ اپنے اگلے پیشواؤں کو چھوڑ کر ان سے اوپر والوں کی طرف تجاوز کر جائے تو شارع علیہ الصلوٰۃ والسلام سے جو سلسلہ ان تک ملا ہوا ہے وہ کٹ جائے گا اور یہ کسی مشکل

کی توضیح مجمل کی تفصیل پر قادر نہ ہوں گے برادرم غور کر اگر رسول اللہ ﷺ اپنی شریعت سے مجملات قرآن عظیم کی تفصیل نہ فرماتے، قرآن کریم یونہی مجمل رہ جاتا، اسی طرح آئمہ مجتہدین اگر مجملات حدیث کی تفصیل نہ فرماتے، حدیث یونہی مجمل رہ جاتی اسی طرح ہمارے زمانے تک، تو اگر یہ نہیں کہ حقیقت اجمال سب میں سرایت کیے ہوئے ہے تو نہ متون کی شرحیں لکھی جاتیں تو نہ ترجے ہوتے نہ علماء شرحوں کی شرحیں حواشی لکھتے۔

اب یہیں دیکھیے کہ کتب ظاہر الروایۃ ونوادر ائمہ تھیں پھر کتب نوازل و واقعات تصنیف فرمائی گئیں پھر متون وشروح وحواشی وفتاویٰ وقتاً فوقتاً تصنیف ہوتے رہے اور ہر آئندہ طبقہ نے گزشتہ پر اضافے کیے اور مقبول ہوتے رہے کہ سب اسی اجمال قرآن وسنت کی تفصیل ہے۔ نصاب الاحتساب اور فتاویٰ عالمگیری زمانہ سلطان عالمگیر انار اللہ تعالیٰ برہانہ کی تصنیف ہیں ان میں بہت سی ان جزئیات کی تصریح ملے گی جو کتب سابقہ میں نہیں کہ وہ جب تک واقع نہ ہوئے تھے اور کتب نوازل و واقعات کا تو موضوع ہی حوادث جدیدہ کے احکام بیان فرمانا ہے اگر کوئی شخص ان کی نسبت کہے کہ صحابہ تابعین سے اس کی تصریح دکھاؤ یا خاص امام اعظم وصاحبین کا نص لاؤ تو وہ یا احمق مجنون ہے یا گمراہ مفتون، پھر عالمگیری کے بھی بہت بعد اب قریب زمانہ کی کتابیں "فتاویٰ اسعدیہ و فتاویٰ حامدیہ و طحطاوی علی الدر و طحطاوی علی مراقی الفلاح و عقود الدریہ و ردالمحتار" ورسائل شامی و غیرہا کتب معتمدہ ہیں تمام حنفی دنیا میں ان پر اعتماد ہو رہا ہے۔ دو اول کے سوا یہ سب تیرھویں صدی کی تصنیف ہیں۔ مانعین بھی ان سے سندیں لاتے ہیں، ان میں صدہا وہ بیان ملیں گے جو پہلے نہ تھے اور مانعین کے یہاں تو فتاویٰ شاہ عبدالعزیز صاحب بلکہ مائۃ مسائل واربعین کے سب جزئیات کی تصریح صحابہ وتابعین وائمہ تو بہت بالا ہیں، عالمگیری و ردالمحتار تک کہیں دکھا سکتے ہیں، اب ان کے بعد ریل، تار برقی، نوٹ، منی آرڈر، فونوگراف وغیرہ وغیرہ ایجاد ہوئے اگر کوئی شخص کہے کہ صحابہ تابعین

یا امام ابوحنیفہ نہ سہی ہدایہ و درمختار یا یہ بھی نہ سہی عالمگیری وطحطاوی و ردالمحتار یا سب جانے دو شاہ عبدالعزیز صاحب ہی کے فتاوے میں دکھاؤ تو اسے مجنون سے بہتر اور کیا لفظ کہا جاسکتا ہے ہاں اس ہٹ دھرمی کی بات جدا ہے کہ اپنے آپ تو تیرھویں صدی کی اربعین تک معتمد جانیں اور دوسروں سے ہر جزئیہ پر خاص صحابہ و تابعین کی سند مانگیں۔

## خطبہ میں ذکر خلفاء مستحب ہے:

❁ خطبہ میں ذکر عمین شریفین حادث ہے مگر جب سے حادث ہے علماء نے اس کے مندوب ہونے کی تصریح فرمائی درمختار میں ہے:

**یندب ذکر الخلفاء و الراشدین و العمین**

ترجمہ: ''خطبہ میں چاروں خلفائے کرام اور دونوں عم کریم سیدالانام علیہ ثم علیہم الصلوٰۃ والسلام کا ذکر فرمانا مستحب ہے اور حضرت شیخ مجدد الف ثانی صاحب نے تو ایک خطیب پر اپنے مکتوبات میں اس لیے کہ اس نے ایک خطبہ میں خلفائے کرام کا ذکر نہ کیا تھا سخت نکیر فرمائی اور اسے خبیث تک لکھا۔

## اذان سے قبل و بعد صلوٰۃ وسلام:

❁ اذان کے بعد حضور نبی کریم ﷺ پر صلوٰۃ وسلام عرض کرنا جس طرح حرمین طیبین میں رائج ہے۔ درمختار میں ہے:

**التسلیم بعد الاذان حدث فی ربیع الآخر سنته سبع مائة واحدی و ثمانین فی عشاء لیلة الاثنین ثم یوم الجمعة ثم بعد عشر سنین حدث فی الکل الا المغرب ثم فیها مرتین فهو به عشر حسنة**

ترجمہ: ''اذان کے بعد صلاۃ بھیجنا ربیع الآخر ۷۸۱ ہجری کی عشا شب دو شنبہ میں حادث ہوا پھر اذان جمعہ کے بعد بھی صلاۃ کہی گئی پھر دس برس بعد مغرب کے سوا سب اذانوں کے بعد پھر مغرب میں بھی دوبار کہنی شروع اور یہ نوپیدا باتوں سے ہے جو شرعاً مستحب ہے۔''

## محدثات حسنہ کا استحباب:

کتب میں اس کے صدہا نظائر ملیں گے، اس وقت کے علمائے معتمدین سے ان کے جزئیہ کی تصریح مل سکتی ہے۔ مجلس میلاد مبارک و قیام کو جاری ہوئے بھی صدہا سال ہوئے مگر صحابہ و تابعین و ائمہ مجتہدین کے کلام میں ان کے نام کی تصریح مانگنی اسی جنون پر مبنی ہوگی ان پر انہیں علمائے کرام کی تصریحات سے استناد ہوگا جن کے زمانے میں ان کا وجود تھا جیسے مجلس مبارک کیلئے امام حافظ ابن حجر عسقلانی و امام خاتم الحفاظ جلال الدین سیوطی و امام خطیب احمد قسطلانی وغیرہم اکابر رحمھم اللہ تعالیٰ جن کے نام و کلام کی تصریح بارہا کر دی گئی یونہی مسئلہ قیام میں ان علمائے کرام کی سند لی جائے گی جن کا ذکر شریف آتا ہے: وباللہ التوفیق بحمد اللہ تعالیٰ موافقین اہل حق و انصاف و دین کیلئے یہ کافی ہوگا۔ رہا مخالفین کا نہ ماننا ان کی پرواہ کیا۔ وہ اور ہی کسے مانتے ہیں کہ ان علمائے کرام کو مانیں ان کے غیر مقلدین تو علانیہ امام اعظم و جملہ ائمہ دین پر منہ آتے اور اپنے مہمل افہام و اوہام کے آگے ان کے اجتہادات عالیہ کو باطل بتاتے اور ان کے ماننے والوں کو معاذ اللہ مشرک و گمراہ ٹھہراتے ہیں جو ان میں بظاہر نام تقلید لیتے ہیں وہ بھی غیر مقلدین کی طرح اپنے اہوائے باطلہ کے سامنے قرآن و حدیث کی تو سنتے نہیں پھر ائمہ کی کیا گنتی ان کے منہ سے تقلید امام اور ان کے سب کے منہ سے قرآن و حدیث کا نام محض تسکین عوام ہے کہ کھلا منکر نہ جان لیں۔

ورنہ حالت وہ ہے جو ان کے مذہبی قرآن تقویۃ الایمان سے ظاہر کہ جو کہے اللہ و رسول نے دولت مند کر دیا وہ مشرک۔

✿ حالانکہ خود قرآن عظیم فرماتا ہے:

"اغنھم اللہ و رسولہ من فضلہ"

ترجمہ: اللہ و رسول نے انہیں اپنے فضل سے دولت مند کر دیا۔"

محمد بخش، احمد بخش نام رکھنا شرک حالانکہ خود قرآن حمید فرماتا ہے کہ حضرت

جبرئیل علیہ السلام جب سیدنا مریم کے پاس آئے کیا کہا یہ کہ

"اِنَّمَا اَنَا رَسُوْلُ رَبِّکِ لِاَھَبَ لَکِ غُلٰماً ذَکِیًّا"

ترجمہ: "میں تو تمہارے رب کا رسول ہوں، اسلئے کہ میں تم کو ستھرا بیٹا دوں۔"

صرف محمد بخش نام شرک ہوا حالانکہ وہ معنی عطا میں متعین بھی نہیں بخش بہرہ و حصہ کو بھی کہتے ہیں تو حضرت جبرئیل علیہ السلام کہ صریح لفظوں میں اپنا بیٹا دینا کہہ رہے ہیں دین اسمٰعیلی میں کیسے مشرک نہ ہوں گے اور قرآن کریم کہ اس شرک وہابیت کو ذکر فرما کر مقرر رکھتا ہے کیوں نہ اسے شرک پسند کتاب ٹھہرائیں گے اس کی مثالیں بہت ہیں کہ وہابیہ کے شرک سے نہ ائمہ محفوظ نہ صحابہ نہ انبیاء نہ سید الانبیاء نہ جبرئیل امین نہ خود رب العلمین جل و علا و صلی اللہ تعالیٰ علی الحبیب و علیہم وسلم یہ بحث فقیر کے اور رسائل میں مفصل ملے گی یہاں تو اتنا کہنا ہے کہ مخالفین کے نہ ماننے کی پرواہ کیا ہے انہوں نے اور کسے مانا ہے کہ علماء ہی کو مانیں گے لہٰذا اس مقام اول میں روئے سخن موافقین اہل حق و یقین کی طرف کریں۔

واللہ الموفق والمعین و بہ نستعین وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ سیدنا محمد وآلہٖ و صحبہ وابنہ و حزبہ اجمعین. امین

## قیام بوقت ذکر ولادت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم صدیوں سے معمول بہا ہے:

مولیٰ عزوجل توفیق دے تو یہاں منصب غیر متعسف کیلئے اس قدر کافی کہ یہ فعل مبارک اعنی قیام وقت ذکر ولادت حضور خیر الانام علیہ وعلیٰ آلہ افضل الصلاۃ والسلام صدہا سال سے بلادِ دار الاسلام میں رائج و معمول اور اکابر ائمہ و علماء میں مقرر و مقبول شرع میں اس سے منع مفقود اور بے منع شرع منع مردودان الحکم الا للہ و انما الحرام ما حرم اللہ و ما سکت عنہ نعفر من اللہ علی الخصوص حرمین طیبین مکہ معظمہ و مدینہ منورہ صلی اللہ علے منورہما و بارک وسلم کہ مبدءُ و مرجع دین و ایمان ہیں یہاں کے اکابر علماء و مفتیان مذاہب اربعہ مدتہا مدت سے اس فعل کے فاعل و عامل و

فاضل و قابل ہیں ائمہ معتمدین نے اسے حرام نہ فرمایا بلکہ بلاشبہ مستحب و مستحسن ٹھہرایا۔

علامہ جلیل الشان علی بن برہان الدین حلبی رحمۃ اللہ علیہ نے سیرت مبارکہ انسان العیون میں تصریح فرمائی کہ یہ قیام بدعت حسنہ ہے اور ارشاد فرماتے ہیں:

قد و جد القیام عند ذکر اسمہ صلی اللہ علیہ وسلم من عالم الامۃ و مقتدی الائمۃ دینا و و رعا تقی الدین السبکی و تابعہ علی ذالک مشائخ الاسلام فی عصرہ فقد حکی بعضھم ان الامام السبکی اجتمع عندہ جمع کثیر من علماء و عصرہ فانشد فیہ قول الصر سری فی مدحہ صلی اللہ علیہ وسلم

قلیل المدح المصطفے الحظ بالذھب   علی فضۃ من خط احسن من کتب
وان ینھض الاشراف عند سماعہ   قیاما صفوفاً اوجثیا علی الرکب

فعند ذلک قام الامام السبکی وجمیع من فی المجلس فحصل انس کثیر بدلک المجلس و کفے ذلک فی الاقتداء

ترجمہ: ''بے شک وقت ذکر نام پاک حضور سید الانام علیہ افضل الصلوٰۃ والسلام قیام کرنا امام تقی الملۃ والدین سبکی رحمۃ اللہ علیہ سے پایا گیا جو اس امت مرحومہ کے عالم اور دین وتقویٰ میں اماموں کے امام ہیں اور اس قیام پر ان کے معاصرین ائمہ کرام مشائخ اسلام نے ان کی متابعت کی۔ بعض علماء یعنی انہی امام اجل کے صاحبزادے امام شیخ الاسلام ابونصر عبدالوہاب ابن ابی الحسن تقی الملۃ والدین سبکی نے طبقات کبریٰ میں نقل فرمایا کہ امام سبکی کے حضور ایک جماعت کثیر ایک زمانہ کے علماء کی مجتمع ہوئی، اس مجلس میں کسی نے امام صرصری کے یہ اشعار نعت حضور سید الابرار صلی اللہ علیہ وسلم پڑھے جن کا خلاصہ یہ ہے کہ مدح مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے یہ بھی تھوڑا ہی ہے کہ جو سب سے اچھا خوشنویس ہوا، اس کے ہاتھ سے چاندی کے پتر پر سونے کے پانی سے لکھی جائے اور جو لوگ شرف دینی رکھتے ہیں وہ ان کی نعت سن کر صف باندھ کر سروقد یا گھٹنوں کے بل کھڑے ہو جائیں

ان اشعار کے سنتے ہی حضرت امام سبکی و جملہ علمائے کرام حاضرین مجلس مبارک نے قیام فرمایا اور اس کی وجہ سے اس مجلس میں نہایت انس حاصل ہوا۔ علامہ جلیل حلبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں اس قدر پیروی کیلئے کفایت کرتا ہے۔ انتہیٰ

اقول: یہ امام صرصری صاحب قصیدۂ نعتیہ وہ ہیں جنہیں علامہ محمد بن علی شامی مستند مانعین نے سبل الہدے والرشاد میں اپنے زمانہ کا حسان اور نبی کریم ﷺ کا محب صادق فرمایا اور امام اجل حضرت امام الائمہ تقی الملۃ والدین سبکی قدس سرہ الشریف کی جلالت شان و رفعت مکان تو آفتاب نیمروز سے زیادہ روشن ہے۔ یہاں تک کہ مانعین کے پیشوا مولوی نذیر حسین اپنے ایک مہری فتوے میں ان کا بالا جماع امام جلیل و مجتہد کبیر ہونا تسلیم کرتے ہیں اور اس زمانے کے اعیان علماء و مشائخ اسلام کا ان کے ساتھ اس پر موافقت فرمانا بحمد اللہ تعالیٰ متبعین سلف صالحین کیلئے ایک کافی سند ہے۔ آخر نہ دیکھا کہ علامہ حلبی رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا: اس قدر اقتدار کیلئے بس ہے۔

عالم کامل عارف باللہ سید سند مولانا سید جعفر برزنجی قدس سرہ العزیز جن کا رسالہ عقدالجوھر فی مولد النبی الازھر ﷺ حرمین محترمین و دیگر بلاد دارالاسلام میں رائج ہے اور مستند مانعین مولانا رفیع الدین نے تاریخ الحرمین میں اس رسالے اور ان مصنف جلیل القدر کی نہایت مدح و ثنا لکھی ہے اپنے رسالہ مبارکہ میں فرماتے ہیں:

قد استحسن القیام عند ذعرو لادته الشرینة ائمة ذورواية ورديه

فطوبیٰ لمن کان تعظیمه صلی الله علیه واله وسلم غاية مرامة

ترجمہ: ''بے شک نبی کریم ﷺ کے ذکر ولادت کے وقت قیام کرنا ان اماموں نے مستحسن سمجھا ہے جو صاحب روایت و درایت تھے تو شادمانی اس کیلئے جس کی نہایت مراد و مقصود نبی کریم ﷺ کی تعظیم ہے۔''

## ذکر ولادت کے وقت قیام باعث ثواب کثیر و فضل کبیر ہے:

فاضل اجل سیدی جعفر بن اسماعیل بن زین العابدین علوی مدنی نے اس کی شرح

"الکوکب الازھر علی عقد الجوھر" میں اس مضمون پر تقریر فرمائی۔فقیہ محدث مولانا عثمان بن حسن دمیاطی اپنے رسالہ اثبات قیام میں فرماتے ہیں:

القیام عند ذکر و لادة سید المرسلین ﷺ امر لا شک فی استحبابه و استحسانه و ند به یحصل لفاعله من الثواب الاوفر الخیر الاکبر لانه تعظیم ای تعظیم النبی الکریم و سی الخلق العظیم الذی اخر جنا اللہ به من ظلمات الکفرالی الایمان و خلصتا اللہ به من نار الجھل الی جنات المعارف و الایقان فتعظیمه صلی اللہ علیه وسلم قیه مارعة الی رضاء رب العلمین و اظھار اقوی شعائر لدین و من یعظم شعائر اللہ ناتھا من تقوی القلوب و من یعظیم حرمت اللہ فھو خیر له عندربه

ترجمہ: "قرأت مولد شریف میں ذکر ولادت سید المرسلین ﷺ کے وقت حضور نبی کریم ﷺ کی تعظیم کو قیام کرنا بے شک مستحب و مستحسن ومندوب ہے جس کے فاعل کو ثواب کثیر وفضل کبیر حاصل ہوگا کہ وہ تعظیم ہے اور کیسی تعظیم ہے ان نبی کریم صاحب خلق عظیم علیہ الصلاۃ والسلام کی جن کی برکت سے اللہ سبحانہ وتعالیٰ ہمیں ظلمات کفر سے نور ایمان کی طرف لایا اور ان کے سبب ہمیں دوزخ جہل سے بچا کر بہشت معرفت و یقین میں داخل فرمایا تو حضور نبی کریم ﷺ کی تعظیم میں خوشنودی رب العالمین کی طرف دوڑنا ہے اور قوی ترین شعائر دین کا آشکار کرنا اور جو تعظیم کرے شعائر خدا کی تو وہ داوں کی پرہیز گاری سے ہے اور جو تعظیم کرے خدا کی حرمتوں کی تو وہ اس کیلئے اس کے رب کے یہاں بہتر ہے۔"

پھر بعد نقل دلائل فرمایا ہے:

فاستفید من مجموع ماذکرنا استحباب القیام له صلی اللہ علیه وسلم عند ذکر و لادته لما فی ذالک من التعظیم له صلی اللہ علیه وسلم لا یقال القیام عند ذکر ولادته صلی اللہ علیه وسلم بدعته لا

نا لقول ليس كل بدعت مذمومة كما اجاب بذالک الامام المحقق الولى ابوذرعة العراقي سئل عن فعل المولد امستحب او مكروه و هل وردفيه شئي او فعل به من يقتدى به فاجاب بقوله الوليمة و اطعام الطعام مستحب كل وقت فيكف اذا اتفم الى ذلک السرور بظهور نور النبوة فى هذا الشهر الشريف ولانعلم ذلک عن السلف ولا يلزم من كوته بدعة كوته مكروها فكم من بدعة مستحبة بل واجبة اذا لم تنضم بذالک مفدة والله الموفق

ترجمہ: ''ان سب دلائل سے ثابت ہوا کہ ذکر ولادت شریف کے وقت قیام مستحب ہے کہ اس میں نبی کریم ﷺ کی تعظیم ہے کوئی یہ نہ کہے کہ یہ قیام تو بدعت ہے اس لیے ہم کہتے ہیں کہ ہر بدعت بری نہیں ہوتی جیسا کہ یہی جواب دیا۔ امام محقق ولی ابوذرعہ عراقی نے جب ان سے مجلس میلاد کو پوچھا گیا تھا کہ مستحب ہے یا مکروہ اور اس میں کچھ وارد ہوا ہے یا کسی پیشوانے کی ہے تو جواب میں فرمایا ولیمہ اور کھانا کھانا ہر وقت مستحب ہے پھر اس صورت کا کیا پوچھنا جب اس کے ساتھ اس ماہ مبارک میں ظہور نور نبوت کی خوشی مل جائے اور ہمیں یہ امر سلف سے معلوم نہیں نہ بدعت ہونے سے کراہت لازم کہ بہتری بدعتیں مستحب بلکہ واجب ہوتی ہیں جب ان کے ساتھ کوئی خراب مضمون نہ ہو اور اللہ تعالیٰ توفیق دینے والا ہے۔''

پھر ارشاد فرماتے ہیں:

قد اجتمعت الامة المحمدية من اهل السنته والجماعة على استحسان القيام المذكور و قد قال صلى الله عليه وسلم لا تجتمع امتى على الضلالة

ترجمہ: ''بے شک امت مصطفیٰ ﷺ سے اہل سنت و جماعت کا اجماع و اتفاق ہے کہ یہ قیام مستحسن ہے اور بے شک نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں: میری امت گمراہی پر

جمع نہیں ہوتی۔"

امام علامہ مدابلقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں:

جرت عادة القوم بقيام الناس اذا انتهى الداح الى ذكر مولد صلى الله عليه وسلم وهي بدعة مستحبة لعافيه من اظهار السرور والتعظيم الخ نقد المولیٰ الدمياطي

ترجمہ: "عادت قوم کی جاری ہے کہ جب مدح خواں ذکر میلاد حضور اقدس ﷺ تک پہنچتا ہے تو لوگ کھڑے ہو جاتے ہیں اور یہ بدعت مستحبہ ہے کہ اس میں نبی کریم ﷺ کی پیدائش پر خوشی اور حضور کی تعظیم کا اظہار ہے۔"

علامہ ابوزید اپنے رسالہ میلاد میں لکھتے ہیں:

استحسن القيام عند ذكر الولاده

ترجمہ: "ذکر ولادت کے وقت قیام مستحسن ہے۔"

خاتمۃ المحدثین زین الحرم عن الکرم مولانا سید احمد زین دحلان مکی قدس سرہ الملکی اپنی کتاب مستطاب الدرالسنیہ فی الرد علی الوہابیہ میں فرماتے ہیں:

من تعظيمه ﷺ الفرح بليلة ولادته و قراء ة المولد و القيام عند ذكر ولادته ﷺ واطعام الطعام و غير ذلك مما يعتاد الناس فعله من انواع البرفان ذلك كل من تعظيمه ﷺ و قد افردته المولد وما يتعلق بها بالتا ليف داعتنى بذالك كثير من العلماء فالفوافي ذلك مصنفات مشحونة بالادلته و البر اهين فلاحاجة لنا الى طالالة بذلك

ترجمہ: "نبی کریم ﷺ کی تعظیم سے ہے حضور نبی کریم ﷺ کی شب ولادت کی خوشی کرنا اور مولد شریف پڑھنا اور ذکر ولادت اقدس کے وقت کھڑا ہونا، اور مجلس شریف میں حاضرین کو کھانا دینا اور ان کے سوا اور نیکی کی باتیں کہ مسلمانوں میں رائج

ہیں کہ یہ سب نبی کریم ﷺ کی تعظیم سے ہیں اور یہ مسئلہ مجلس میلاد اور اس کے متعلقات کا ایسا ہے جس میں مستقل کتابیں تصنیف ہوئیں اور بکثرت علمائے دین نے اس کا اہتمام فرمایا اور دلائل و براہین سے بھری ہوئی کتابیں اس میں تالیف فرمائیں تو اس مسئلہ میں تطویل کلام کی حاجت نہیں۔"

## ذکر ولادت پر قیام کو سلف صالحین نے مستحسن کہا ہے:

شیخ مشائخنا خاتمۃ المحققین امام العلماء سید المدرسین مفتی الحنفیہ بمکتہ المحمیہ سیدنا و برکتنا علامہ جمال بن عبداللہ بن عمر مکی رحمۃ اللہ علیہ اپنے فتاوی میں ارشاد فرماتے ہیں:

القیام عند ذکر مولده الاعطر صلی الله علیه واله وسلم استحسنه جمع من السلف فهو بدعته حسنه

ترجمہ: "ذکر مولد اعطر ﷺ کے وقت قیام کو ایک جماعت سلف نے مستحسن کہا تو وہ بدعت حسنہ ہے۔"

✿ پھر علامہ انباری کی مورد الظمآن سے نقل فرماتے ہیں:

قام الامام السبکی وسیع من یا مجلس و کفی بمثل ذلک فی الاقتداء اھ ملخصاً

ترجمہ: "امام سبکی اور تمام حاضرین مجلس نے قیام کیا اور اس قدر اقتداء کیلئے بس ہے۔" الفتاوی

مولانا جمال عمر قدس سرہ کے اس فتوے پر موافقت فرمائی۔ مولانا صدیق بن عبدالرحمٰن کمال مدرس مسجد حرام اور حضرت علامہ الوری علم الہدی وشیخنا و برکتنا سید سند احمد زین دحلان شافعی اور مولانا محمد بن محمد کتنی مکی اور مولانا حسین بن ابراہیم مکی مالکی مفتی بالکیہ وغیرہم اکابر علماء نے نفعنا اللہ تعالیٰ بعلومھم آمین یہی مولانا حسین دوسری جگہ فرماتے ہیں:

استحسنه کثیر من العلماء و هو حسن لما یجب علینا تعظیمه صلی الله علیه وسلم

ترجمہ: ''اسے بہت علماء نے مستحسن رکھا اور وہ حسن ہے کہ ہم پر نبی کریم ﷺ کی تعظیم واجب ہے''

## ذکر ولادت کی محفل میں روح محمدی موجود ہوتی ہے:

۞ مولانا محمد بن یحییٰ حنبلی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

نعم یجب القیام عند ذکر ولادته ﷺ ازیحضر روحانیة ﷺ فعند لک یجب التعظیم والقیام

ترجمہ: ''ہاں ﷺ! ذکر ولادت حضور نبی کریم ﷺ کے وقت قیام ضرور ہے کہ روح اقدس حضور نبی کریم ﷺ جلوہ فرما ہوتی ہے تو اس وقت تعظیم وقیام لازم ہوا۔

قوله: رحمه الله تعالیٰ یجب القیام الخ. اقول: ارادلتاکد فی محل الادب کقول القائل الحبیبه حقک واجب علی و هو من المحادرات الشائمة بینهم کما لا یخفی علی من تتبع کلما لهم و اما حضور روحانیة صلی الله علیه وسلم فعلی مانصل و نقح ابی و مولای مقدام العلماء الکرام فی کتابه اذاقة الاثام و الله تعالیٰ اعلم

۞ مولانا عبداللہ بن محمد مفتی حنیفہ فرماتے ہیں:

استحسنه کثیرون ترجمہ: ''اسے بہت علماء نے مستحسن کہا ہے۔

۞ شیخ مشائخنا مولانا الامام الاجل الفقیہ المحدث سراج العلماء عبداللہ سراج مکی مفتی حنیفہ فرماتے:

توارثه الائمة الاعلام و اقره الائمة والحکام من غیر نکیرو روادو لهذا کان حسنا و من یستحق التعظیم غیره ﷺ و یکفی اثر عندالله بن مسعود رضی الله تعالیٰ عنه ماراه المسلمون حسنا فهو عندالله حسن

ترجمہ: ''یہ قیام مشہور اماموں میں برابر متوارث چلا آتا ہے اور اسے ائمہ وحکام

نے برقرار رکھا اور کسی نے ردو انکار نہ کیا لہٰذا مستحب ٹھہرا اور نبی کریم ﷺ کے سوا اور کون مستحق تعظیم ہے اور سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث کافی ہے کہ جس چیز کو اہل اسلام نیک سمجھیں وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک بھی نیک ہے۔

اسی طرح مفتی عمر بن ابی بکر شافعی نے اس کے استحباب واستحسان پر تصریح فرمائی۔

فتوائے علمائے حرمین محترمین جس پر مفتی مکہ معظمہ مولانا محمد بن حسین کتبی حنفی اور رئیس العلماء شیخ المدرسین مولانا جمال حنفی اور مفتی مالکیہ مولانا حسین ابراہیم مکی اور سید المحققین مولانا احمد بن زین شافعی اور مدرس مسجد نبوی ﷺ مولانا محمد بن محمد غرب شافعی اور مولانا عبدالکریم بن عبدالحکیم حنفی مدنی اور فقیہ جلیل مولانا عبدالجبار حنبلی بصری نزیل مدینہ منورہ اور مولانا ابراہیم بن محمد خیار حسینی شافعی مدنی کی مہریں ہیں اور اصل فتوی مزین بخطوط ومواہیر علمائے ممدوحین فقیر نے بچشم خود دیکھا اور مدتوں فقیر کے پاس رہا جس میں اکثر مسائل متنازع فیہا پر بحث فرمائی اور بدلائل باہرہ مذہب وہابیت کو سراسر مردود وباطل ٹھہرایا ہے۔

## قیام کو حرام وممنوع کہنا محققین کے نزدیک فاسد ہے:

۞ اس میں دربارۂ قیام مذکورہ

**اما قیام اهل الاسلام عند ذکرو لادته علیه الصلوٰة والسلام فی ذلک المحفل اشاعة للتعظیم واظهار اللاحترام فقد صرح فی انسان العیون المشهور بالسیرة الحدیة باستحسانه کذلک و قالا العدمة البرزنجی فی رسالة المولد قد استحسن القیام عند ذکر مولده الشریف ائمة ذور روایة و رودیة فطو بی لمن کان تعظیمه صلی الله علیه وسلم غایة مرامه و مرماه انتهی بلفظه اما الحکم بحرمة ذلک التعظیم و مما تعته بدلیل عدم ذکره بالخصوص فی السنته فهو فاسد عند جمهور المحققین قال فی عین العلم والاسرار بالمساعد فیما لم یته عند وصا معتاردا بعد**

عصر هم حسن و ان كان بدعة الخ اقول والدليل علے هذا ماردی عن ابن مسعود رضی الله عنه مرفوعا و موقونا ماراه المسلمون حسنا فهو عند الله حسن و قوله عليه الصلوة والسلام خالقوا الناس باخلاقهم رواه الحاكم و قال صحيح علے شرط الشيخين وقال الامام حجة الاسلام نے الاحياء الادب الخامس موافقة القوم اذاتام واحدمنهم في وجد صادق من غير ريا او تكلف اوقام باختيار من غير و جد فلا بد من الموافقة و ذلک من ادب الصحبة و لكل قوم و مم و لا بد من مخالقة الناس باخلاقهم كما وردفی الخبر الاسيما اذا كانت اخلاقا فيها حسن العشرة وطيب القلب وقول القائل ان ذلک بدعة لم يكن فی الصحابة فليس كلما يحكم باباحته منقولا عن الصحابة و انما المخدرد بدعة تراغم سنة مامور ابها و لم ينقل النهى عن شئى من هذا و كذلک سائر انواع المساعدات اذا قصديها تطييب القلب و اصطلح عليها جماعة فالا حسن المساعدة عليها الافيما درد نهی لايقبل التاويل انتهى كلام الامام حجة الاسلام باختصار المرام

ترجمہ: ''ذکر ولادت حضور نبی کریم ﷺ کے وقت اس محفل میں اہل اسلام کا اشاعت تعظیم واظہار احترام کیلئے قیام کرنا بتصریح انسان العیون مشہور بہ سیرت حلبیہ مستحسن ہے اور علامہ برزنجی رسالہ مولد میں فرماتے ہیں قیام وقت ذکر مولد شریف ائمہ ذو روایت و درایت کے نزدیک مستحب ہے تو خوشی ہو، اسے جس کی غایت مراد ومرام تعظیم حضور سید الانام علیہ الصلوٰۃ والسلام ہے۔ انتہی۔ اور اس تعظیم کو بدیں وجہ کہ اس خصوصیت کے ساتھ حدیث میں مذکور نہیں حرام وممنوع کہنا جمہور محققین کے نزدیک فاسد ہے عین العلم میں فرماتے ہیں جس چیز سے شرع میں نہی نہ آئی اور بعد زمانہ سلف کے

لوگوں میں جاری ہوئی اس میں موافقت کر کے مسلمانوں کا دل خوش کرنا بہتر ہے اگرچہ وہ چیز بدعت ہو الخ۔ میں کہتا ہوں اور اس پر دلیل وہ حدیث ہے جو حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے نبی کریم علیہ السلام کے ارشاد اور خود ان کے قول سے مروی ہوئی کہ اہل اسلام جس چیز کو نیک جانیں وہ خدا کے نزدیک بھی نیک ہے اور وہ حدیث کہ نبی کریم علیہ السلام نے فرمایا: لوگوں سے ان کی عادتوں کے موافق برتاؤ کرو۔ حاکم نے اسے روایت کیا اور کہا کہ بخاری و مسلم کی شرح پر صحیح ہے۔

اور امام حجۃ الاسلام غزالی احیاء العلوم میں فرماتے ہیں پانچواں ادب قوم کی موافقت کرنا ہے قیام میں جب کوئی ان میں سے سچے وجد میں بے نمائش و تکلف یا بلا وجد اپنے اختیار سے کھڑا ہو تو ضرور ہے کہ سب حاضرین ان کی موافقت کریں اور کھڑے ہو جائیں کہ یہ آداب صحبت سے ہے اور ہر قوم کی ایک رسم ہوتی ہے اور لوگوں سے ان کی عادتوں کے موافق برتاؤ کرنا لازم ہے جیسا کہ حدیث شریف میں وارد ہوا: خصوصاً جب ان عادتوں میں اچھا برتاؤ اور دلوں کی خوشنودی ہو اور کہنے والے کا یہ کہنا کہ بدعت ہے صحابہ سے ثابت نہیں تو یہ کب ہے کہ جس چیز کے جواز کا حکم دیا جائے وہ صحابہ سے منقول ہو، وہ بدعت بُری وہ جو کسی سنت ماموربہا کا کاٹ کرے اور ان باتوں سے نہی کہیں نہ آئی اور ایسے ہی سب مساعدتین جب ان سے دل خوش کرنا مقصود ہو اور ایک جماعت نے اس پر اتفاق کر لیا ہو تو بہتر یہی ہے کہ ان کی موافقت کی جائے مگر ان باتوں میں جن سے ایسی صریح نہی وارد ہوئی کہ لائق تاویل بھی نہیں یہاں تک کہ حجۃ الاسلام امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد کہ باختصار منقول ہوا۔ انتہی

## علماء مدینہ کے نزدیک بھی قیام و ذکر ولادت مستحب ہے:

- آخر روضۃ النعیم میں جو فتاویٰ علمائے کرام مطبوع ہوئے ان میں فتوائے حضرات علمائے مدینہ منورہ میں بعد اثبات حسن و خوبی محفل میلاد شریف مذکور:

و قراء ته بحضرة المسلمين و انفاق البرات و القيام عند ذكر

ولادة الرسول الامين ﷺ درش ماء الورد دوالعاء النجور و تزيين المكان و قراء ة شئى من القرآن و الصلوٰة على النبى ﷺ و اظهار الفرح والسرور فلا شبهة فى انه بدعته حسنة مستحبة و فضيلة شريفة ستحسنة اذليس كل بدعة حرا مابل تدتكون واجبة كنصب الادلة للرد علے القرق الضالة و تعلم النحو و سائر العاوم المعينة علے فهم الكتاب والسنة كما ينغر و مندربة كنباء الربط و المدارس و مباحة كالتوسع فى آلماكل والمشارب المذيذة والثياب كما فى شرح المنادى على جامع الصغير عن تهذيب النوى فلا ينكر هاالا مبتدع الاستماع لقوله بل على حاكم الاسلام ان يعزره والله تعالیٰ اعلم

ترجمہ: خلاصہ مقصود یہ ہے کہ میلاد شریف میں ولیمے کرنا اور حال ولادت اقدس رسول امین ﷺ کے وقت قیام کرنا اور گلاب چھڑ کنا اور خوشبوئیں سلگانا اور مکان آراستہ کرنا اور کچھ قرآن اور نبی کریم ﷺ پر درود شریف پڑھنا اور فرحت وسرور کا اظہار کرنا بے شک بدعت حسنہ مستحبہ اور فضیلت شریفہ مستحسنہ ہے کہ ہر بدعت حرام نہیں ہوتی بلکہ کبھی واجب ہوتی ہے جیسے گمراہ فرقوں پر رد کیلئے دلائل قائم کرنا اور نحو وغیرہ وہ علوم سیکھنا جن کی مدد سے قرآن وحدیث بخوبی سمجھ میں آسکیں اور مدرسے بنانا اور کبھی مباح جیسے لذیذ کھانے پینے اور کپڑوں میں وسعت کرنا جیسا کہ علامہ مناوی نے شرح جامع صغیر میں تہذیب امام علامہ نووی سے نقل کیا تو ان امور کا انکار وہی کرے گا جو بدعتی ہوگا اس کی بات سننا نہ چاہیے بلکہ حاکم اسلام پر واجب ہے کہ اسے سزا دے۔ واللہ تعالیٰ اعلم انتہیٰ

## علماء مکہ کے نزدیک میلاد و قیام مستحب ہے:

اس فتوے پر مولانا عبدالجبار و ابراہیم بن خیار وغیرہما تمیں علماء کی مہریں ہیں اور فتوائے علمائے مکہ معظمہ میں میلاد و قیام کا استحباب علمائے سلف سے نقل کر کے فرماتے ہیں:

فالمنکر لھٰذا مبتدع بدعۃ سئتہ مذمومۃ لا نکارہ علیٰ شئ حسن عند اللہ والمسلمین کما جاء فی حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ قال مارآہ المسلمون حسنا فھو عند اللہ حسن المراد من المسلمین ھھنا الذین کملوا الاسلام کا لعلماء العاملین و علماء العرب و المصر و الشام و الروم والاندلس کلھم داوہ حسنا من زمان السلف الی الآف نصار الاجماع والامر الذی ثبت باجماع الامۃ فھو حق لیس بضلال قال رسول اللہ ﷺ لا تجتمع امتی علی الضلالۃ فعلی حاکم الشریۃ تعزیر المنکر واللہ تعالیٰ اعلم

ترجمہ: ''مجلس وقیام کا منکر بدعتی ہے اور اس منکر کی بدعت سیئہ و مذمومہ کہ اس نے ایسی چیز پر انکار کیا جو خدا و اہل اسلام کے نزدیک نیک تھی جیسا کہ حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ میں آیا ہے کہ جس چیز کو مسلمان نیک اعتقاد کریں وہ خدا کے نزدیک نیک ہے اور یہاں مسلمانوں سے کامل مسلمان مراد ہیں جیسے علمائے باعمل اور مجلس قیام کو علمائے عرب ومصر وشام وروم واندلس نے سلف سے آج تک مستحسن جانا تو اجماع ہوگیا اور جو امر اجماع امت سے ثابت ہو، وہ حق ہے گمراہی نہیں رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: میری امت گمراہی پر اتفاق نہیں کرتی پس حاکم شرح پر لازم ہے کہ منکر کو سزا دے۔ واللہ تعالیٰ اعلم انتہی

اس فتوے پر حضرت سید العلماء احمد دحلان مفتی شفافعیہ و جناب مستطاب شیخنا و برکتنا سراج الفضلاء مولانا عبدالرحمٰن سراج مفتی حنفیہ ومولانا حسن مفتی حنبلیہ ومولانا محمد شرقی مفتی مالکیہ وغیرہم پیتالیس علماء کی مہریں ہیں۔

## ذکر میلاد وقیام علماء جدہ کے نزدیک بھی مستحب ہے:

فتوائے علمائے جدہ میں مجیب اوّل مولانا باصر بن علی احمد مجلس میلاد اور اس میں قیام وتعیین یوم وتزئین مکان واستعمال خوشبو وقرأت قرآن واظہار سرور واطعام طعام

کی نسبت فرماتے ہیں:

بهذا الصورة المجوعة من الاشياء المذكورة بدعة حنسة مستحبته شرعاً لا ينكرها الا من فى قلبى شعبة من شعب النفاق و البغض له ﷺ و كيف يسوغ له ذلک مع قوله تعالىٰ و من يعظم شعائر الله فانها من تقوى القلوب

ترجمہ: ''جس مجلس میں یہ سب باتیں کی جائیں وہ شرعاً بدعت حسنہ مستحبہ ہے جس کا انکار کرے گا مگر وہ جس کے دل میں نفاق کی شاخوں سے ایک شاخ اور نبی کریم ﷺ کی عداوت ہے اور یہ انکار اسے کیونکہ روا ہوگا، حالانکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: جو خدا کے شعاروں کی تعظیم کرے تو وہ دلوں کی پرہیزگاری سے ہیں۔''

۞ مولانا عباس بن جعفر بن صدیق فرماتے ہیں:

ما اجاب به الشيخ العلامة فهو الصواب لا يخالفه الا اهل النفاق و ما فحا لسؤال كله حسن كيف لا و قدقصد بذالک تعظيم المصطفى صلى الله عليه وسلم لا حرمنا الله تعالىٰ من زباره فى الدنيا ولا من فاعة فى الاخرى و من الكرمن ذلک فهو محروم منهما

ترجمہ: ''شیخ علامہ باصر بن احمد بن علی نے جو جواب دیا وہی حق ہے اس کا خلاف نہ کریں گے مگر منافقین اور جو کچھ سوال میں مذکور ہے سب حسن ہے اور کیوں نہ حسن ہو کہ اس سے مصطفیٰ کریم ﷺ کی تعظیم مقصود ہوتی ہے اللہ تعالیٰ ہمیں محروم نہ کرے ان کی زیارت سے دنیا میں اور نہ ان کی شفاعت سے آخرت میں اور جو اس سے انکار کرے گا وہ ان دونوں سے محروم ہے۔''

## ولادت و معجزات کا ذکر کرنا اور سننا سنت ہے:

۞ مولانا احمد فتاح لکھتے ہیں:

اعلم ان ذكر ولادة النبى ﷺ و ماو قع من معجزاته و

الحضور لسماعه سنة بلاشک و ریب الکن مع هذه الصورة المجموعة من الاشیاء الذکورة کما هوا لمعمول فی الحرمین الشریفین و جمیع دیار العرب بدعت حسنة مستحبة یثات فاعلها و یعاقب منکر هاوما تعها

ترجمہ: ''جان تو کہ نبی کریم ﷺ کی ولادت و معجزات کا ذکر اور اس کے سننے کو حاضر ہونا بے شک سنت ہے مگر یہ ہیئت مجموعی جس میں قیام وغیرہ اشیائے مذکورہ ہوتی ہیں جیسا کہ حرمین شریفین اور تمام دیار عرب کا معمول ہے یہ بدعت حسنہ مستحبہ ہے جس کے کرنے والے کو ثواب اور منکر و مانع پر عذاب۔''

✿ مولانا محمد بن سلیمان لکھتے ہیں:

نعم اصل ذکر المولد الشریف و سماعه سنة و بهذه الکیفیة المجموعة بدعة حسنة مستحبة و فضیلة عظیمة مقبولة عندالله تعالیٰ کما جاء فی اثر عبدالله بن مسعود رضی الله عنه ماراه المسلمون حسنا فهو عندالله حسن والمسلمون من زمانه السلف الی الان من اهل العلم و العرفان کلهم رأوه حسنا بلا نقصان فلا بنکر ولا یمنع من ذلک الامانع الخیر والاحسان و ذالک عمل الشیطان

ترجمہ: ''ہاں! اصل ذکر مولد شریف اور اس کا سننا سنت ہے اور اس کیفیت مجموعی کے ساتھ جس میں قیام وغیرہ ہوتا ہے بدعت حسنہ مستحبہ اور بڑی فضیلت پسندیدہ خدا ہے کہ حدیث عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ میں وارد ہے جسے مسلمان نیک سمجھیں وہ خدا کے نزدیک بھی نیک ہے اور مسلمان سلف سے آج تک علماء و اولیاء سب سے مستحسن بلا نقصان سمجھتے آئے تو اس سے منع و انکار نہ کرے گا مگر وہ کہ خیر اور بھلائی سے روکنے والا ہوگا اور یہ کام شیطان کا ہے۔''

✿ مولانا احمد جبلس لکھتے ہیں:

الحمد لله و کفی الصلوٰ علی المصطفی نعم ذکر ولادة النبی

خود سیرت نگار حیران رہ جائیں۔ کوئی صاحب ہمت محقق اس طرف توجہ فرمائیں۔

بلاشبہ کسی بھی مسئلے میں مختلف آراء کی روشنی میں بحث کر کے نتائج اخذ کرنا علماؤ محققین کیلئے فائدے سے خالی نہیں مگر خالی الذہن اور کم علم قاری کیلئے مناسب یہ ہے کہ ایسے مباحث کا لب لباب پیش کر دیا جائے۔ اس سلسلے میں فقیر کی تجویز یہ ہے کہ محدث بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے علمی رسائل کی تلخیص و تسہیل کر کے سادہ اردو میں عام مسلمانوں کے سامنے پیش کیے جائیں تاکہ جو بات بیسیوں صفحات میں کہی گئی ہے وہ چند صفحوں میں بیان کر دی جائے، اس طرح عام قاری بڑی آسانی کے ساتھ محدث بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے افکار و تعلیمات سے مستفید ہو سکے گا، اگر یہ سلسلہ جاری کیا گیا تو انشاء اللہ برسوں چلتا رہے گا اور اس کے بہت ہی مفید اثرات مرتب ہوں گے۔

اس رسالے میں فاضل جلیل مولانا محمد جلال الدین قاری نے متن کی تسہیل کے علاوہ بہت ہی قیمتی تعلیقات و حواشی کا اضافہ فرمایا ہے۔ اس محنت کی قدر و قیمت کا اندازہ وہی کر سکتا ہے جس نے یہ کام کیا ہو۔

مولائے کریم فاضل موصوف کو اجر عظیم عطا فرمائے اور ان کی محنت کو مقبول و مشکور فرمائے۔ امین

احقر محمد مسعود احمد

(کراچی)

۱۸ ربیع الاوّل ۱۴۱۷ ہجری

۳ ستمبر: ۱۹۹۶ء

☆☆☆

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ و نصلی علی رسوله الکریم

## فصل اول

کیا فرماتے ہیں: علمائے دین ان مسائل میں:

### مسئلہ اولیٰ:

استقرار نطفہ زکیہ سید عالم ﷺ کس ماہ و تاریخ میں ہوا:

الجواب: بعض غزہ (چاند کی پہلی رات) رجب کہتے ہیں۔

رواہ الخطیب عن سیدنا سهل التستری قدس سرہ

قال سهل بن عبداللہ التستری فیما راوہ الخطیب البغدادی الحافظ لما اراد اللہ خلق محمد صلی اللہ علیه وسلم فی بطن آمنه لیلة اول رجب

(شرح زرقانی علی المواہب اللدنیہ جلدا)

ترجمہ: ''حضرت سہل بن عبداللہ تستری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں جیسا کہ خطیب بغدادی نے روایت کیا ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے حضور نبی کریم ﷺ کو رجب کی پہلی رات کو اپنی والدہ ماجدہ آمنہ کے بطن مبارک میں پیدا کرنے کا ارادہ فرمایا۔''

✿ اور بعض دہم محرم:

اخرج ابونعیم و ابن عساکر عن عمر بن شعیب عن ابیه عن جدہ قال حمل برسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم فی عاشوراء المحرم و ولد یوم الاثنین ثنتی عشرة من رمضان

اقول: فیه مسیب بن شریک ضعیف جدا

ترجمہ: ''میں کہتا ہوں کہ اس روایت میں مسیب بن شریک راوی ہے جو بہت ہی ضعیف ہے۔''

اور صحیح یہ ہے کہ ماہ حج کی بارہوں تاریخ۔[2]

هکذا صححه فی المدارج کما سیاتی[3]

اس کی موید[4] ہے حدیث ابن سعد و ابن عساکر کہ زن خثعمیہ[5] نے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کو اپنی طرف بلایا۔ رمی جمار کا عذر فرمایا۔ بعد رمی[6] حضرت آمنہ سے مقاربت[7] کی اور حمل اقدس مستقر[8] ہوا۔ پھر خثعمیہ نے دیکھ کر کہا:

کیا ہمستری کی

فرمایا: ہاں

کہا: وہ نور کہ میں نے آپ کی پیشانی سے آسمان تک بلند دیکھا تھا نہ رہا، آمنہ کو مژدہ[9] دیجئے کہ ان کے حمل میں افضل اہل زمین ہے۔

قال ابن سعد انا وهب بن جریر ابن حازم ثنا ابی سمعت ابا

---

[1] مفصل روایت یوں ہے:

وروی المسیب بن شریک عن عمر بن شعیب عن ابیه عن جده انه قال حمل برسول الله صلی الله علیه وسلم فی عاشوراً المحرم وولد یوم الاثنین لثنتی عشرة لیلة خلت من رمضان سنة ثلاث و عشرین من غزوة اصحاب الفیل (مختصر تاریخ دمشق، لابن عساکر)

مسیب بن شریک نے شعیب بن شعیب سے روایت کیا۔ انہوں نے کہا انہوں نے اپنے باپ سے اور انہوں نے اپنے دادا سے بیان کیا کہ حضور نبی کریم ﷺ اپنی والدہ ماجدہ کے بطن اطہر میں عاشورہ محرم میں جلوہ گر ہوئے اور آپ کی ولادت بارہ رمضان المبارک بروز پیر واقعہ فیل کے تئیس برس بعد ہوئی۔

[2] اس کی تحقیق مسئلہ پنجم میں آتی ہے۔ ۱۲ منہ (حاشیہ از مصنف)

[3] ایسا ہی مدارج نبوت میں حضرت شاہ عبدالحق محدث دہلوی قدس سرہ نے اس کی تصحیح فرمائی ہے۔ عنقریب اس کا بیان آتا ہے۔ ملاحظہ ہو (مدارج النبوۃ) [4] مؤید: تائید کرنے والی۔ [5] خثعم قبیلے کی عورت۔ [6] ایام حج میں جمرات کو کنکریاں مارنا۔ [7] نزدیکی، ہم بستری کرنا۔ [8] قرار پانا۔ [9] بشارت خوشخبری۔

یزید المدینہ قال نبئت ان عبداللہ فقالت[1] ھل لک فی قال نعم حتی ارمی الجمرۃ الحدیث

ظاہر ہے کہ رمی جمار نہیں ہوتی مگر حج میں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ ثانیہ:**

دن کیا تھا؟

**الجواب:**

✿ کہا گیا ہے: روز دوشنبہ (پیر)۔

ذکرہ الزبیر بن بکار و بہ جزم فی تکملۃ مجمع البحار

ترجمہ: اس کو زبیر بن بکار نے بیان کیا تکملہ مجمع البحار میں اسی کو یقینی بتایا گیا ہے۔"

[1] مفصل روایت یوں ہے: قال اخبر نا وھب بن جریر بن حازم اخبرنا ابی قال سمعت ابا یزید المدنی قال نبئت ان عبداللہ ابا رسول اللہ ﷺ اتی علی امراۃ من خثعم فرات بین عینیہ نوراسا طعا الی السماء فقالت ھل لک فی قال نعم ارمی الجمرۃ فانطلق فری الجمرۃ ثم اتی امراتہ امنۃ بنت و ھب ثم ذکر یعنی الخثعمیۃ فاتاھا فقالت ھل اتیت امراۃ بعدی قال نعم امراتی امنۃ بنت وھب قالت فلا حاجۃ لی فیک انک مررت و بین عینیک نور ساطع الی السماء فلما و قعت علیھا ذھب فاخبرھا انھا قدحملت خیر اھل الارض (طبقات ابن سعد)

ترجمہ: ہمیں وہب بن جریر بن حازم نے خبر دی وہ کہتے ہیں مجھے میرے باپ نے خبر دی وہ فرماتے ہیں: میں نے ابویزید المدنی سے سنا وہ فرماتے ہیں کہ مجھے بتایا گیا کہ حضرت عبداللہ والد ماجد حضرت محمد رسول اللہ ﷺ خثعم قبیلہ کی ایک عورت کے پاس سے گزرے۔ اس عورت نے حضرت عبداللہ کی دو آنکھوں کے درمیان ایک نور دیکھا جو آسمان تک بلند تھا۔ عورت نے آپ سے کہا کیا تو میری طرف رغبت کرتا ہے؟ آپ نے فرمایا: ہاں مگر میں جمرات کو رمی کر لوں۔ آپ چلے گئے، رمی جمار فرمایا، اپنی زوجہ مقدسہ حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا بنت وہب سے مباشرت فرمائی، پھر آپ کو زن خثعمیہ یاد آئی، آپ اس کے پاس آئے، اس نے کہا: کیا آپ میرے بعد کسی اور عورت کے پاس آئے ہیں، فرمایا: ہاں! اپنی بیوی آمنہ بنت وہب کے پاس، وہ کہنے لگی اب مجھے آپ کی حاجت نہیں پہلے جب تو میرے پاس سے گزرا تھا اس وقت آپ کی دونوں آنکھوں کے درمیان نور چمک رہا تھا جس کی چمک آسمان تک تھی، جب تو اپنی بیوی کے پاس آیا وہ نور وہاں منتقل ہو گیا، اپنی بیوی کو بتا دو کہ تیرے حمل میں افضل اہل زمین ہے۔

اور اصح یہ ہے کہ شب جمعہ تھی۔ اسی لیے امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ شب جمعہ کو شب قدر سے افضل کہتے ہیں کہ یہ خیر و برکت وکرامت و سعادت جو اس میں اتری، اس کے ہمسر نہ کبھی اتری، نہ قیامت تک اترے۔ وہاں "تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَ الرُّوْحُ فِيْهَا" (ترجمہ: اس رات میں فرشتے اور روح اترتے ہیں۔) ہے۔ یہاں مولائے ملائکہ وآقائے روح کا نزول اجلال[1] عظیم الفتوح ہے صلی اللہ علیہ وسلم

مدارج النبوۃ میں ہے: "استقرار نطفہ زکیہ" درایام حج برقول اصح دراوسط ایام تشریق شب جمعہ بود وازیں جہت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ لیلۃ الجمعہ راافضل تر از لیلۃ القدر دانستہ۔ الخ[2] واللہ تعالیٰ اعلم

مسئلہ ثالثہ:

مدت حمل شریف کس قدر تھی؟

الجواب: دہ (۱۰)، ونہ (۹) وہفت (۷) وشش (۶) ماہ۔ سب کچھ کہا گیا اور صحیح نو (۹) مہینے ہیں۔

في شرح الزرقاني للمواهب اختلف في مدة الحمل به صلی اللہ علیہ وسلم فقيل تسعه اشهر كاملة و به صدر مغلطائي قال في الغرر و هوا

---

[1] اس رات میں فرشتوں کے مولیٰ اور روح الامین کے آقا کا مبارک نزول عظیم برکات کا باعث ہے۔

[2] مدارج نبوت کی مکمل عبارت یوں ہے: بدانکہ استقرار نطفہ زکیہ مصطفویہ وابداع ذرہ محمدیہ درصدف بطن آمنہ درایام حج برقول اصح دراوسط ایام تشریق شب جمعہ بود، ازیں جہت امام احمد بن حنبل لیلۃ الجمعہ راافضل تر از لیلۃ القدر داشتہ کہ خیرات و برکات وکرامات وسعادات کہ درجنس ایں شب برعامیاں ومومناں مفاض ومنزل شدہ در ہیچ شبی نشدہ تاروز قیامت بلکہ تاابد واگر ہمیں جہت شب میلاد راافضل ازشب قدر دارند نیزی سزد وقد صرح بہ العلماء رحمہم اللہ (مدارج النبوۃ جلد ۲)

ترجمہ: "جاننا چاہیے کہ استقرار نطفہ زکیہ مصطفویہ وابداع ذرہ محمدیہ درصدف رحم آمنہ رضی اللہ عنہا قول اصح کے بموجب ایام حج کے درمیانی تشریق کے دنوں میں شب جمعہ ہوا۔ اسی بنا پر امام احمد بن حنبل کے نزدیک شب جمعہ لیلۃ القدر سے افضل ہے۔ اس لیے کہ اس رات سارے جہان اور تمام مسلمانوں پر ہر قسم کی خیر و برکت اور کرامت وسعادت جس قدر نازل ہوئی اتنی قیامت تک کسی رات میں نہ ہوگی بلکہ تاابد کبھی نازل نہ ہوں گی اور اگر اس لحاظ سے میلاد شریف کی رات کو شب قدر سے افضل جانیں تو یقیناً یہ رات اس کی مستحق ہے جیسا کہ علمائے اعلام رحمہم اللہ نے اس کی تصریح کی ہے۔

الصحیح الخ. واللہ اعلم بالصواب

ترجمہ: ''حضور نبی کریم ﷺ کی مدت حمل میں مختلف قول بیان کیے ہیں بعض نے کہا: پورے نو (۹) ماہ۔''

(شرح زرقانی علی المواہب اللدنیہ جلدا)

## مسئلہ رابعہ:

✿ ولادت شریف کا دن کیا ہے؟

الجواب: بالاتفاق دوشنبہ۔ صرح به العلامة ابن حجر فی افضل القوی (مزید تفصیل کیلئے شرح زرقانی دیکھیں۔)

✿ سید دو عالم ﷺ پیر کے دن کو فرماتے ہیں:

ذاک یوم ولدت فیه میں اسی دن پیدا ہوا۔

رواه مسلم عن ابی قتاده رضی الله عنه عن ابی قتاده ان رسول الله ﷺ سئل عن صوم الاثنین فقال فیه ولدت و فیه انزل علی. والله اعلم (صحیح مسلم)

ترجمہ: ''حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ رسول اللہ ﷺ سے پیر کے روزے کے بارے میں دریافت کیا گیا۔ آپ نے فرمایا: اسی روز میری ولادت ہوئی اور اسی روز مجھ پر وحی کی ابتداء ہوئی۔''

عن ابی قتاده ان رسول الله ﷺ سئل عن صوم الاثنین فقال فیه ولادت و فیه انزل علی (صحیح مسلم)

ترجمہ: ''حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ رسول اللہ ﷺ سے پیر کے روز کے بارے میں دریافت کیا گیا۔ آپ نے فرمایا: اسی روز میری ولادت ہوئی اور اسی روز مجھ پر وحی کی ابتدا ہوئی۔''

## مسئلہ خامسہ:

✿ کیا مہینہ تھا؟

الجواب: رجب، صفر، ربیع الآخر، محرم الحرام، رمضان المبارک سب کچھ کہا گیا اور صحیح و مشہور و قول جمہور ربیع الاوّل ہے۔ مدارج میں ہے:

✿ مشہور آنست کہ در ربیع الاوّل بود[1] شرح الہمزیہ میں ہے:

**الا صح فی شهر ربيع الاول علی الصحیح**

ترجمہ: ''حضور نبی کریم ﷺ کی ولادت کے بارے میں صحیح ترین قول ربیع الاوّل کے مہینے کا ہے۔''

✿ شرح زرقانی میں ہے:

قال ابن کثیر هو المشهور عند الجمهور (شرح زرقانی علی المواہب اللدنیہ)

ترجمہ: ''ابن کثیر نے کہا کہ جمہور علماء کے نزدیک مشہور یہ ہے کہ آپ ﷺ کی ولادت ربیع الاوّل میں ہوئی۔''

اسی میں ہے: و علیه العمل (شرح زرقانی علی المواہب اللدنیہ)

ترجمہ: ''ربیع الاوّل میں ولادت کے قول پر علماء کا عمل ہے۔''

علماء نے باآنکہ اقوال مذکورہ سے آگاہ تھے محرم و رمضان المبارک و رجب المرجب کی نفی فرمائی۔ مواہب میں ہے:

لم یکن فی المحرم و لا فی رجب ولا رمضان (مواہب لدنیہ مع شرح زرقانی جلد۱)

ترجمہ: ''حضور نبی کریم ﷺ کی ولادت نہ محرم میں ہوئی نہ رجب میں اور نہ رمضان المبارک میں۔''

✿ شرح ام القریٰ میں ہے:

لم یکن فی الاشهر الحرم اور رمضان

---

[1] مدارج النبوت، جلد دوم، ص ۱۴، مطبوعہ لکشور (۱۹۱۴ء)

ترجمہ: ''حضور نبی کریم ﷺ کی ولادت حرم کے مہینوں اور رمضان المبارک میں نہ ہوئی۔

یہاں تک کہ علامہ ابن الجوزی وابن جزار نے اسی پر اجماع نقل کیا۔ نسیم الریاض میں تلقیح سے ہے۔

**اتفقوا علی انه ولد یوم الاثنین فی شهر ربیع الاول**

(صفۃ الصفوۃ، لابی الفرج ابن الجوزی)

ترجمہ: ''علمائے اعلام کا اس پر اتفاق ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ ربیع الاوّل میں پیر کو پیدا ہوئے۔''

❁ اسی طرح ان کی صفوہ میں ہے:

**کما للزرقانی ثم عزاه ایضا لا بن الجزار**

(صفۃ الصفوۃ، لابی الفرج ابن الجوزی)

ترجمہ: ''جیسا کہ زرقانی میں ہے، انہوں نے اسے ابن جزار کی طرف منسوب کیا ہے۔''

پس اس کا انکار اگر ترجیحات علماء اختیار جمہور کی ناواقفی سے ہو تو جہل ورنہ مرکب کہ اس سے بدتر۔[1]

فقیر کہتا ہے: مگر اس تقدیر پر استقرار حمل بماہ ذی الحجہ میں[2] صریح اشکال کہ دوبارہ حمل چھ مہینے سے کمی عادۃ محال اور خود او پر گزرا کہ مدت حمل شریف نو (۹) ماہ ہونا اصح الاقوال، تو یہ تینوں تصحیحیں[3] کیونکہ مطابق ہوں۔

---

[1] ولادت باسعادت کے بارے میں مختلف اقوال میں سے جمہور علماء نے ربیع الاوّل کو اختیار کیا ہے اگر کوئی شخص ناواقفیت کی وجہ سے اس کا انکار کرتا ہے تو جاہل مطلق ہے اور اگر علماء کے اختیار کے بعد اس کا انکار کرتا ہے تو وہ جاہل مرکب ہے۔ جہل مرکب جہل مطلق سے بدتر ہے۔

[2] ماہ ذی الحجہ سے ربیع الاوّل تک صرف تین مہینے بنتے ہیں، یہ مدت حمل عادۃ ممکن نہیں۔

[3] علامہ ابن حجر عسقلانی علامہ زرقانی اور محقق دہلوی قدست اسرارہم کی تصحیحیں مراد ہیں۔

**لکنی اقول و باللہ التوفیق**[1]

مہینے زمانہ جاہلیت میں معین نہ تھے۔ اہل عرب ہمیشہ حرم[2] کی تقدیم تاخیر کر لیتے، جس کے سبب ذی الحجہ ہر ماہ میں دورہ کر جاتا۔

۞ قال اللہ تعالیٰ

**اِنَّمَا النَّسِیُّ زِیَادَةٌ فِی الْکُفْرِ یُضَلُّ بِهِ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا یُحِلُّوْنَهٗ عَامًا وَّ یُحَرِّمُوْنَهٗ عَامًا لِّیُوَاطِئُوْا عِدَّةَ مَا حَرَّمَ اللّٰهُ فَیُحِلُّوْا مَا حَرَّمَ اللّٰهُ**

(سورۂ توبہ)

ترجمہ: ''ان کا مہینے پیچھے ہٹانا نہیں مگر اور کفر میں بڑھنا اس سے کافر بہکائے جاتے ہیں، ایک برس اسے حلال ٹھہراتے ہیں اور دوسرے برس اسے حرام مانتے ہیں کہ اس گنتی کے برابر ہو جائیں جو اللہ نے حرام فرمائیں۔''

یہاں کہ صدیق اکبر و مولیٰ علی رضی اللہ عنہم نے جو ہجرت کے نویں سال حج کیا، کہا گیا کہ وہ مہینہ واقع ذی قعدہ تھا۔ سال دہم میں ذی الحجہ اپنے ٹھکانے سے آیا۔

۞ سید عالم ﷺ نے حج کیا اور ارشاد فرمایا:

**ان الزمان قد استدار کھیئته یوم خلق السموات والارض الحدیث رواہ الشیخان**

(صحیح بخاری، صحیح مسلم)

یعنی زمانہ دورہ کر کے اسی حالت پر آ گیا جس پر روز تخلیق زمین و آسمان تھا۔ اسی دن سے نسیٔ نسیاً منسیا[3] ہوا اور یہی دورۂ دوازدہ ماہ قیامت تک رہا تو کچھ بعید نہیں کہ اس

---

[1] اس کے باوجود میں اللہ تعالیٰ کی توفیق سے کہتا ہوں اور تصحیح کا صحیح ہونا بیان کرتا ہوں۔

[2] زمانہ جاہلیت اور ابتدائے اسلام میں محرم، رجب، ذی قعدہ اور ذی الحجہ چار مہینوں میں جنگ کرنا ممنوع تھا۔ ان کو حرم کے مہینے کہتے تھے۔

[3] یاد رہے نسیٔ لغت میں وقت کے مؤخر کرنے کو کہتے ہیں اور یہاں شہر حرام کی حرمت کا دوسرے مہینے کی طرف ہٹانا مراد ہے۔ زمانہ جاہلیت میں عرب اشہر حرام کی حرمت و عظمت کے معتقد تھے، تو جب کبھی لڑائی کے زمانے میں یہ حرمت

(بقیہ اگلے صفحہ پر)

ذی الحجہ سے [1] ربیع الاوّل تک نو مہینے ہوں۔ شاید شیخ محقق [2] اسی نکتہ کی طرف مشیر [3] ہیں کہ زمانہ استقرار مبارک کو ایام حج سے تعبیر کیا نہ ذی الحجہ سے۔ اگرچہ اس وقت کے عرف میں اسے ذی الحجہ بھی کہنا ممکن تھا۔ [4]

اقول: اب مسئلہ ثالثہ وخامسہ کی تصحیحوں پر مسئلہ اولیٰ کا جواب بارہ جمادی الآخرہ ہوگا، مگر جاہلیت کا دورۂ نسیٔ اگر منتظم مانا جائے یعنی علی التوالی [5] ایک ایک مہینہ ہٹاتے ہوں تو سال استقرار حمل ذی الحجہ شعبان میں پڑتا ہے نہ کہ جمادی الآخرہ میں کہ ذی الحجہ حجۃ الوداع شریف میں جب عمر اقدس حضور پُر نور ﷺ سے تریسٹھواں سال تھا ذی الحجہ میں آیا تو ۱۲، ۱۲ کے اسقاط [6] سے جب عمرِ اقدس سے تیسرا سال تھا ذی، الحجہ ذی الحجہ میں ہوا اور دوسرا سال ذی القعدہ اور پہلا سال شوال اور سال ولادت شریفہ رمضان المبارک اور سال استقرار حمل مبارک شعبان میں، لیکن ان نامنتظموں کی کوئی

---

بقیہ حاشیہ سابقہ صفحہ: والے مہینے آجاتے تو ان کو بہت شاق گزرتا، اس لیے انہوں نے یہ کیا کہ ایک مہینے کی حرمت دوسرے مہینے کی طرف لٹانے لگے محرم کی حرمت صفر کی طرف ہٹا کر محرم میں جنگ جاری رکھتے اور بجائے اس کے صفر کو ماہ حرام بنالیتے اور جب اس سے بھی تحریک ہٹانے کی حاجت سمجھتے تو اس میں بھی جنگ کر لیتے اور ربیع الاوّل کو ماہ حرام قرار دیتے، اس طرح تحریم سال کے تمام مہینوں میں گھومتی اور ان کے اس طرز عمل سے ماہ ہائے حرام کی تخصیص ہی باقی نہ رہی۔ اسی طرح حج کو مختلف مہینوں میں گھماتے پھرتے تھے۔ سید عالم ﷺ نے حجۃ الوداع میں اعلان فرمایا کہ نسیٔ کے مہینے گزر گئے ہیں اب مہینوں کے اوقات کی وضع الٰہی کے مطابق حفاظت کی جائے اور کوئی مہینہ اپنی جگہ سے نہ ہٹایا جائے۔ اس آیت میں نسیٔ کو ممنوع قرار دیا گیا ہے اور کفر پر کفر کی زیادتی بتایا گیا ہے کیونکہ اس میں ماہ ہائے حرام میں تحریک قتال کو حلال جاننا اور خدا کے حرام کیے ہوئے کو حلال کر لینا پایا جاتا ہے۔

[1] حضرت عبداللہ والد ماجد حضور نبی کریم ﷺ نے وصال سے پہلے جو حج کیا اور اسی سال کے ایام تشریق کے وسط میں سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا والدہ ماجدہ حضور نبی کریم ﷺ سے مقاربت فرمائی، حج کا وہ مہینہ واقع میں ماہ جمادی الاخرہ تھا جیسا کہ زمانہ جاہلیت میں لوگ حرمت والے مہینے پیچھے کر دیتے تھے۔ اس طرح اس ذی الحجہ سے ربیع الاوّل تک نو ماہ کی مدت بنتی ہے۔

[2] شیخ محقق علی الاطلاق شاہ عبدالحق محدث دہلوی قدس سرہٗ العزیز۔

[3] اشارہ کرتے ہیں، ملاحظہ ہو: مدارج النبوت۔ [4] یہ تبدیلی ایام بسبب نسیٔ کے واقع ہوئی۔

[5] متواتر: پے در پے، [6] گرانا، کم کرنا،

بات منتظم[1] نہ تھی، جب جیسی چاہتے کر لیتے، لٹیرے لوگ لوٹ مار چاہتے اور مہینہ ان کے حسابوں اشہر حرم[2] سے ہوتا۔ اپنے سردار کے پاس آتے اور کہتے: اس سال یہ مہینہ حلال کر دے، وہ حلال کر دیتا، اور دوسرے[3] سال گنتی پوری کرنے کو حرام ٹھہرا دیتا۔

کما رواہ ابناء جریر المنذر و مردویہ وابی حاتم عن ابن عباس رضی اللہ عنہما[4]

تو اس سال جمادی الآخرہ میں ذی الحجہ ہونا کچھ بعید نہیں۔ واللہ اعلم

**فائدہ:**

سائل نے یہاں تاریخ سے سوال نہ کیا۔ اس میں اقوال بہت مختلف ہیں۔ دو، آٹھ، دس، بارہ، سترہ، اٹھارہ، بائیس۔

سات قول ہیں: مگر اشہر و اکثر ماخوذ و معتبر[5] بارھویں ہے۔ مکہ معظمہ میں ہمیشہ اسی تاریخ مکانِ مولد اقدس کی زیارت کرتے ہیں۔

کما فی المواہب والمدارج

(مواہب لدنیہ مع شرح زرقانی)

---

[1] راست، درست

[2] حرمت والے مہینے: ذی القعدہ، ذی الحجہ، محرم، رجب۔

[3] حسنی پریس بریلی بار دوم کے مطبوعہ نسخہ میں اسی طرح موجود ہے: شاید کاتب سے ایسا ہوا، درست "دوسرے سال" معلوم ہوتا ہے۔

[4] عن ابن عباس (نما النسئی زیادۃ فی الکفر) قال فھو المحرم کان یحرم عاما و صفر عاما و زید صفر اخر فی الاشھر الحرم و کانوا یحرمون صفرا مرۃ و یحلونہ مرۃ فعاب اللہ ذلک و کان ھوازن و غطفان وبنو سلیم تفعلہ (جامع البیان عن تاویل آی القرآن، معروف بہ تفسیر طبری) (ابی جعفر محمد بن جریر الطبری)

ترجمہ: "حضرت عبداللہ بن عباس سے آیت "انما النسئی زیادۃ فی الکفر" کے بارے میں روایت ہے کہ یہ محرم کا مہینہ ہے۔ ایک سال اسے حرمت والا ٹھہرا لیتے دوسرے سال صفر کو حرمت والا بنا لیتے، انہوں نے صفر کو حرمت والے مہینوں میں شمار کر لیا تھا تو کبھی صفر کو حرام کر لیتے اور کبھی اسے حلال بنا لیتے۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے ان پر عتاب فرمایا ایسا کرنے والے قبائل ہوازن، غطفان اور بنو سلیم تھے۔

[5] ولادت مبارکہ کے بارے میں بارہ ربیع الاوّل کا قول اکثر علماء کے نزدیک معتبر ہے۔ اسی روایت کو سب سے زیادہ شہرت ہے۔ اسی پر علماء کا عمل ہے۔

اور خاص اس مکان جنت نشان[1] میں اسی تاریخ مجلس میلادِ مقدس ہوتی ہے۔

**کما فی المدارج** (مدراج النبوت)

ابن حجر قسطلانی رحمۃ اللہ علیہ وفاضل زرقانی (علامہ محمد بن عبدالباقی زرقانیؒ) فرماتے ہیں:

**المشهورانه صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ولد یوم الاثنین ثانی عشر ربیع الاوّل و هو قول محمد ابن اسحٰق امام المغازی وغیره** (شرح زرقانی علی المواہب اللد نیہ)

ترجمہ: ''مشہور یہ ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے بارہ ربیع الاوّل بروز پیر ولادت فرمائی، امام مغازی محمد بن اسحٰق اور دوسرے علماء کا یہی قول ہے۔''

✿ شراح مواہب میں امام ابن کثیر سے ہے:

**هوالمشهور عند الجمهور** (شرح زرقانی علی المواہب اللد نیہ)

ترجمہ: ''جمہور علماء کے نزدیک یہی مشہور روایت ہے کہ (ولادت اقدس بروز پیر بارہ ربیع الاوّل کو ہوئی۔)''



✿ اسی میں ہے:

**هو الذی علیه العمل** (شرح زرقانی علی المواہب اللد نیہ)

ترجمہ: ''اسی قول پر علماء کرام کا عمل ہے۔''

✿ شرح الہمزیہ میں ہے: **هو المشهور و علیه العمل**

ترجمہ: ''یہی مشہور ہے اور اسی پر علماء کا عمل ہے۔''

✿ اسی طرح مدارج وغیرہ میں تصریح کی۔

**وان كان اكثر المحدث و المؤرخين على ثمان خلون و عليه**

---

[1] حضور نبی کریم ﷺ کی جائے ولادت کا مکان مبارک۔ اس مکان مبارک میں بارہ ربیع الاوّل کو ہر سال محفل میلاد منعقد ہوتی ہے۔ مکہ معظمہ اور اطراف واکناف سے آئے ہوئے غلامانِ حضور (ﷺ) اس محفل میں حاضر ہوتے ہیں اور خاص الطاف کریمانہ اور انوار ساطعہ سے بہرہ ور ہوتے ہیں۔ سعودی نجدی وہابیوں نے اس مبارک محفل کو ختم کر دیا ہے۔ قاتلهم الله انى يوفكون

اجمع اهل الزريجات و اختاره ابن حزم والحميدی و روی عن ابن عباس و جبير بن مطعم رضی الله تعالٰی عنهم و بالاول صدر مغلطائی واعتمده الذهبی فی تذهيب التذهيب تبعا للمزی فی التهذيب و حكم المشهور قيل و صحح الدمياطی عشرا خلت

ترجمہ: ''اور اگرچہ محدثین اور مؤرخین کے نزدیک تاریخ ولادت آٹھ ربیع الاوّل ہے اسی پر اہل زیج نے اجماع کیا ہے۔ ابن حزم اور حمیدی نے اسی کو مختار کہا۔ حضرت عبداللہ بن عباس اور حضرت جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہم نے یہی روایت کیا ہے۔ مغلطائی ذہبی نے تذہیب التذہیب میں مزی کی اتباع کی اور قول مشہور کو قیل کہہ کر ضعیف قرار دیا ہے۔ دمیاطی نے دس ربیع الاوّل کو صحیح قرار دیا۔

اقول: و حاسبنا فوجدنا غرة الحرم الوسطية عام ولادته صلی الله عليه وسلم يوم الخميس فكانت غرة شهر الولادة الكريمة الوسطية يوم الاحد والهالية يوم الاثنين فكان يوم الاثنين الثامن من الشهر و الذا اجمع عليه اصحاب الزيج و جرد ملاحظة الغرة الوسطية يظهر استحالة سائر الاقوال ماخلا الطرفين و العلم بالحق عنعد مقلب الملوين.[1]

[1] (مصنف علامہ فرماتے ہیں) میں کہتا ہوں میں نے حساب کیا تو معلوم ہوا کہ سال ولادت محرم وسطیہ کی چاند رات جمعرات کا دن تھا۔ پس ماہ ولادت کریمہ کی پہلی تاریخ کو ہفتہ کا دن تھا اور درمیانی (صفر) کی پہلی تاریخ پیر کا دن تھا۔ اس ربیع الاوّل کی آٹھ تاریخ پیر کا دن تھا۔ اسی لیے اصحاب علم زیج نے اس پر اجماع کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| یکم محرم | جمعرات |
| ۲۹ محرم | جمعرات |
| ۳۰ محرم | جمعہ |
| یکم صفر | ہفتہ |
| ۲۹ صفر | ہفتہ |
| ۳۰ صفر اتوار | اتوار |
| یکم ربیع الاوّل | پیر |
| ۸ ربیع الاوّل | پیر |

❁ اور شک نہیں کہ تلقی[1] امت بالقبول کیلئے شانِ عظیم ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم فرماتے ہیں:

الفطر یوم یفطر الناس والاضحی یوم یضحی الناس

عیدالفطر اس دن ہے جس دن لوگ عید کریں اور عیدالاضحیٰ اس روز ہے جس روز لوگ عید سمجھیں۔

رواہ الترمذی عن ام المومنین الصدیقۃ رضی اللہ عنہا بسند صحیح

❁ اور فرماتے ہیں:

فطر کم یوم تفطرون و اضحاکم یوم تضحون رواہ ابوداؤد والبیھقی فی السنن عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ بسند صحیح و رواہ الترمذی و حسنہ فزاد فی اولہ الصوم یوم تصومون والفطر الحدیث وارسلہ الشافعی فی مسندہ و البیھقی فی سننہ عن عطاء فزاد فی اخرہ و عرفۃ یوم تعرفون.

(ترمذی، جامع صغیر، کنوز الحقائق، سنن کبریٰ، بیہقی)

یعنی مسلمانوں کا روزہ، عیدالفطر، عیدالاضحیٰ، روزہ عرفہ سب اس دن ہے جس دن جمہور مسلمین خیال کریں۔

ای وان لم یصادف الواقع و نظیرہ قبلۃ التحری

لاجرم عید میلاد والا بھی کہ میلادِ اکبر ہے قول و عمل جمہور مسلمین ہی کے مطابق بہتر ہے۔

فالا و فق العمل ما علیہ العمل

"جس پر مسلمان کریں اسی کے مطابق عمل کرنا زیادہ مناسب ہے۔"

یہ ہے ان مسائل میں کلام مجمل اور تفصیل کیلئے دوسرا محل۔

واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب والیہ المرجع والمآب

---

[1] امت مسلمہ کے علماء کا قبول کر لینا۔

## مسئلہ سادسہ:

✿ شمسی تاریخ کیا تھی؟

الجواب: ولادت اقدس ہجرت مقدسہ سے ترپن (۵۳) برس پہلے ہے۔

مرفوع ساٹھ (۶۰) سال پانچ (۵) مذاک مرفوع ۷ سال مرکا=۵ لح ا کہ ۱۸۷۸۱ یوم ہوئے۔ یعنی اس سال کا محرم وسطی سال ہجرت کے محرم وسطی سے اتنے دن پہلے تھا۔ سات پر تقسیم کیے سے کچھ نہ بچا اور ابتدائے سال ہجری بحساب اوسط پنج شنبہ ہے تو ان ایام مذکورہ کا پچھلا دن چار شنبہ تھا اور جبکہ یہ پورے ہفتے ہیں تو ان کا پہلا دن پنج شنبہ تھا اور جب اس سال کا مدخل پنج شنبہ ہوا تو اس ربیع الاوّل کا مدخل یک شنبہ تو دو شنبہ کو نویں تھیں۔ یعنی یکم وسطے وہ ہلالی سے ایک دن پہلے ہوئی، اب مابین التاریخین ہماری تحقیق میں اح لط ہے۔ ۵ لح ا=زنہ لح+محرم وصفر نط+ط ربیع الاوّل=زنا ہو

| | |
|---|---|
| ۵۰۰سال | نہ لح مط / ز ر ز |
| ۷۰سال | ر و ر / ا نہ |
| مارچ | ا ل / ک |

تاریخ مطلوب بستم اپریل ۵۷۱ء معرفت یوم ہماری جداول سے ۵۷۱-۲۳۶=۳۳۵، ÷ ۲۸ باقی ۱۱ پس جدول ر میں مقابل ۱۱ دیکھا۔ مدخل ۵۷۱ء پنج شنبہ اور مدخل اپریل چار شنبہ پس بستم اپریل دو شنبہ۔

وھو المطلوب. واللہ اعلم

# فصل دوم

مسئلہ: ۱۹ ربیع الاوّل شریف ۱۳۱۷ ہجری

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ وفات شریف حضور نبی پُر نور ﷺ کی تاریخ کیا ہے؟ بینوا توجروا

الجواب: قول مشہور و معتمد جمہور دوازدہم ربیع الاوّل شریف ہے۔ ابن سعد نے طبقات میں بطریق عمر بن علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ امیر المومنین مولی علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ الکریم سے روایت کی:

قال مات رسول الله صلى الله عليه وسلم يوم الاثنين لاثنتى عشرة مضت من ربيع الاوّل (طبقات الکبریٰ)

یعنی حضور نبی کریم ﷺ کی وفات شریف روز دوشنبہ بارھویں تاریخ ربیع الاوّل مبارک کو ہوئی۔

شرح مواہب علامہ زرقانی آخر مقصد اول میں ہے:

الذى عند ابن اسحق والجمهور انه صلى الله عليه وسلم مات لاثنتى عشرة ليلة خلت من شهر ربيع الاوّل (شرح زرقانی)

ترجمہ: "ابن سعد اور جمہور علما کے نزدیک حضور نبی کریم ﷺ کی وفات شریف بارہ ربیع الاوّل مبارک کو ہوئی۔"

اسی میں آغاز مقصد دہم میں ہے:

قول الجمهور انه توفى ثانى عشر ربيع الاوّل (شرح زرقانی)

ترجمہ: "جمہور علما کا قول ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ کا وصال بارہ ربیع الاوّل مبارک کو ہوا۔

خمیس فی احوال انفس نفیس ﷺ میں ہے:

لیلة خلت من ربیع الاوّل سنة احدی عشرة من الهجرة ضحٰے فی مثل الوقت الذی دخل فیه الدینة (تاریخ الخمیس)

ترجمہ: ''حضور نبی کریم ﷺ نے بروز پیر نصف النہار بارہ ربیع الاوّل سن گیارہ ہجری کو اس وقت وصال فرمایا جس وقت چاشت کے وقت (ہجرت کے موقع پر) آپ ﷺ مدینہ منورہ میں داخل ہوئے تھے۔''

۞ اسی میں امام ابوحاتم رازی و امام رزین عبدری و کتاب الوفاء امام ابن جوزی سے ہے:

مرض فی صفر لعشربقین منه و تو فی صلی الله علیه وسلم لاثنتی عشرة لیلة خلت من ربیع الاول یوم الاثنین (الوفا)

ترجمہ: ''حضور نبی کریم ﷺ بیس صفر کو بیمار ہوئے اور بارہ ربیع الاوّل مبارک بروز پیر کو وصال فرمایا۔''

۞ کامل ابن اثیر جزری میں ہے:

کان موته صلی الله علیه وسلم یوم الاثنین لثنتی عشرة لیلة خلت من ربیع الاوّل (الکامل فی التاریخ لابن اثیر)

ترجمہ: ''حضور نبی کریم ﷺ کا وصال مبارک پیر بارہ ربیع الاوّل کو ہوا۔''

مجمع بحار الانوار میں ہے:

وصل بالحق فی نصف نهاره لاثنی عشر من ربیع الاوّل و قیل المستحلة و قیل للیلتین خلتا منه الاوّل اکثر من الاخیرین

ترجمہ: ''حضور نبی کریم ﷺ نے نصف النہار بارہ ربیع الاوّل کو وصال حق فرمایا۔ کہا گیا ہے یکم ربیع الاوّل کو، بعض نے کہا: ۲ ربیع الاوّل کو پہلا قول آخری دو قولوں سے زیادہ مشہور ہے۔''

✿ اسعاف الراغبین فاضل محمد صبان میں ہے:

**تو فی صلی اللہ علیہ وسلم فی بیت عائشة یوم الاثنین قبیل الزوال لیلت مضتامن ربیع ......یلة مضت منه و قیل لاثنتی عشرة لیللة مضت منه و علیه الجمهور**

ترجمہ: ''حضور نبی کریم ﷺ کا وصال مبارک ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے مکان میں زوال سے تھوڑا پہلے دو ربیع الاوّل کو ہوا۔ کہا گیا ہے کہ یکم ربیع الاوّل کو ہوا اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ بارہ ربیع الاوّل کو وصال ہوا۔ جمہور علماء کا یہی قول ہے۔

اور تحقیق یہ ہے کہ حقیقتاً بحسب رویت مکہ معظمہ ربیع الاوّل شریف کی تیرھویں تھی، مدینہ طیبہ میں رویت نہ ہوئی لہٰذا ان کے حساب سے بارھویں ٹھہری وہی رواۃ (راوی کی جمع) نے اپنے حساب کی بنا پر روایت کی اور مشہور و مقبول جمہور ہوئی۔ یہ حاصل تحقیق امام ماورزی و امام عمادالدین ابن کثیر و امام بدرالدین بن جماعہ وغیرہم اکابر محدثین و محققین ہے۔ (السیرۃ النبویہ، لابن کثیر)



✿ اس کے سوا دو قول:

ایک یکم ربیع الاوّل شریف:

**ذکرہ موسیٰ بن عقبة واللیث الخوارزمی و ابن زبیر**

ترجمہ: ''حضور نبی کریم ﷺ کے وصال یکم ربیع الاوّل کا قول موسیٰ بن عقبہ، امام اللیث، امام خوارزمی اور علامہ عروہ بن زبیر کا مختار ہے۔''

دوسرا: دوم ربیع الاوّل شریف کہ دور افضیان کذاب ابو مخنف وکلبی کا قول ہے۔ (السیرۃ النبویہ، لابن کثیر)

**ففی الزرقانی بعد غرو الاوّل الی من ذکرنا و عندابی مخنف و الکلبی فی ثانیه** (شرح زرقانی علی المواہب اللدنیہ)

یہ دونوں اقوال محض باطل و نامعتبر بلکہ سراسر محال و نامتصور ہیں۔
(حضور نبی کریم ﷺ کے وصال مبارک کے بارے میں یکم ربیع الاوّل شریف اور دوم ربیع الاوّل شریف کے دونوں قول کسی طور پر درست نہیں ہیں۔)

**وان میل الی کل نظرالی الحساب لا من حیث ان روایتهما اثبت فی الباب و انما یقضی الحساب علی القولین بالبطلان و الذهاب کما ستعرف بعون الملک الوهاب**

ترجمہ: ''اگرچہ مذکورہ دونوں اقوال کا میلان حساب کی جانب ہے۔ ان اقوال کا بطلان اس حیثیت سے نہیں کہ ان کی رویت ثابت نہیں۔ حساب دونوں اقوال کا بطلان ثابت کرتا ہے۔ جیسا کہ عنقریب اللہ تعالیٰ کی تائید سے تو حسابی قاعدہ سے معلوم کرے گا۔''

**و وقع فی الکامل حکایة ثالث حیث قال بعد ما اعتمد قول الجمهور کما نقلنا و قیل مات نصف النهار یوم الاثنین للیلتین بقیتا من ربیع الاوّل اھ** (الکامل فی التاریخ، لابن الاثیر)

ترجمہ: ''کامل فی التاریخ میں ایک تیسرا قول بھی ہے۔ جمہور کے معتمد قول نقل کرنے کے بعد کہا اور کہا گیا ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ کا ربیع الاوّل گزرنے میں دو راتیں باقی تھیں کہ وصال مبارک ہوا۔''

**اقول: وهو وهم و کانه شبه علیه خلتا ببقیتا فان الحفاظ انما یذکرون ههنا سوی المشهور قولین لاغیر**

ترجمہ: ''میں کہتا ہوں کہ یہ وہم اور شبہ ہے اسے شبہ یوں ہوا کہ ''خلتا'' کی بجائے ''بقیتا'' سمجھ لیا گیا۔ یعنی گزرنے کے بجائے باقی رہ گئیں، اس لیے کہ تمام حفاظ حدیث نے مشہور قول (بارہ ربیع الاوّل شریف) کے سوا صرف دو قول ذکر کیے ہیں۔ اس کے سوا کوئی قول نہیں ہے۔''

تفصیل مقام وتوضیح مرام یہ ہے کہ وفات اقدس ماہ ربیع الاوّل شریف روز دو شنبہ میں واقع ہوئی، اس قدر ثابت و مستحکم ویقینی ہے۔ جس میں اصلاً جائے نزاع نہیں۔ (اس میں کسی کا اختلاف نہیں۔)

✿ فتح الباری شرح صحیح بخاری ومواہب لدنیہ وشرح زرقانی میں ہے:

(ثم ان وفاته صلى الله عليه وسلم في يوم الاثنين كما ثبت في الصحيح عن انس و رواه ابن سعد باسانيده عن عائشة و علي و سعد و عروة و ابن المسيب و ابن شهاب و غير هم (من ربيع الاوّل بلا خلاف) كما قال ابن عبدالبر (بل كا دوا يكون اجماعا) الخ

(فتح الباری شرح صحیح بخاری)

ترجمہ: ''حضور نبی کریم ﷺ کا وصال مبارک بروز پیر جیسا کہ صحیح بخاری میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے اور اسی کو ابن سعد نے اپنی اسانید کے ساتھ حضرت سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا، حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ، حضرت سعد رضی اللہ عنہ، حضرت عروہ رضی اللہ عنہ، حضرت ابن المسیب رضی اللہ عنہ، حضرت ابن شہاب رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔ (ربیع الاوّل کے مہینے میں بلا اختلاف اقوال)

جیسا کہ بن عبدالبر نے فرمایا ہے (بلکہ اس پر علماء کا تقریباً اجماع ہے۔)

ادھر یہ بلاشبہ ثابت کہ اس ربیع الاوّل سے پہلے جو ذی الحجہ تھا، اس کی پہلی روز پنج شنبہ تھا کہ حجۃ الوداع شریف بالاجماع روز جمعہ ہے۔

و قد ثبت ذلک في احاديث صحاح لامنازع لها فلا حا جة بنا الى اطالة الكلام بسردها

ترجمہ: ''یہ مقصد صحیح حدیثوں سے ثابت ہے، اس میں کوئی اختلاف نہیں، ان احادیث صحیحہ کو ذکر کر کے ہمیں کلام کو طول دینے کی ضرورت نہیں۔''

اور جب ذی الحجہ ۱۰ ہجری کی ۲۹، روز پنج شنبہ تھی تو ربیع الاوّل ۱۱ ہجری کی ۱۲ کسی طرح روز دوشنبہ نہیں آتی کہ اگر ذی الحجہ، محرم، صفر تینوں مہینے ۳۰ کیلئے جائیں تو غرہ ربیع الاوّل روز چارشنبہ ہوتا ہے اور پیر کی چھٹی اور تیرھویں اور اگر تینوں ۲۹ کے لیں تو غرہ روز یک شنبہ پڑتا ہے اور پیر کی دوسری اور نویں، اور اگر ان میں کوئی سا ایک ناقص اور باقی دو کامل لیجئے تو پہلی سہ شنبہ کی ہوتی ہے اور پیر کی ساتویں چودھویں اور اگر ایک کامل دو ناقص مانیے تو پہلی پیر کی ہوتی ہے اور پھر پیر کی آٹھویں، پندرھویں غرض بارھویں کسی حساب سے نہیں آتی اور ان چار کے سوا پانچویں کوئی صورت نہیں۔

✿ ان چار صورتوں کے جداول یوں ہیں:

| [illegible] | | [illegible] | |
|---|---|---|---|
| یکم ذی الحجہ | جمعرات | یکم ذی الحجہ | جمعرات |
| ۲۹ ذی الحجہ | جمعرات | ۲۹ ذی الحجہ | جمعرات |
| ۳۰ ذی الحجہ | جمعہ | یکم محرم الحرام | جمعہ |
| یکم محرم الحرام | ہفتہ | ۲۹ محرم الحرام | جمعہ |
| ۲۹ محرم الحرام | ہفتہ | یکم صفر المظفر | ہفتہ |
| ۳۰ محرم الحرام | اتوار | ۲۹ صفر المظفر | ہفتہ |
| یکم صفر المظفر | پیر | یکم ربیع الاوّل | اتوار |
| ۲۹ صفر المظفر | پیر | ۲ ربیع الاوّل | پیر |
| ۳۰ صفر المظفر | منگل | ۹ ربیع الاوّل | پیر |
| یکم ربیع الاوّل | بدھ | | |
| ۲ ربیع الاوّل | پیر | | |

✿ اگر ایک ماہ ناقص اور دو کامل ہوں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۷ذی الحجہ | جمعرات | یکم ذی الحجہ | جمعرات | یکم ذی الحجہ | جمعرات |
| ۲۹ذی الحجہ | جمعرات | ۲۹ذی الحجہ | جمعرات | ۲۹ذی الحجہ | جمعرات |
| یکم محرم الحرام | جمعہ | ۳۰ذی الحجہ | جمعہ | ۳۰ذی الحجہ | جمعہ |
| ۲۹محرم الحرام | جمعہ | یکم محرم الحرام | ہفتہ | یکم محرم الحرام | ہفتہ |
| ۳۰محرم الحرام | ہفتہ | ۲۹محرم الحرام | ہفتہ | ۲۹محرم الحرام | ہفتہ |
| یکم صفر المظفر | اتوار | یکم صفر المظفر | اتوار | ۳۰محرم الحرام | اتوار |
| ۲۹صفر المظفر | اتوار | ۲۹صفر المظفر | اتوار | یکم صفر المظفر | پیر |
| ۳۰صفر المظفر | پیر | ۳۰صفر المظفر | پیر | ۲۹صفر المظفر | پیر |
| یکم ربیع الاوّل | منگل | یکم ربیع الاوّل | منگل | یکم ربیع الاوّل | منگل |
| ۷ربیع الاوّل | پیر | ۷ربیع الاوّل | پیر | ۷ربیع الاوّل | پیر |
| ۱۴ربیع الاوّل | پیر | ۱۴ربیع الاوّل | پیر | ۱۴ربیع الاوّل | پیر |

✿ اگر ایک ماہ کامل اور دو ناقص ہوں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۷ذی الحجہ | جمعرات | یکم ذی الحجہ | جمعرات | یکم ذی الحجہ | جمعرات |
| ۲۹ذی الحجہ | جمعرات | ۲۹ذی الحجہ | جمعرات | ۲۹ذی الحجہ | جمعرات |
| یکم محرم الحرام | جمعہ | یکم محرم الحرام | جمعہ | ۳۰ذی الحجہ | جمعہ |
| ۲۹محرم الحرام | جمعہ | ۲۹محرم الحرام | جمعہ | یکم محرم الحرام | ہفتہ |
| یکم صفر المظفر | ہفتہ | ۳۰محرم الحرام | ہفتہ | ۲۹محرم الحرام | ہفتہ |
| ۲۹صفر المظفر | ہفتہ | یکم صفر المظفر | اتوار | یکم صفر المظفر | اتوار |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳۰صفرالمظفر | اتوار | ۲۹صفرالمظفر | اتوار | ۲۹صفرالمظفر | اتوار |
| یکم ربیع الاوّل | پیر | یکم ربیع الاوّل | پیر | یکم ربیع الاوّل | پیر |
| ۸ربیع الاوّل | پیر | ۸ربیع الاوّل | پیر | ۸ربیع الاوّل | پیر |
| ۱۵ربیع الاوّل | پیر | ۱۵ربیع الاوّل | پیر | ۱۵ربیع الاوّل | پیر |

قول جمہور پر یہ اشکال پہلے امام سہیلی کے خیال میں آیا اور اسے لاحل سمجھ کر انہوں نے قول یکم اور امام ابن حجر عسقلانی نے دوم کی طرف عدول فرمایا۔

(شرح زرقانی علی المواہب)

فی المواهب بعد ذکر القول المشهور (استشکله السهیلی و ذلک انهم اتفقوا ان ذا الحجة کان اوله یوم الخمیس) للاجماع ان وقفة عرفة کانت الجمعة (فمهما فرضت الشهور الثلثة توام اونواقص اوبعضها لم یصح) ان الثانی عشر من ربیع الاوّل یوم الاثنین (قال الحافظ ابن حجر و هو ظاهر لمن تامله و قد جزم سلیمٰن التیمی احد الثقات بان ابتدا مرضه صلی الله علیه وسلم کان یوم السبت الثانی والعشرین من صفرو مات یوم الاثنین للیلتین خلتا من ربیع الاوّل فعلی هذا یکون الصفرنا قصا ولا یمکن ان یکون اوّل الصفر السبت الاان یکون ذوالحجه المحرم ناقصین فیلزم منه نقص ثلثة اشهر متوالیة) وهی غایة ماتتوالی قال الحافظ و امامن قال مات اول من ربیع الاول فیکون اثنان ناقصین و واحد کاملا ولهٰذا رجحه السهیلی (والمعتمد ماقاله ابومخنف) الاخباری الشیعی قال فی المیزان وغیره کذاب تالفمتروک و قد وافقه ابن الکلبی (انه تو فی

ثاني ربيع الاوّل و كان سبب غلط غيره انهم قالوا مات في ثاني شهر ربيع الاوّل فغيرت فصارت ثاني عشر و استم الوهم بذلك يتبع بعضهم بعضا من غير تامل اھ مختصرا مزيدا من الشرح

(شرح زرقانی علی المواہب اللدنیہ)

ترجمہ وتفہیم: ''مواہب لدنیہ مشہور (بارہ ربیع الاوّل) کے ذکر کے بعد فرمایا کہ امام سہیلی نے اس پر اشکال کیا ہے وہ اشکال اس طرح ہے کہ وصال مبارک سے قبل ذوالحجہ کی یکم جمعرات تھی۔ اس پر علماء کا اتفاق واجماع ہے کہ حجۃ الوداع کا یومِ عرفہ (نو ذوالحجہ) جمعہ کا دن تھا۔ تین مہینے (ذوالحجہ، محرم، صفر) کو جس لحاظ سے بھی شمار کریں تو حساب درست نہیں آیا، خواہ تینوں مہینے کامل خواہ تینوں مہینے ناقص، خواہ بعض کامل اور بعض ناقص، کسی اعتبار سے بارہ ربیع الاوّل بروز پیر نہیں آتی۔ (سابقہ صفحات کے حواشی میں جداول سے یہ امر ثابت ہے۔) حافظ ابن حجر نے فرمایا کہ ادنیٰ تامل سے یہ ثابت ہے کہ سلیمان التیمی (جوائمہ ثقافت سے ہیں) نے اس پر جزم اختیار کیا ہے اور حضور نبی کریم ﷺ کے مرض وصال کی ابتداء بائیس صفر بروز ہفتہ ہے اور آپ کا وصال مبارک دو ربیع الاوّل بروز پیر ہے۔ اس بنیاد پر ماہ صفر ناقص ہوگا اور یہ اس وقت ممکن نہیں کہ یکم صفر ہفتہ ہو مگر جب کہ ذوالحجہ اور محرم ناقص نہ ہو۔ اس سے متواتر تین ماہ ناقص ہونا لازم آتا ہے۔ متواتر تین ماہ ناقص ہونے کی حد یہی ہے۔ حافظ ابن حجر نے کہا کہ جس نے کہا کہ حضور نبی کریم ﷺ کا وصال مبارک یکم ربیع الاوّل کو ہوا، اس حساب سے درمیانی ماہ ناقص ہوں گے اور ایک وہ کامل، اسی لیے امام سہیلی نے اسی قول کو ترجیح دی ہے۔ اور معتمد قول (ابن حجر کے نزدیک) وہ ہے جو ابومخنف نے کہا: ابومخنف شیعہ راوی ہے۔ میزان وغیرہ میں اس کے بارے میں کہا گیا ہے کہ یہ جھوٹا، روایات کو اپنی جانب سے گھڑنے والا اور متروک ہے۔ ابومخنف کے قول کی ایک اور شیعہ راوی ابن کلبی نے موافقت کی اور کہا کہ حضور نبی کریم ﷺ کو یوں غلطی لگی کہ جب

کہا گیا کہ حضور نبی کریم ﷺ کا وصال ۱۲ ربیع الاوّل (ثانی شہر ربیع الاوّل) کو ہوا تو لوگوں کو وہم ہوا کہ بارہ ربیع الاوّل (ثانی عشر ربیع الاوّل) ہے۔ (ثانی شہر ربیع الاوّل کو ثانی عشر ربیع الاوّل سمجھ لیا گیا) اور اس وہم کی اتباع بغیر تامل کے بعض راویوں نے کی۔" (شرح زرقانی سے بعض مقامات پر اختصار اور بعض پر وضاحت کی گئی ہے۔)

اقول: و یظهر لمن تامل هذا الکلام منشوء اختلاف نظر الامامین فی المیلالی القولین فکان السهیلی نظر ان قول ابی مخنف لایتاتی الا ان تتوالی الا شهر الثلثة ذوالحجه و محرم و صفر نواقص و هذا فی غایة الندرة بخلاف القول الاوّل فان علیه یکون شهرا کا ملاوشهران ناقصین و هذا کثیر فترجح ذلک فی نظره مع انه اشد ثبوتا بالنسبة الی ذلک و کان الحافظ تظران علی القول الاوّل لا یبقی للجمهور عذر فی الباب فالمیل الی مایکون فیه ابداء عذرلهم کما ذکر من وقوع تصحیف شهر بعشرا حسن و امتن

ترجمہ وتفہیم: "میں کہتا ہوں، اس کلام میں جو نظر مل تامل کرتا ہے۔ علامہ سہیلی اور علامہ ابن حجر عسقلانی کے یکم ربیع الاوّل اور دوم ربیع الاوّل کے قول کی طرف عدول کا منشاء اختلاف ظاہر ہوتا ہے۔ سہیلی کا خیال ہے کہ اقوال ابو مخنف اس وقت درست ہوتا ہے جبکہ تینوں ماہ ذی الحجہ، محرم الحرام اور صفر المظفر ناقص ہوں اور یہ نہایت نادر ہے۔ بخلاف قول اول کے کہ اس صورت میں ایک ماہ کامل اور دو ماہ ناقص شمار ہوتا ہے۔ اس کا وقوع کثیر ہے۔ اس لیے سہیلی کی نظر میں یہ قول راجح ٹھہرا باوجود اس امر کے کہ اس کا ثبوت نہایت مشکل ہے۔ اور حافظ ابن حجر کا خیال ہے کہ قول اول کے اختیار کرنے میں جمہور کیلئے کوئی عذر باقی نہیں رہتا۔ اس سے جمہور کا عذر واضح ہو جاتا ہے کہ انہیں "ثانی شہر" ماہ کی دوسری تاریخ "ثانی عشر" بارہ کی غلطی لگی۔"

مگر امام بدر بن جماعہ نے قول جمہور کی یہ تاویل کی کہ "اثنی عشر خلت" سے بارہ

دن گزرنا مراد ہے۔ نہ صرف بارہ راتیں، اور پر ظاہر کہ بارہ دن گزرنا تیرھویں ہی تاریخ پر صادق آئے گا اور دوشنبہ کی تیریوں بے تکلف صحیح ہے جبکہ پہلے تینوں مہینے کامل ہوں۔ (شرح زرقانی علی المواہب اللدنیہ)

**کما علمت**[1] اور امام ماورزی وامام ابن کثیر نے یوں توجیہ فرمائی کہ مکہ معظمہ میں ہلال ذی الحجہ کی رویت شام چار شنبہ کو ہوئی۔ پنج شنبہ کا غرہ[2] اور جمعہ کا عرفہ[3]، مگر مدینہ طیبہ میں رویت دوسرے دن ہوئی۔ تو ذی الحجہ کی پہلی جمعہ کی ٹھہری، اور تینوں مہینے ذی الحجہ، محرم، صفر تیس تیس کے ہوئے تو غرہ ربیع الاوّل پنج شنبہ اور بارھویں دوشنبہ آئی۔[4]

**ذکرھا الحافظ فی الفتح**[5]

✿ اقول: مدینہ طیبہ مکہ معظمہ سے اگرچہ طول میں غربی اور عرض میں شمالی ہے،

**اما الثانی فظاھر معروف لکل من حج و زار واما الاول فثابت مثبت کالثانی فی الزیجات والا طالیس من قدیم الاعصار.**[6]

اور ان دونوں اختلافوں کو اختلاف رویت میں دخل بین ہے کہ اختلاف طول سے بعد نیرین کم بیش ہوتا ہے اور اختلاف عرض سے قمر کے ارتفاع مدار کے انتصاب اور بالائے افق اس کی بقا میں تفاوت پڑتا ہے اور کثرت بعد و زیادت انتصاب مدار و

---

[1] جیسا اس سے پہلے تو جان چکا ہے۔ [2] چاند کی پہلی تاریخ۔ [3] نو ذی الحجہ، حج کا دن۔

[4] امام ورزی اور امام ابن کثیر کے مطابق مدینہ طیبہ کے مطلع کے حساب سے جدول:

☆ جدول ☆

| | |
|---|---|
| یکم ذی الحجہ | جمعہ |
| ۲۹ ذی الحجہ | جمعہ |
| ۳۰ ذی الحجہ | ہفتہ |
| یکم محرم الحرام | اتوار |
| ۲۹ محرم الحرام | اتوار |
| ۳۰ محرم الحرام | پیر |
| یکم صفر المظفر | منگل |
| ۲۹ صفر المظفر | منگل |
| ۳۰ صفر المظفر | بدھ |
| یکم ربیع الاوّل | جمعرات |
| ۸ ربیع الاوّل | جمعرات |
| ۱۲ ربیع الاوّل | پیر |

[5] جیسا کہ حافظ ابن حجر عسقلانی نے فتح الباری میں ذکر کیا ہے۔
فتح الباری شرح بخاری، البدایہ والنہایہ لابن کثیر

[6] ثانی (مدینہ منورہ مکہ معظمہ سے عرض بلد شمالی میں ہے۔) ہر حج و زیارت کرنے کیلئے ظاہر ہے۔ اول (مدینہ طیبہ مکہ معظمہ سے طول بلد مغربی میں ہے) بھی زمانہ قدیم سے اطلسوں اور زیجات سے ثابت ہے۔

نوٹ: یاد رہے کہ مدینہ منورہ کا طول بلد ۷۵ درجہ اور ۳۲ دقیقہ اور مکہ معظمہ کا طول بلد ۷۷ درجہ اور ۱۰ دقیقہ اور عرض بلد ۲۱ درجہ ۳۰ دقیقہ

(غیاث اللغات)

ارتفاع قمر وطول مکث سب معین رویت ہیں اوران کی کمی مخل رویت، مگر بلدین کریمین[1] کے طول وعرض میں چنداں تفاوت کثیر نہیں اور جو کچھ ہے یعنی طول میں دو درجے اور عرض میں تین درجے۔ وہ "مانحن فیہ[2]" میں ہرگز یہ نہ چاہے گا کہ مکہ معظمہ میں تو رویت ہو اور مدینہ طیبہ میں نہ ہو، بلکہ اگر مقتضی ہوگا تو اس کے عکس کا کہ مقام جس قدر غربی تر ہو، امکان رویت بیشتر ہوگا کہ دورۂ معدل میں مواضع غربیہ پر نیرین[3] کا گزر مواضع شرقیہ کے بعد ہوتا ہے اور حرکت قمر توالی بروج پر غرب سے شرق کو ہے تو جب موضع شرقی میں فصل قمرین[4] حد رویت پر ہو غربی میں اور زیادہ ہوگا کہ وہاں تک پہنچنے میں قمر نے قدرے اور حرکت شرق کو کی اور شمس سے اس کا فاصلہ بڑھ گیا۔ یونہی جب عرض مرئی قمر شمالی ہو، جیسا کہ یہاں تھا تو عرض بلد کا شمالی تر ہونا موجب زیادت تعدیل الغروب زائد ہو کر باعث زیادت بعد معدل وطول مکث قمر ہوگا۔ مگر ہے یہ کہ موانع رویت حد انضباط[5] سے خارج ہیں۔ تو دفع استحالہ[6] وتوجیہ مقالہ کیلئے احتمال کافی اور قواعد پر نظر کیجئے تو واقعی وہ دن مدینہ طیبہ میں رویت عادیہ کا نہ تھا۔

✿ سلخ[7] ذی القعدۃ وسطیہ روز چارشنبہ کو غروب شرعی شمس کے وقت افق کریم مدینہ منورہ میں مؤامرہ رؤیت کے مقدمات یہ تھے:

| | |
|---|---|
| ماع ۱۷ | تقویم شمس |
| مالح مد | تقویم مرئی قمر |
| طفه | تعدیل الغروب |
| مالح الخ | قمر معدل |
| طـ سولح | بعد معدل |
| حـ لح | بعد سوا |

---

1 مکہ معظمہ، اور مدینہ منورہ۔
2 وہ حالت جس میں ہم کلام کررہے ہیں۔
3 سورج اور چاند۔
4 سورج اور چاند کا فاصلہ۔
5 شمار کرنا۔
6 محال ہونے کو دور کرنے اور کلام کی توجیہ کیلئے۔
7 آخری تاریخ

پُر ظاہر کہ جب بعد معدل و بعد سوا دونوں دس درجے سے کم ہیں تو یہ حالت حالت رؤیت نہیں، قریب قریب اسی حالت کے مکہ معظمہ میں تھے مگر ازانجا کہ وہ نو درجے، یہ آٹھ درجے سے زائد ہے۔ رؤیت پر حکم استحالہ بھی نہ تھا۔ حضور پُر نور ﷺ کی برکات بے نہایات کے حضور یہ کیا بات تھی کہ ایسے امکان غیر متوقع کی حالت میں فصل و قفہ جمعہ ملنے کیلئے بحکم الٰہی مکہ معظمہ میں شام چار شنبہ کو رویت واقع ہوگئی افق مدینہ طیبہ میں حساب عادت معہودہ نہ ہوئی پھر روز رویت ایام حمل، ثور و جوزا خصوصاً ان بلاد گرم سیر میں گرد و غبار ہونا کوئی نامتوقع بات نہیں۔ یہ تحقیق کلام علماء ہے۔ مگر امام عسقلانی نے ان توجیہوں پر قناعت نہ کی۔ پہلی پر مخالفت محاورہ سے اعتراض فرمایا کہ اہل زبان جب یہ لفظ بولتے ہیں بارہ راتیں ہی گزرنا مراد لیتے ہیں۔ نہ بارہ دن کہ یہ تیرھویں پر صادق ہو، اور اوّل دوم دونوں میں یہ استبعاد بتایا کہ چار مہینے متواتر تیس دن کے ہو جاتے ہیں:

فی المواھب عن الفتح ھذا الجواب بعید من حیث انه یلزم منه توالی اربعة اشھر کوامل.

(شرح زرقانی علی المواہب اللدنیہ)

ترجمہ: ''مواہب لدنیہ میں فتح الباری سے منقول ہے کہ یہ جواب اس لیے بعید ہے کہ اس طرح متواتر چار ماہ تیس تیس کے آتے ہیں۔''

✿ اقول: اگر ندرت مقصود تو الزام مفقود کہ دفع استحالہ کو احتمال کافی

ترجمہ: ''اگر یہ مقصود ہو کہ چار ماہ متواتر تیس تیس کے آنا نادر ہے تو پھر اعتراض باقی نہیں رہتا۔''

خود امام عسقلانی نے جو قول اختیار فرمایا اس پر تین مہینے متوالی ناقص آتے ہیں۔ یہ کیا نادر نہیں، اگر امتناع مراد[1] تو ظاہر الفساد تین سے زیادہ متواتر ۲۹ کے مہینے نہیں ہوتے۔ ۳۰ کے چار تک آتے ہیں، ہاں پانچ نہیں ہوتے۔ تحفہ شاہیہ علامہ قطب الدین

[1] اگر یہ مراد ہو کہ چار ماہ متواتر تیس تیس کے آنا ممنوع ہے تو یہ قول خود فاسد ہے۔

شیرازی وزیج الغ بیگی میں ہے۔ واللفظ لہ

''اہل شرع ماہ ہائے ایں تاریخ از رؤیت ہلال گیرند وآں ہرگز از سی روز زیادہ نباشد واز بست ونہ روز کمتر نے وتا چہار ماہ متوالی سی سی آید وزیادہ نے وتا سہ ماہ متوالی بست ونہ بست ونہ آید وزیادہ نے۔''

ترجمہ: ''اہل شرع کے نزدیک تاریخ رویت ہلال سے شمار کرتے ہیں اور مہینہ تیس روزہ سے زیادہ کا نہیں ہوتا اور انتیس روز سے کمتر نہیں ہوتا۔ تیس تیس کے چار ماہ موتواتر آتے ہیں، زیادہ نہیں ہو سکے اور انتیس انتیس کے تین ماہ متواتر ہو سکتے ہیں، زیادہ نہیں۔''

**ثم اقول و باللہ التوفیق**

ترجمہ: ''اللہ تعالیٰ کی توفیق سے میں کہتا ہوں۔''

قول جمہور سے قول مہجور[1] کی طرف عدول نامقبول ہونے کیلئے اسی قدر بس تھا کہ اس کیلئے توجیہ وجیہ موجود ہے نہ کہ جب وہ اقوال مہجورہ دلائل قاطعہ سے باطل ہوں کہ اب تو ان کی طرف کوئی راہ نہیں، اوپر واضح ہوا کہ ان دونوں حضرات کا منشائے عدول تمسک بالحساب[2] ہے کہ پیر کا دن یقینی تھا اور وہ بارھویں پر منطبق نہیں آتا۔ پہلی دوسری پر آسکتا ہے مگر حساب ہی شاہد عدل[3] ہے کہ اس سال ربیع الاوّل شریف کی پہلی یا دوسری پیر کی ہونا باطل ومحال ہے۔ فقیر اس پر دو حجت قاطعہ رکھتا ہے۔

## دلیل اوّل:

غرہ وسطیہ کہ علمائے زیج بحساب اوسط لیتے ہیں۔ نیرین کے اجتماع وسطی سے اخذ کرتے ہیں اور بداہتہً واضح کہ رویت ہلال اجتماع قمرین سے ایک مدت معتد بہا[4]

---

[1] متروک قول، جس قول کو علماء نے چھوڑ دیا ہو۔

[2] حسابی قاعدہ سے دلیل پکڑنا۔

یعنی امام سہیلی اور امام حجر نے حضور نبی کریم ﷺ کے وصال مبارک کے بارے میں جمہور کے قول بارہ ربیع الاوّل شریف کو اس لیے ترک کیا کہ حسابی قاعدہ سے یہ درست نہیں آتا۔

[3] عادل گواہ۔ [4] جسے شمار کیا جائے، ایسی مدت جس کو لوگ محسوس کریں اور شمار کریں۔

کے بعد واقع ہوتی ہے تو غرہ ہلالیہ کبھی غرہ وسطیہ سے مقدم نہ آئے گا۔

**انما غایته التساوی** (اس کی غایت برابری ہے۔)

اور اجتماع و رویت میں کبھی اتنا فصل بھی نہیں ہوتا کہ قمر ڈیڑھ دو برج طے کر جائے، لہٰذا تقدیم وسطیہ کی نہایت ایک دو دن ہے وبس۔

**کل ذلک ظاهر علی من له اشتغال بالفن**

ترجمہ: ''جو اس فن (علم زیج) سے مہارت رکھتا ہے اس پر یہ امر ظاہر ہے۔''

اور آشنائے فن جانتا ہے کہ گیارہ ہجریہ میں ماہ مبارک ربیع الاوّل شریف کا غرہ وسطیہ روز سہ شنبہ تھا۔ تو غرہ ہلالیہ یک شنبہ یا دوشنبہ کیونکر متصور کہ اگر یہ سہ شنبہ متاخر ہے تو ہلالیہ کا وسطیہ پر تقدم لازم آتا ہے اور اگر متقدم ہے تو یہ اجتماع سے چار پانچ روز تک رویت نہ ہونے کا لزوم ہوتا ہے اور دونوں باطل ہیں۔

**و بعین الدلیل یستحیل ماتقدم عن سلیمن التیمی من کون غرة صفر یوم السبت فان غرته الوسطیة یوم الاثنین فکیف یمکن ان تقدمها الهلالیة بیومین او تناخر عنها بخمسة ایام و به یظهر استحالة و اعتمده الحافظ بوجه اخرفان مبنا انما کان علی هذا کما علمت**

ترجمہ: ''اسی دلیل سے سلیمان التیمی کا یہ قول باطل ہو جاتا ہے کہ یکم صفر (۱۱ ہجری) ہفتہ کا دن تھا کیونکہ غرہ وسطیہ پیر کا دن ہے۔ پس یہ کیسے ممکن ہے کہ غرہ وسطیہ غرہ ہلالیہ سے دو دن متقدم ہو یا پانچ روز مؤخر ہو۔ اسی کی دلیل سے حافظ ابن حجر عسقلانی کے قول کا محال ہونا بھی ظاہر ہو جاتا ہے کہ اس کی دلیل کا انحصار بھی اسی اصول پر تھا۔''

## دلیل دوم:

فقیر نے شام دوشنبہ ۲۹ صفر وسطی ۱۱ ہجری کیلئے افق کریم مدینہ طیبہ میں نیرین کی تقویمات استخراج کیں اور حساب صحیح و معتمد نے شہادت دی کہ اس وقت تک فصل

قمرین حد رویت معتادہ[1] پر نہ تھا۔ آفتاب جوزا کے ۶ درجے سترہ دقیقے باون ثانیے پر تھا۔ اور چاند کی تقویم مرئی جوزا کے پندرہ درجے ستائیس دقیقے اکتیس ثانیے، فاصلہ صرف نو (۹) درجے (۹) دقیقے ۳۹ دقیقے تھا[2] اور حسب قول متعارف اہل عمل، رویت کیلئے کم سے کم درجے سے زیادہ فاصلہ چاہیے۔ حاشیہ شرح چغمینی للعلامۃ عبدالعلی البرجندی میں ہے:

المذکور فی الکتب المشهورة انه ینبغی ان یکون العبدبین تقویمی انیرین اکثر من عشرة اجزاء و قیل ینبغی ان یکون ما بین مغاربیهما عشرة اجزاء و اکثر حتی یکون القمر فوق الارض بعد غروب الشمس مقد اثلثے ساعة اواکثر والمشهور فی هذا الزمان بین اهل العمل انه ینبغی ان یتحقق الشرطان حتی تمکن الرویة و یسمعون البعد الاوّل بعد السواء والبعد الثانی بعد المعدل

ترجمہ و تفہیم: "مشہور کتابوں میں مذکور ہے کہ سورج اور چاند کا تقدیمی بعد دس اجزا سے زائد ہو اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ ان دونوں کے غروب کے درمیان دس یا اس سے زائد اجزا ہوں۔ یہاں تک کہ چاند زمین سے غروب شمس سے تہائی ساعت بلند ہو اور اس زمانہ میں اہل عمل کے درمیان مشہور یہ ہے کہ دونوں شرطیں پائی جائیں کہ رویت ممکن ہو اہل عمل بعد اول کو بعد سوا کہتے ہیں اور بعد ثانی کو بعد معدل کہتے ہیں۔"

شرح زیج سلطانی میں ہے:

---

[1] سورج اور چاند کے درمیان فاصلہ اتنا تھا کہ اس سے عادۃً رویت ممکن نہ تھی۔

[2] اس کا حسابی جدول یہ ہے:

| ثانیے | دقیقے | درجے |
|---|---|---|
| ۳۱ | ۲۷ | ۱۵ |
| ۵۲ | ۱۷ | ۶ |
| ۳۹ | ۹ | ۹ |

”باید کہ بعد معدل وہ درجہ باشد یا زیادہ و بعد میان دو تقویم ایشان از وہ زیادہ باشد تا ہر دو شرط وجود نگیرو ہلال مرئی نشود و متعارف دریں زماں ایں است“ (جدول مذکورہ اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں۔)

ترجمہ و تفہیم: ”چاہیے کہ بعد معدل دس یا اس سے زیادہ درجے ہوں اور سورج اور چاند کی تقویم کے درمیان دس سے زیادہ درجے ہوں، جب تک دونوں شرطیں نہ پائی جائیں چاند کی رویت ممکن نہیں اس زمانہ میں یہی متعارف ہے۔“

جب شب سہ شنبہ تک نیرین کا یہ حال تھا کہ وقوع رویت ہلال ایک مخفی غیر متوقع احتمال تھا تو اس سے دو ایک رات پہلے کا وقوع بداہتہً محال تھا جب اس رات قمر صرف نو درجے آفتاب سے شرقی ہوا تھا تو شام یک شنبہ کو قطعاً کئی درجے اس سے غربی تھا اور غروب شمس سے کوئی پاؤ گھنٹے پہلے ڈوبا اور شام شنبہ کو تو عصر کا اعلیٰ مستحب وقت تھا جب چاند حجلہ نشین[1] مغرب ہو چکا تھا پھر رات کو رویت ہلال کیا زمین چیر کر ہوئی۔

غرض دلائل ساطعہ[2] سے ثابت ہے کہ اس ماہ مبارک کی پہلی یا دوسری دوشنبہ کی ہرگز نہ تھی اور روزِ وفات اقدس یقیناً دوشنبہ ہے تو وہ دونوں قول قطعاً باطل ہیں اور حق و صواب وہی قول جمہور بمعنی مذکور ہے۔ یعنی واقع میں تیرھویں اور بوجہ مسطور[3] تعبیر میں بارھویں کہ بحساب شمسی نہم خزیران ۹۴۳ رومی نو تتالیس رومی اسکندرانی، ہشتم[4] جون ۶۴۳ء چھ سو بتیس عیسوی تھی۔

واللہ سبحنہ و تعالیٰ اعلم فقط

☆☆☆

[1] چاند غروب ہو چکا تھا۔ [2] چمک دار دلائل ہے۔ [3] جو وجہ ہم نے بیان کی۔
[4] یعنی اس وقت جو شمار رائج تھا اس کے حساب سے آٹھ جون اور اصلی حساب سے ۱۲ تھی۔ زیج بہادر خانی سے بستم جون آتی ہے مگر یہ اس کی غلطی ہے جیسا کہ ہم نے اپنے رسالہ تحقیقات سال مسیحی میں واضح کیا۔ ۱۲ منہ غفرلہ۔
(حاشیہ از مصنف علامہ قدس العزیز)

| | |
|---|---|
| وتم | وقت غروب شرعی بعد نصف النہار وسطے زیجی |
| تج ورن | تقویم حقیقی شمس بوقت مذکور |
| تج لوے الر | تقویم حقیقی قمر بوقت مذکور |
| حہ سم | عرض حقیقی قمر شمالی |
| مقہ نا ..... | اختلاف منظر قمر طولی جدولی |
| الحقہ ح ..... | اختلاف منظر قمر عرضی جدولی |
| تج به الرلا | تقویم مرئی قمر ........... |
| تج مع لب | عرض مرئی قمر شمالی ....... |
| آحہ ر ...... | تعدیل الغروب ........ |
| تج سولدلا | قمر معدل |
| زسوحہ ھلح | مطالع نظیر جزء الشمس |
| زسوحہ لوو | مطالع نظیر جزء القمر المعدل |
| ماحہ مہ لح | بعد معدل ..... |
| طحہ ط لط | بعد سوا .......... |
| غیر متوقع | حکم رؤیت ہلال ..... |

# عید میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم

مصنف:

علامہ نور بخش توکلی رحمۃ اللہ علیہ



ترتیب و تدوین:

مولانا محمد عبدالاحد قادری

# حسن ترتیب

# تذکرہ مصنف

مولانا نور بخش توکلی ۱۳۰۹ ہجری ۱۸۷۷ء میں کوچک قاضیاں ضلع لدھیانہ میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم اپنے علاقہ کے نامور علماء سے حاصل کی اور مسلم یونیورسٹی علی گڑھ سے ایم اے عربی کا امتحان پاس کیا۔ علوم دینیہ سے والہانہ محبت کا یہ عالم تھا کہ میونسپل بورڈ کالج کے پروفیسر ہونے کے باوجود مولانا غلام رسول قاسمی امرتسری کے پاس حاضر ہوتے اور طلباء کے ساتھ چٹائی پر بیٹھ کر تفسیر و حدیث اور فقہ کا درس لیتے جن دنوں آپ محمڈن سکول ریناله کے ہیڈ ماسٹر تھے حضرت خواجہ توکل شاہؒ متوفی ۱۳۱۵ ہجری ۱۸۹۷ء کے دست اقدس پر بیعت ہوئے اور خلافت واجازت سے سرفراز ہوئے۔

مولانا مرحوم نبی کریم ﷺ کی محبت میں سرشار تھے، آپ ہی کی مساعی جمیلہ سے متحدہ ہندو پاک میں بارہ وفات کی بجائے عید میلاد النبی ﷺ کے نام سے تعطیل ہونا قرار پائی تھی۔

علامہ توکلی ایک عرصہ تک جامعہ نعمانیہ کے ناظم تعلیمات رہے اور اس کے ساتھ ساتھ گورنمنٹ کالج کے شعبہ عربی کے پروفیسر بھی رہے کچھ مدت کے بعد کالج سے مستعفی ہوگئے۔

مولانا نے مختلف عنوانات پر پندرہ (۱۵) کتابیں تصنیف فرمائیں۔ زیر نظر رسالہ عید میلاد النبی ﷺ جس میں مولانا نے سرکار دو عالم ﷺ کے خصائص وفضائل اور میلاد وقیام کے دلائل نہایت دلچسپ انداز میں بیان فرمائے۔

## وصال:

مولانا توکل سیڑھی سے گرنے کی وجہ سے کچھ عرصہ بیمار رہے، اور ۱۳ جمادی الاولیٰ ۲۴ مارچ ۱۳۶۷ ہجری ۱۹۴۸ء کو وصال فرمایا۔ فیصل آباد کے جنرل بس اسٹینڈ کے قریب حضرت نور شاہ ولی رحمۃ اللہ علیہ کے مزار کے پاس دفن ہوئے۔ (ماخوذ تذکرہ اکابر اہل سنت)

☆☆☆

محمد عبدالاحد قادری

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ رب العلمین. والصلوۃ والسلام علی سیدنا و مولانا و سیلتنا فی الدارین محمدن الذی بعث رحمۃ للعالمین. و علی اله و اصحابه اتباعه الی یوم الدین.

اما بعد

بندہ عاصی نور بخش حنفی نقشبندی توکلی برادرانِ اسلام کی خدمت میں گزارش پرداز ہے کہ ماہِ ربیع الاوّل ہمارے لیے غایت درجے کی خوشی کا مہینہ ہے کیونکہ اس کی بارھویں تاریخ کو ہمارے آقا و مولا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ پیدا ہوئے۔

خاتمِ پیغمبراں پیدا ہوئے ۔۔۔ افتخارِ انس و جاں پیدا ہوئے
وہ ہوئے پیدا کہ جن کے واسطے ۔۔۔ سب زمین و آسماں پیدا ہوئے
جن کے آنے کی خبر موسیٰ نے دی ۔۔۔ وہ نبی با عزوشاں پیدا ہوئے
اوّلین و آخرین کے پیشوا ۔۔۔ مقتدائے مرسلاں پیدا ہوئے
تشنہ لب عیسیٰ تھے جنکی بات کے ۔۔۔ وہ لب کوثر نشاں پیدا ہوئے
کیوں نہ ہو افلاک پر نازاں زمیں ۔۔۔ مرجع قدوسیاں پیدا ہوئے
ہے محمد اور احمد جن کا نام ۔۔۔ وہ شفیع عاصیاں پیدا ہوئے
امت آخر زماں کے واسطے ۔۔۔ موجب امن و اماں پیدا ہوئے
اہل ایماں ہیں بہم گرمِ نوید ۔۔۔ قاسم خلد و جناں پیدا ہوئے

(مولود بہاریہ)

حضور نبی کریم ﷺ کے فضائل کا احاطہ طاقت بشری سے خارج ہے۔ ذیل میں ان کا صرف ایک شمہ (تھوڑی مقدار) ہدیہ ناظرین ہے۔

## حضور نبی کریم ﷺ کا نور اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلے پیدا کیا:

عبدالرزاق نے بالا سناد نقل کیا ہے کہ حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا:

**یارسول اللہ ﷺ اخبر نی عن اول شی ء خلقه الله تعالیٰ قبل الاشیاء قال یا جابر ان الله تعالیٰ خلق قبل الاشیاء نور نبیک من نوره الحدیث** (شرح ابن احجر)

ترجمہ: ''یارسول اللہ ﷺ! مجھے خبر دیجئے کہ اللہ تعالیٰ نے سب چیزوں سے پہلے کونسی شے پیدا کی؟ آپ نے فرمایا: اے جابر! تحقیق اللہ تعالیٰ نے سب اشیاء سے پہلے اپنے نور سے تیرے نبی (ﷺ) کا نور پیدا کیا۔''

کلیمے کہ چرخ فلک طور اوست
ہمہ نورہا پرتو نور اوست

**اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَهُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَهُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِهِ الْغَافِلُوْنَ.**

## بوقت ولادت کسریٰ کے چودہ کنگرے گر پڑے اور آتش فارس بجھ گئی:

دلائل حافظ ابی نعیم (متوفی ۴۳۰ ہجری) میں حدیث ہانی مخزومی میں جس کی عمر ڈیڑھ سو سال تھی، مذکورہ ہے کہ کسریٰ نے یہ واقعات دیکھ کر موبذان فارس سے ان کا سبب پوچھا۔ اس نے کہا کہ عرب کی طرف سے کوئی حادثہ وقوع میں آئے گا۔ تب کسریٰ نے نعمان بن منذر کو لکھا کہ میرے پاس عرب کے کسی عالم کو بھیج دو جو میرے سوالوں کا جواب دے۔ نعمان نے عبدالمسیح بن حیان کو بھیجا جب کسریٰ نے عبدالمسیح کو سب ماجرا کہہ سنایا تو اس نے جواب دیا کہ اس کا علم میرے ماموں سطیح کو ہے جو ملک شام کے مشرقی حصہ میں رہتا ہے۔ اس پر کسریٰ نے عبدالمسیح کو ملک شام میں سطیح کے پاس بھیجا جب عبدالمسیح وہاں پہنچا تو سطیح بستر مرگ پر پڑا ہوا تھا۔ عبدالمسیح کی طرف سر اٹھا کر اس نے الہام سے کہا:

(٦) و من یطع اللہ و رسول یدخله جنت تجری من تحتها الانهر خالدین فیها و ذلک الفوز العظیم، و من یعص اللہ و رسوله و یتعد حدوده یدخله نارا خالدا فیها و له عذاب مهین (سورۂ نساء)

(٧) ان الذین یؤذون اللہ و رسوله لعنهم اللہ فی الدنیا و الاخرة و اعدلهم عذاب مهینا (سورۂ احزاب)

(٨) برأة من اللہ و رسوله الی الذین عاهدتم من المشرکین (سورۂ توبہ)

(٩) واذان من اللہ و رسوله الی الناس یوم الحج الاکبر ان اللہ بری من المشرکین و رسوله (سورۂ توبہ)

(١٠) امر حسبتم ان ترکوا و لما یعلم اللہ الذین جاهدوا منکم و لم یتخذوا من دون اللہ ولا رسوله ولا المؤمنین و لیجة واللہ خبیر بما تعلمون (سورۂ توبہ)

(١١) انما یعلموآ انه من یحاد اللہ و رسوله فان له نار جهنم خالدا فیها ذلک الخزی العظیم (سورۂ توبہ)

(١٢) انما جزؤ الذین یحار بون اللہ و رسوله و یسعون فی الارض فساداً ان یقتلوآ اویصلبوآ او تقطع ایدیهم و ارجلهم من خلاف او ینفوا من الارض (سورۂ مائدہ)

(١٣) قاتلوا الذین لا یؤمنون باللہ ولا بالیوم الاخر ولا یحرمون ما حرم اللہ و رسوله ولا یدینون دین الحق من الذین اوتوا الکتب حتی یعطو الجزیة عن ید وهم صاغرون (سورۂ توبہ)

(١٤) قل الانفال للہ والرسول (سورۂ انفال)

(١٥) ومن یشاقق اللہ و رسوله فان اللہ شدید العقاب (سورۂ انفال)

(۱۶) فان تنازعتم فی شیء فردوه الی الله والرسول ان کنتم بالله ولیوم الاخر
(سورۂ نساء)

(۱۷) ولو انهم رضوا مآ اتهم الله و رسوله وقالوا حسبنا الله سیوتینا الله من فضیله و رسوله انا الی الله راغبون (سورۂ توبہ)

(۱۸) واعلموآ انما غنمتم من شیء فان الله خمسه و للرسول (پ۱۰ شروع)

(۱۹) وما نقومآ الا ان اغنهم الله و رسوله من فضله (سورۂ توبہ)

(۲۰) و جاء المعذرون من الاعراب لیؤذن لهم و قعد الذین کذبوا الله و رسول سیصیب الذین کفروا منهم عذاب الیم
(سورۂ توبہ)

(۲۱) و اذ تقول للذی انعم الله علیه و انعمت علیه امسک علیک زوجک و اتق الله و تخفی فی نفسک ما الله مبدیه و تخشی الناس والله احق ان تخشه (سورۂ احزاب)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَهُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَهُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِهِ الْغَافِلُوْنَ۔

✿ حضور نبی کریم ﷺ کو نام مبارک کے ساتھ خطاب کرنے سے اللہ تعالیٰ نے منع فرمایا حالانکہ دیگر امتیں اپنے اپنے نبیوں کو نام کے ساتھ خطاب کیا کرتی تھیں۔

✿ دیکھو آیات ذیل:

(۱) قالوا یموسی اجعل لنا الها کما لهم الهة (سورۂ اعراف)

(۲) اذ قال الحواریون یعیسی ابن مریم هل یستطیع ربک ان ینزل علینا مائدة من المساء (سورۂ مائدہ)

(۳) قالو یهود ما جئتنا ببینة و ما نحن بتارکی الهتنا عن قولک و ما نحن

لک بمؤمنین (سورۂ ہود)

(۴) قالو یصلح قد کنت فینا مرجوا قبل ھذآ اتنھنا ان نعبد ما یعبد ابائونا و انا لفی شک مما تدعون الیه مریب (سورۂ ہود)

✿ مگر ہمارے آقائے نامدار بابی ہو وامی کی نسبت یوں ارشاد باری تعالیٰ ہوتا ہے:

رسول اللہ ﷺ کے پکارنے کو آپس میں ایسا نہ ٹھہرالو جیسا تم میں ایک، دوسرے کو پکارتا ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ.

**حضور نبی کریم ﷺ کی برأت وتنزیہ خود اللہ تعالیٰ نے فرمادی بخلاف دیگر انبیاء کے کہ اپنے مکذبین کی تردید وہ خود کیا کرتے تھے:**

✿ چنانچہ قوم نوح علیہ السلام نے ان سے کہا:

انا لنرک فی ضلل مبین

ترجمہ: ”تحقیق ہم تجھے ظاہر گمراہی میں دیکھتے ہیں۔“

✿ اس کی نفی خود حضرت نوح علیہ السلام نے یوں کی:

یقوم لیس بی ضللة و لکنی رسول من رب العالمین (سورۂ اعراف)

ترجمہ: ”اے میری قوم! مجھ میں گمراہی نہیں لیکن میں رب العالمین کی طرف سے رسول ہوں۔“ انتہی

✿ قوم ہود نے ان سے کہا:

انا لنرک فی سفاھة و انا لنظنک من الکذبین

ترجمہ: ”ہم تجھ کو بیوقوفی میں دیکھتے ہیں اور تجھے جھوٹوں سے گمان کرتے ہیں۔“

✿ اس پر حضرت ہود علیہ السلام نے فرمایا:

یقوم لیس بی سفاھة و لکنی رسول من رب العالمین (سورۂ اعراف)

ترجمہ: ''اے میری قوم! مجھ میں بے وقوفی نہیں لیکن میں رب العالمین کی طرف سے رسول ہوں۔'' انتہی

✿ فرعون نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کہا تھا:

انی لاظنک یا موسیٰ مسحورا

ترجمہ: ''تحقیق میں تجھے اے موسیٰ! البتہ جادو کیا ہوا گمان کرتا ہوں۔''

✿ اس پر حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا:

و انی لاظنک یفرعون مثبورا (سورۂ بنی اسرائیل)

ترجمہ: ''تحقیق میں تجھے اے فرعون البتہ ہلاک کیا گیا گمان کرتا ہوں۔'' انتہی

✿ کفار ہمارے آقا نامدار بابی ہو وامی پر جنون وسحر وکہانت وغیرہ کے الزامات لگایا کرتے تھے۔ ان الزامات سے حضور نبی کریم ﷺ کی برأت خود اللہ تعالیٰ نے فرمائی۔

✿ دیکھو آیات ذیل:

(۱) مآ انت بنعمة ربک بمجنون (سورۂ قلم)

ترجمہ: ''تو اپنے رب کے فضل سے مجنون نہیں۔''

(۲) وما علمناه الشعر و ما ینبغي له ان هو الا ذکر و قرآن مبین (سورۂ یٰسین)

ترجمہ: ''اور ہم نے اس کو شعر نہیں سکھایا اور اس کیلئے لائق نہیں، وہ نہیں مگر نصیحت اور کتاب ظاہر۔''

(۳) ما ضل صاحبکم وما غوی وما ینطق عن الهوی ان هو الا و حي یوحی (سورۂ نجم)

ترجمہ: ''تمہارے صاحب نے بھکے نہ بے راہ چلے اور کوئی بات اپنی خواہش سے نہیں کرتے تو وہ نہیں مگر وحی جو انہیں کی جاتی ہے۔''

(۴) افمن کان علی بینة من ربه و یتلوه شاهد منه و من قبله کتب

موسی اماما و رحمة اولئک یومنون به و من یکفربه من الاحزاب فالنار موعده (سورۂ ہود)

ترجمہ: ''تو کیا وہ جو اپنے رب کی طرف سے روشن دلیل پر ہو اور اس پر اللہ کی طرف سے گواہ آئے اور اس سے پہلے موسیٰ کی کتاب پیشوا اور رحمت وہ اس پر ایمان لاتے ہیں اور جو اس کا منکر ہو سارے گروہوں میں تو آگ اس کا وعدہ ہے۔ (کنزالایمان)

(۵) کفار حضور نبی کریم ﷺ سے بطور استہزا یوں کہا کرتے تھے:

هل نذلکم علی رجل ینبئکم اذا مزقتم کل ممزق انکم لفی خلق جدید

ترجمہ: ''کیا ہم لے چلیں تم کو اس شخص کی طرف کہ تم کو خبر دیتا ہے کہ جب تم ریزہ ریزہ ہو جاؤ گے نہایت ریزہ ریزہ ہونا، تحقیق تم البتہ نئی پیدائش میں ہو گے۔''

☼ کفار کے اس استہزا کا دفعیہ باری تعالیٰ یوں فرماتا ہے:

افتری علی الله کذبا ام به جنة بل الذین لا یؤمنون بالاخرة فی العذاب و الضلل البعید (سورۂ سبا)

ترجمہ: ''کیا باندھ لیا ہے اس نے اللہ پر جھوٹ یا اس کو جنون ہے بلکہ وہ لوگ جو آخرت پر ایمان نہیں لاتے عذاب اور دور گمراہی میں ہیں۔'' انتہیٰ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَهُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَهُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِهِ الْغَافِلُوْنَ۔

## حضور نبی کریم ﷺ کے سوا اللہ تعالیٰ نے کسی پیغمبر کی زندگی کی قسم یاد نہیں فرمائی:

☼ قرآن مجید میں ہے:

لعمرک انهم لفی سکرتهم یعمهون (سورۂ حجر)

ترجمہ: ''یعنی تیری زندگی کی قسم ہے۔ وہ (قوم لوط) البتہ اپنی مستی میں

سرگردان ہیں۔ انتہیٰ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ۔

## حضور نبی کریم ﷺ کی ہدایت ورسالت پر اللہ تعالیٰ نے قسم یادفرمائی:

✿ دیکھوآیات ذیل:

(۱) یٰسٓ والقرآن الحکیم انک لمن المرسلین علی صراط مستقیم (سورۂ یٰسین)

ترجمہ: ''حکمت والے قرآن کی قسم! بے شک تم سیدھی راہ پر بھیجے گئے ہو۔''

(۲) والنجم اذا ھوی ماضل صاحبکم وما غوی وما ینطق عن الھوی (سورۂ نجم)

ترجمہ: ''اس پیارے چمکتے تارے محمد کی قسم! جب یہ معراج سے اترے، تمہارے صاحب نہ بہکے نہ بے راہ چلے۔'' (کنزالایمان)

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ۔

## حضور نبی کریم ﷺ کے قدموں کی برکت سے شہر کی قسم:

✿ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

لا اقسم بھذا البلد وانت حل بھذا البلد (سورۂ بلد)

ترجمہ: ''مجھے اس شہر کی قسم! اے محبوب! تم اس شہر میں تشریف فرما ہو۔''

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ۔

## حضور نبی کریم ﷺ کی قدر و منزلت کو اللہ نے بلند کیا ہے:

چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

ورفعنا لک ذکرک (سورۂ انشراح)

ترجمہ: ''اور ہم نے تمہارے لیے تمہارا ذکر بلند کر دیا۔'' (کنزالایمان)

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ.

## حضور نبی کریم ﷺ پر اللہ تعالیٰ اور فرشتے درود بھیجتے رہتے ہیں:

چنانچہ قرآن مجید میں ہے:

ان اللہ و ملٓئکۃ یصلون علی النبی یایھا الذین امنو صلوا علیہ وسلموا تسلیما (سورۂ احزاب)

ترجمہ: ''بے شک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں، اس غیب بتانے والے (نبی) پر اے ایمان والو! ان پر درود شریف اور خوب سلام بھیجو۔''

پڑھو مومنو مصطفیٰ پر درود     محمد حبیب خدا پر درود
خدا کا یہ ہے حکم قرآن میں     پڑھو خاتم انبیاء پر درود

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ.

## قرآن نبی کریم ﷺ کا عظیم معجزہ ہے:

کیونکہ قرآن مجید میں ستتر (۷۷) ہزار سے کچھ زیادہ کلمات ہیں، اگر ہم اقل مقدار جس میں اعجاز پایا جائے۔ سورۂ کوثر کو لیں جس میں دس کلمے ہیں، تو اس حساب سے سات ہزار سے زائد اجزا ہوئے جو فی نفسہ معجز ٹھہرے، پھر اگر بلاغت و طریق نظم و

اخبارغیب وغیرہ وجوہ اعجاز پرغور کیا جائے تو سات ہزار کی تضعیف ہوتی جائے گی۔ پس حساب کرلیں کہ ایک قرآن شریف کتنے ہزار معجزوں کے برابر ہوا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ۔

## معراج مصطفیٰ ﷺ:

یہی مذہب ہے جمہور محققین و متکلمین و صوفیہ کرام کا اور یہی حق ہے: ”سبحان الذی اسری بعبدہ“ (الآیہ) سے اسی کی تائید ہوتی ہے کیونکہ عبد نام ہے جسم و روح کا نہ فقط روح کا۔ ”وما جعلنا الرویا التی اریناک الافتنة للناس“ (سورۂ بنی اسرائیل) اسی کا مؤید ہے کیونکہ رویا سے مراد رویا عینی ہے جیسا کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا قول ہے۔ علاوہ بریں احادیث صحیحہ کثیرہ سے جو حد تواتر کو پہنچنے والی ہیں اسی کا حق ہونا پایا جاتا ہے۔

اگر یہ معراج خواب میں ہوتا تو کوئی انکار نہ کرتا اور لوگ مرتد نہ ہوتے اور نہ مسجد اقصے کی نشانیاں پوچھتے کیونکہ خواب میں ایسا امر محال نہیں، خواب میں تو اکثر دیکھا جاتا ہے کہ ایک لحظے میں ہم مشرق میں ہیں اور دوسرے لحظے میں ہزارہا کوسوں پر مغرب میں ہیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ۔

## حضور نبی کریم ﷺ کی انگشت مبارک کے اشارے سے چاند دو ٹکڑے ہوگیا:

- چنانچہ قرآن کریم میں ہے:

اقتربت الساعة و انشق القمر (سورۂ قمر)

ترجمہ: ”نزدیک آئی قیامت اور پھٹ گیا چاند۔“ انتہیٰ

چوں محمد یافت آں ملک و نعیم
قرص مہ را کرد اندر دو نیم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ.

## حضور نبی کریم ﷺ کی مبارک انگلیوں سے چشمہ کی طرح پانی جاری ہوا:

✪ چنانچہ تیسیر الوصول جلد ثانی میں ہے:

عن جابر ص قال عطش الناس یوم الحدیبیة فاتوا رسول اللہ ﷺ و بین یدیه رکوة ز قالوا لیس عندنا مویتوضأ به ولا یشرب الامافی رکوتک فوضع صلی اللہ علیه وسلم یدہ فی الرکوة فعل الماء یفورمن بین اصابعه کا مثال العیون فتوضانا و شربنا قیل لجابر کم کنتم یومئذ قال لو کنا مائه الف لکفانا، کنا خمس عشرة مائة اخرجه الشیخان

ترجمہ: ”حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حدیبیہ کے دن لوگوں کو پیاس لگی، پس وہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور آپ کے سامنے ایک چھاگل تھی۔ اور عرض کیا: آپ کی چھاگل کے پانی کے سوا ہمارے پاس نہ وضو کرنے کو پانی ہے نہ پینے کو، حضور نبی کریم ﷺ نے اپنا ہاتھ مبارک اس چھاگل میں رکھا، پس آپ کی انگلیوں میں سے پانی یوں نکلنے لگا جیسے چشمے، ہم نے وضو کیا اور پیا۔“

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا گیا کہ تم اس دن کتنے تھے؟ حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ اگر ہم ایک لاکھ ہوتے تو ہمیں کفایت کرتا ہم ڈیڑھ ہزار تھے۔

امام بخاری و مسلم نے اسے دریافت کیا۔ انتہی

یہ معجزہ حضور نبی کریم ﷺ سے متعدد دفعہ صادر ہوا ہے۔

نور کے چشمے لہرائیں دریا بہیں
انگلیوں کی کرامت پہ لاکھوں سلام

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ.

## حضور نبی کریم ﷺ کی رسالت پر حجر و شجر نے شہادت دی:

✿ چنانچہ ترمذی شریف (مطبوعہ احمدی، جلد ثانی صفحہ ۲۲۳) میں ہے:

عن علی ابن ابی طالب قال کنت مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم بمکۃ فخر جنا فی بعض نواحیھا فما استقبلہ جبل ولا شجر الا وھو یقول السلام علیک یا رسول اللہ ﷺ.

ترجمہ: ”حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نبی کریم ﷺ کے ساتھ مکہ میں تھا۔ پس ہم اس کے بعض نواح میں نکلے، جو پہاڑ یا درخت حضور نبی کریم ﷺ کے سامنے آتا تھا۔ وہ یوں کہتا تھا: آپ پر سلام ہو، اے اللہ کے رسول ﷺ“

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ.

## حضور نبی کریم ﷺ کے فراق میں ستون حنانہ رویا:

مسجد نبوی میں منبر بننے سے پہلے حضور نبی کریم ﷺ مسجد کے ایک ستون کے ساتھ جو درخت خرما کا ایک خشک تنہ تھا پشت مبارک لگا کر خطبہ پڑھا کرتے تھے۔ جب اہل ایمان کی کثرت ہوگئی تو منبر بنایا گیا۔ جب حضور نبی کریم ﷺ اس منبر پر خطبہ پڑھنے لگے تو اس ستون سے اس طرح آواز اشتیاق نکلی جیسے اونٹنی اپنے بچے کے اشتیاق میں آواز نکالتی ہے۔ یہ معجزہ ترمذی شریف (جلد ثانی) میں یوں مروی ہے:

عن انس بن مالک رضی اللہ عنہ ان رسول اللہ ﷺ خطب الی لزرق جذع واتخذ والہ منبرا فخطب علیہ فحن الجذع حنین الناقۃ فنزل النبی صلی اللہ علیہ وسلم فسکت

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ایک تنا درخت سے پشت لگا کر خطبہ پڑھا کرتے تھے جب آپ کیلئے منبر بنایا گیا تو آپ نے اس پر خطبہ پڑھا، پس اس تنا سے اونٹنی کی مانند آوازِ اشتیاق نکلی۔ انتہیٰ

مولانا روم نے اس معجزے کو یوں رشتہ نظم میں منسلک کیا ہے:

| | |
|---|---|
| استن حنانہ از ہجر رسول | نالہ مے زد ہمچو ارباب عقول |
| درمیانِ مجلس وعظ آنچناں | کز وے آگہ گشت ہم پیر و جواں |
| در تحیر ماندہ اصحاب رسول | کز چہ مے نالد ستوں باعرض وطول |
| گفت پیغمبر چہ خواہی اے ستون | گفت جانم از فراقت گشت خوں |
| از فراق تو مرا چوں سوخت جاں | چوں ننالم بے تو اے جانِ جہاں |
| مسندت من بودم از من تاختی | بر سر منبر تو مسند ساختی |
| پس رسولش گفت کائی نیکو درخت | اے شدہ باسر تو ہمراز بخت |
| گر ہمی خواہی ترا نخلے کنند | شرقی و غربی تو میوہ چنند |
| یا دراں عالم حقت سروے کند | تا ترو تازہ بمانی تا ابد |
| گفت آن خواہم کہ دایم شد بقاش | بشنو اے غافل کم از چوبے مباش |
| آن ستوں را دفن کرد اندر زمین | تا چو مردم حشر گردد یوم دیں |
| تا بدانی ہر کرا یزداں بخواند | از ہمہ کار جہاں بیکار ماند |
| ہر کرا باشد زیزداں کاروبار | یافت بار آنجا و بیروں شد زکار |
| و آنکہ اور ابنو داز اسرار داد | کے کند تصدیق او نالہ جماد |
| گوید آرے نے زول بہر وفاق | تانگو یندش کہ ہست اہل نفاق |
| گر نیندے واقفان امر کن | در جہاں رو گشتہ بودے ایں سخن |

## انبیائے سابقین کے تمام معجزات حضور نبی کریم ﷺ کو عطا ہوئے:

اس مقام پر یہ بھی عرض کر دینا مناسب ہے کہ جو فضائل و معجزات انبیائے سابق کو عطا ہوئے، ان میں کوئی ایسا نہیں کہ اس کی مثال یا اس سے بڑھ کر حضور نبی کریم ﷺ کو عطا نہ ہوا ہو۔ چنانچہ (۱) اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علی نبینا و علیہ الصلوٰہ والسلام کو یہ کرامت بخشی کہ فرشتوں نے ایک دفعہ آپ کو سجدہ کیا مگر حضور نبی کریم ﷺ کو اس سے بڑھ کر یہ فضیلت بخشی کہ خود باری تعالیٰ اور نیز فرشتے ہمیشہ حضور نبی کریم ﷺ پر درود بھیجتے رہتے ہیں۔ (۲) حضرت ابراہیم علی نبینا و علیہ الصلوٰہ والسلام کو اللہ تعالیٰ نے درجہ خلت عطا فرمایا مگر حضور نبی کریم ﷺ کو اس سے بڑھ کر مقام محبت عنایت فرمایا۔ اسی واسطے قیامت کے دن جب حضرت ابراہیم علی نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام سے شفاعت کیلئے درخواست کی جائے گی تو آپ فرمائیں گے: "انما کنت خلیلا من وراء وراء." (۳) حضرت داؤد علی نبینا و علیہ الصلوٰہ والسلام کا یہ معجزہ تھا کہ آپ کے دست مبارک میں لوہا موم کی طرح نرم ہو جاتا تھا۔ حضور نبی کریم ﷺ نے ام معبد کی بکری کے تھن پر جو بیائی نہ تھی اپنا دست مبارک پھیرا اور وہ دودھ دینے لگ گئی۔ اس سے بھی بڑھ کر حضور نبی کریم ﷺ نے یہ کیا کہ عرب جیسی قوم کے دلوں کو موم کی طرح نرم بنا دیا۔ (۴) اللہ تعالیٰ نے ہوا کو حضرت سلیمان علی نبینا و علیہ الصلوٰہ والسلام کے تابع بنایا مگر حضور نبی کریم ﷺ کو براق عطا فرمایا جو ہوا سے بدر جہا تیز تھا۔ (۵) حضرت سلیمان علی نبینا و علیہ الصلوٰہ والسلام سے پرندے کلام کرتے مگر حضور نبی کریم ﷺ سے حجر و شجر کلام کرتے جن اگر حضرت سلیمان علی نبینا و علیہ الصلوٰہ والسلام کے تابع تھے تو صرف کام کرنے میں مگر حضور نبی کریم ﷺ کے ایسے تابع ہوئے کہ آپ پر ایمان لے آئے۔ (۶) حضرت یوسف علی نبینا و علیہ الصلوٰہ والسلام کو حسن کا ایک حصہ ملا تھا مگر حضور نبی کریم ﷺ کو کل حسن عطا ہوا۔ (۷) حضرت موسیٰ علی نبینا و علیہ الصلوٰہ

والسلام نے اپنے عصا سے بحر کو شق کر دیا۔ حضور نے اس سے بڑھ کر عالم علوی میں تصرف کیا کہ اپنی انگشت شہادت سے چاند کو دو ٹکڑے کر دیا۔ (۸) حضرت موسیٰ علی نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام نے پتھر سے پانی کے چشمے جاری کر دیئے حضور نبی کریم ﷺ نے اپنی انگلیوں سے چشموں کی مانند پانی جاری کر دیا اور یہ اس سے بڑھ کر ہے کیونکہ پتھر جنس زمین سے ہے جس سے چشمے نکلتے ہیں۔ (۹) حضرت موسیٰ علی نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام نے کوہ طور پر اپنے رب سے کلام کیا۔ حضور نبی کریم ﷺ شب معراج میں عرش کے اوپر مقام "قاب قوسین او ادنیٰ" میں اپنے پروردگار سے ہم کلام ہوئے۔ (۱۰) حضرت موسیٰ علی نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام نے عصا کا سانپ بنا دیا جو ادھر سے ادھر دوڑنے لگا۔ حضور نبی کریم ﷺ نے ایک خشک تنہ (حنانہ) کو انسان کی طرح گویا کر دیا۔ حضرت عیسیٰ علی نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام مردوں کو زندہ گویا کر دیتے اور ابرص واکمہ کو اچھا کر دیتے تھے۔ حضور نبی کریم ﷺ سے بھی اس قسم کے معجزے صادر ہوئے، بلکہ سنگریزوں اور درختوں کا کلام کرنا مردوں کے کلام کرنے سے زیادہ عجیب ہے، کیونکہ یہ اس جنس سے ہی نہیں جو کلام کرے۔

باقی انبیاء کے معجزوں کو بھی اسی پر قیاس کر لینا چاہیے۔ ایسے معجزات کے علاوہ اللہ تعالیٰ نے حضور نبی کریم ﷺ کو بے شمار خصائص عطا کیے ہیں۔

"وذلک فضل اللہ یوتیہ من یشاء"

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذّٰاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ۔

## حضور نبی کریم ﷺ کی جانب ہو کر فرشتوں نے کفار سے جنگ کی:

✿ چنانچہ قرآن مجید میں ہے:

و لقد نصر کم اللہ ببدر وانتم اذلۃ فاتقوا اللہ لعلکم تشکرون اذا

تقول للمؤمنين الن يكفيكم ان يمدكم ربكم بثلثة الف من الملئكة منزلين بلى ان تصبروا و تتقوا ياتوكم من فورهم هذا يمددكم ربكم بخمسة الف من الملئكة مسومين (سورۂ آل عمران)

ترجمہ: ''اور بے شک اللہ نے بدر میں تمہاری مدد کی جب تم بالکل بے سروسامان تھے تو اللہ سے ڈرو، کہیں تم شکر گزار ہو، جب اے محبوب! تم مسلمانوں سے فرماتے تھے کیا تمہیں یہ کافی نہیں کہ تمہارا رب مدد کرے، تین ہزار فرشتہ اتار کر ہاں کیوں نہیں اگر تم صبر وتقویٰ کرو اور کافر اسی دن تم پر آپڑیں تو تمہارا رب تمہاری مدد کو پانچ ہزار فرشتے نشان والے بھیجے گا۔''

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَيْنَا مَعَهُمْ كُلَّمَا ذَكَرَکَ وَ ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِكْرِکَ وَ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ.

**حضور نبی کریم ﷺ پر جو کتاب نازل ہوئی بہ حفظ الٰہی تحریف وتبدیل سے محفوظ ہے برعکس کتب دیگر انبیاء کے کہ ان کی حفاظت انکے متبعین کے سپرد تھی:**

✿ چنانچہ قرآن مجید میں ہے:

اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَ اِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ (سورۂ حجر)

ترجمہ: ''بے شک ہم نے اتارا ہے یہ قرآن اور بے شک ہم خود اس کے نگہبان ہیں۔ (کنزالایمان)

اِنَّآ اَنْزَلْنَا التَّوْرٰةَ فِيْهَا هُدًى وَّ نُوْرٌ يَحْكُمُ بِهَا النَّبِيُّوْنَ الَّذِيْنَ اَسْلَمُوْا لِلَّذِيْنَ هَادُوْا وَالرَّبّٰنِيُّوْنَ وَالْاَحْبَارُ بِمَا اسْتُحْفِظُوْا مِنْ كِتَابِ اللّٰهِ وَ كَانُوْا عَلَيْهِ شُهَدَآءَ فَلَا تَخْشَوُا النَّاسَ وَ اخْشَوْنِ وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِيْ ثَمَنًا قَلِيْلًا وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰفِرُوْنَ

(سورۂ مائدہ)

ترجمہ: ''بے شک ہم نے توریت اتاری، اس میں ہدایت اور نور ہے اس

کے مطابق یہود کو حکم دیتے تھے، ہمارے فرمانبردار نبی اور عالم اور فقیہ کہ ان سے کتاب اللہ کی حفاظت چاہی گئی تھی اور وہ اس پر گواہ تھے تو لوگوں سے خوف نہ کرو اور مجھ سے ڈرو اور میری آیتوں کے بدلے ذلیل قیمت نہ لو اور جو اللہ کے اتار پر حکم نہ کرے، وہی لوگ کافر ہیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَهُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَهُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِهِ الْغَافِلُوْنَ.

## حضور نبی کریم ﷺ کا دین تمام دینوں پر غالب ہے:

✿ چنانچہ قرآن مجید میں ہے:

هُوَ الَّذِیْ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰی وَ دِیْنِ الْحَقِّ لِیُظْهِرَهٗ عَلَی الدِّیْنِ کُلِّهٖ وَ کَفٰی بِاللّٰهِ شَهِیْدًا (سورۂ فتح)

ترجمہ: ''وہی ہے جس نے اپنے رسول کو ہدایت اور سچے دین کے ساتھ بھیجا کہ اسے سب دینوں پر غالب کرے اور اللہ کافی ہے گواہ۔''



اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَهُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَهُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِهِ الْغَافِلُوْنَ.

## حضور نبی کریم ﷺ کے دین میں تشدد و تنگی نہیں:

✿ دیکھو آیات ذیل:

هُوَ اجْتَبٰکُمْ وَمَا جَعَلَ عَلَیْکُمْ فِی الدِّیْنِ مِنْ حَرَجٍ (سورۂ حج)

ترجمہ: ''اسی نے تم کو برگزیدہ کیا اور دین میں تم پر کچھ تنگی نہیں کی۔''

یُرِیْدُ اللّٰهُ بِکُمُ الْیُسْرَ وَلَا یُرِیْدُ بِکُمُ الْعُسْرَ (سورۂ بقرہ)

ترجمہ: ''اللہ تمہارے ساتھ آسانی چاہتا ہے اور تمہارے ساتھ دشواری

نہیں چاہتا۔"

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ.

## حضور نبی کریم ﷺ کی امت خیر الامم ہے:

چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

کُنْتُمْ خَیْرَ اُمَّۃٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَ تَنْھَوْنَ عَنِ الْمُنْکَرِ وَ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰہِ (سورۃ آل عمران)

ترجمہ: "تم بہتر ہو، ان سے امتوں میں جو لوگوں میں ظاہر ہوئیں، بھلائی کا حکم دیتے ہو اور برائی سے منع کرتے ہو اور اللہ پر ایمان رکھتے ہو۔"

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ.



## حضور نبی کریم ﷺ کی امت گمراہی پر جمع نہ ہو گی:

چنانچہ حضور نبی کریم ﷺ خود فرماتے ہیں:

ان اللہ لا یجمع امتی او قال امۃ محمد علی ضلالۃ (الحدیث)

(مشکوٰۃ، باب الاعتصام بالکتاب والسنۃ)

ترجمہ: "تحقیق اللہ جمع نہ کرے گا میری امت کو یا فرمایا امت محمد کو گمراہی پر۔"

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ.

## حضور نبی کریم ﷺ ہی کی امت میں سے اہل بہشت کی دو تہائی ہوں گے:

✿ چنانچہ ترمذی شریف (جلد ثانی) میں ہے:

عن ابن بریدة عن ابیه قال قال رسول الله ﷺ اهل الجنة عشرون و مائة صف ثمانون منها من هذه الامة واربعون من سائر الامم هذا حدیث حسن

ترجمہ: ''ابن بریدہ نے اپنے باپ بریدہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اہل بہشت کی ایک سو بیس صفیں ہوں گے، جن میں سے اسی اس امت کی ہوں گی اور چالیس باقی امتوں کی۔'' یہ حدیث حسن ہے۔ انتہیٰ

✿ ابن قیم نے حاوی الارواح الی بلاوالا فراح میں اس حدیث کی نقل کر کے یوں لکھا ہے:

رواه الامام احمد و الترمذید واسناده علی شرط الصحیح

ترجمہ: ''یعنی اس حدیث کو امام احمد و ترمذی نے روایت کیا ہے اور اس کا اسناد صحیح کی شرط پر ہے۔ انتہیٰ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَهُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِهِ الْغَافِلُوْنَ.

## حضور نبی کریم ﷺ سب سے پہلے بہشت میں داخل ہوں گے:

✿ چنانچہ حضور نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں:

وانا اول من یحرک حلق الجنة فیفتح الله لی فید خلنیها و معی فقراء المومنین (مشکوٰۃ باب فضائل سید المرسلین)

ترجمہ: ''میں پہلا شخص ہوں گا جو بہشت کے دروازوں کی زنجیریں کھلائے گا، پس اللہ میرے لیے دروازے کھول دے گا اور مجھے ان میں داخل کرے گا اور میرے

ساتھ فقراء مومنین ہوں گے۔ انتہی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ.

## حضور نبی کریم ﷺ کو اللہ یوم قیامت حوض کوثر عطا فرمائے گا:

- جس سے آپ اپنی امت کو سیراب فرمائیں گے، چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

اِنَّا اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ (سورۂ کوثر)

ترجمہ: ”اے محبوب! بے شک ہم نے تمہیں بے شمار خوبیاں عطا فرمائیں۔“

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ.

## نبی کریم ﷺ کو یوم قیامت اللہ مقام محمود عطا فرمائے گا:

- جس میں آپ گنہگاروں کی شفاعت فرمائیں گے۔ چنانچہ قرآن مجید میں ہے:

عَسٰی اَنْ یَّبْعَثَکَ رَبُّکَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا (سورۂ بنی اسرائیل)

ترجمہ: ”قریب ہے کہ تمہیں تمہارا رب ایسی جگہ کھڑا کرے جہاں سب تمہاری حمد کریں۔“

نماند بعصیاں کسے درگرو    کہ دارد چنیں سید پیشرو
عطائے شفاعت چنانش دہند    کہ امت تمامی ز دوزخ رہند

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ.

## نبی کریم ﷺ خلیفہ مطلق و نائب کل حضرت باری تعالیٰ کے ہیں:

۞ چنانچہ حضور نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں:

وَاِنَّمَا اَنَا قَاسِمٌ وَاللّٰہُ یُعْطِیْ (مشکوٰۃ کتاب العلم)

ترجمہ: ''میں تو بانٹنے والا ہوں اور اللہ دیتا ہے۔'' انتہیٰ

وی صلی اللہ علیہ وسلم خلیفہ مطلق و نائب کل جناب اقدس است میکندو میدہ ہرچہ خواہد باذن وے

فان من جودک الدنیا و ضرتها
و من علومک علم اللوح و القلم

جزاء اللہ عنا خیر الجزاء (اشعۃ اللمعات جزء چہارم صفحہ ۳۳۵)

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ۔

## اب قارئین غور فرمائیں:

ہمارے واسطے ایسے جلیل القدر آقا بابی ہووامی کے یوم میلاد سے بڑھ کر کون سا دن مبارک ہو سکتا ہے لہٰذا ہم پر واجب ہے کہ بموجب ''وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّکَ فَحَدِّثْ'' اس روز اللہ کے اس احسان عظیم کا شکریہ ادا کریں اور مجالس میلاد میں حاضر ہو کر آپ کے پیارے پیارے حالات سنیں اور اپنے بچوں کو سنائیں۔

عرب شریف میں میلاد مبارک بڑی دھوم دھام سے منایا جاتا ہے۔ مگر ملک ہند میں اس کی طرف نہایت کم توجہ رہی ہے۔ میرے خیال میں اس عدم توجہی کی وجہ یہ ہے کہ چونکہ یہی روز حضور نبی کریم ﷺ کے وصال کا دن ہے۔ اس لیے عرصہ دراز سے اس ملک میں اسے بارہ وفات کے نام سے موسوم کیا گیا ہے۔ لہٰذا اس کا تعلق محض ماتم کے ساتھ سمجھا جاتا رہا ہے۔ مگر یہ غلطی ہے چنانچہ علامہ محمد طاہر حنفی (متوفی ۹۸۱) مجمع

البحار کی جلد ثالث کے خاتمہ پر لکھتے ہیں:

ثم بحمده و یتسیره الثلث الاخیر من مجمع بحار الانوار فی غرائب التنزیل و لطائف الاخبار فی اللیلة الثانیة عشر من شهر السرورو البهجة مظهر منبع الانوار والرحمة شهر ربیع الاول فانه شهر امرنا باظهار الحبور فیه کل عام فلانکدره باسم الوفاة فانه یشبه تجدید الماتم و قد نصوا علی کراهیته کل عام فی سیدنا الحسین مع انه لا اصل له فی امهات البلاد الاسلامیة و قد تحاشوا عن اسمه فی اعراس الاولیاء فکیف به فی سید الاصفیاء

یعنی بحمد اللہ (مجمع بحار الانوار فی غرائب التنزیل و لطائف الاخبار) کا ثلث اخیر ختم ہوگیا، ماہ ربیع الاول کی بارھویں رات کو جو سرور اور خوشی کا مہینہ اور منبع انوار و رحمت کا مظہر ہے۔ پس تحقیق یہ وہ مہینہ ہے جس میں ہم کو ہر سال اظہار خوشی کا حکم ہے لہٰذا ہمیں اسے وفات کے نام سے مکدر نہ کرنا چاہیے کیونکہ یہ تجدید ماتم کے مشابہ ہے اور علماء نے سیدنا حسین رضی اللہ عنہ کیلئے ہر سال ماتم کرنے کی کراہیت پر تصریح فرما دی ہے۔ علاوہ بریں بڑے بڑے اسلامی شہروں میں اس کی کوئی اصل نہیں۔ جب اولیاء کرام کے عرسوں میں اس نام سے پرہیز کیا جاتا ہے تو سید الاصفیاء کے حق میں بطریق اولیٰ اس سے پرہیز چاہیے۔ انتہیٰ

علاوہ بریں مسلمانوں کا ایک فرقہ کچھ عرصے سے مجالس میلاد کا مخالف رہا ہے مگر الحمدللہ اب چند سال سے اہل ہند کی توجہ اس طرف بڑھتی جاتی ہے اور ایسے شخصوں کی تعداد کم ہوتی جاتی ہے جو ایسی مجالس متبرکہ کو شرک و بدعت کہیں۔

علامہ سید احمد زینی المشہور بدحلان نے سیرت نبویہ میں لکھا ہے کہ لوگوں میں معمول ہے کہ جب سرکار دو عالم ﷺ کی ولادت کا ذکر سنتے ہیں تو آپ کی تعظیم کیلئے کھڑے ہوجاتے ہیں۔ یہ قیام مستحسن ہے کیونکہ اس میں نبی کریم ﷺ کی تعظیم ہے اور

اس فعل کو اکثر علماء کرام نے جو مقتدائے امت ہیں کیا ہے۔

علامہ حلبی نے اپنی سیرت نبویہ میں لکھا ہے کہ بعض نے روایت کی ہے کہ امام سبکی رحمۃ اللہ علیہ کے پاس اکثر علمائے وقت جمع تھے، کسی نے اس مجلس میں امام صرصری رحمۃ اللہ علیہ کا یہ قول نبی کریم ﷺ کی مدح پر پڑھا۔

قليل لمدح المصطفیٰ الخطبا لذهب  على ورق من خطے احسن من كتب

وان تنهض الاشراف عند سماعه  قياما صفوفا او جثيا على الركب

پس اس وقت تمام حاضرین مجلس کھڑے ہو گئے اور اس مجلس میں بڑا انس پیدا ہوا۔ قیام کی طرح مولود شریف کا کرنا اور لوگوں کا اس لیے جمع ہونا بھی مستحسن ہے۔

## نبی کریم ﷺ کی محبت:

امام نووی کے استاد امام ابوشامہ رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ نبی کریم ﷺ کی ولادت کے دن جو صدقات و احسان اور زینت و خوشی کا اظہار ہوتا ہے۔ وہ ہمارے زمانے کی بدعات حسنہ سے ہے، کیونکہ فقراء کے ساتھ احسان کے علاوہ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس کار خیر کے کرنے والے کے دل میں نبی کریم ﷺ کی محبت ہے اور وہ اللہ کا شکر کرتا ہے کہ اس نے ہم پر احسان کیا کہ نبی کریم ﷺ کو پیدا کیا جو سارے جہان کیلئے رحمت بن کر بھیجے گئے ہیں۔

## امام سخاوی رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد:

امام سخاوی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ مولود شریف کا کرنا قرون ثلاثہ (یعنی تابعین) کے بعد حادث ہوا۔ پھر اس وقت سے ہر طرف سے اور ہر شہر کے مسلمان مولود شریف کرتے ہیں اور اس کی راتوں میں طرح طرح کے صدقات دیتے ہیں اور شوق سے مولود پڑھتے ہیں جس کی برکتوں سے ان پر فضل عمیم ظاہر ہوتا ہے۔

## ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ کا قول:

ابن جوزی نے کہا کہ مولود شریف کے خواص سے یہ ہے کہ اس سال امن رہتا

ہے اور آرزو اور مقصد جلد حاصل ہوتا ہے۔

بادشاہوں میں سب سے پہلے ملک مظفر ابوسعید صاحب اربل نے مولود شریف کو جاری کیا۔

اور حافظ ابن دحیہ نے اس کیلئے ایک رسالہ مولود تالیف کیا جس کا نام التنویر فی مولد البشیر النذیر رکھا۔ ملک مظفر نے ابن دحیہ کو اس کے صلے میں ایک ہزار دینار دیئے اور مولود شریف کیا۔ ملک موصوف ربیع الاوّل میں مولود کیا کرتا تھا اور اس کے پاس بڑے بڑے علماء وصوفیہ کرام حاضر ہوا کرتے تھے۔ وہ ان کو خلعت دیا کرتا تھا اور ان کیلئے عود ولبان وغیرہ جلایا کرتا تھا اور مولود پر تین لاکھ دینار خرچ کیا کرتا تھا۔ حافظ ابن حجر نے مولود شریف کی اصل کو حدیث سے ثابت کیا ہے اور وہ یہ ہے کہ صحیح بخاری و مسلم میں آیا ہے کہ نبی کریم ﷺ مدینہ میں تشریف لائے تو دیکھا کہ یہود عاشورہ کے دن روزہ رکھتے ہیں۔ آپ نے ان سب سبب دریافت کیا۔ انہوں نے عرض کیا کہ یہ وہ دن ہے جس میں اللہ تعالیٰ نے فرعون کو غرق کیا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کو نجات دی، پس ہم شکریہ میں اس دن کا روزہ رکھتے ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ ہم تمہاری نسبت حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زیادہ قریب ہیں۔

## ابولہب کی انگلیوں سے پانی کا نکلنا:

حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے ابولہب کو خواب میں دیکھا کہ دوشنبہ کے روز اسکے عذاب میں تخفیف ہو جاتی ہے اور اسکی دو انگلیوں سے پانی نکل آتا ہے جسے وہ پی لیتا ہے۔ اس تخفیف کی وجہ یہ کہ اس نے حضور نبی کریم ﷺ کی ولادت کی خوشخبری سن کر اپنی لونڈی ثویبہ کو آزاد کر دیا تھا۔ اللہ ملک شام کے حافظ شمس الدین محمد بن ناصر پر رحم کرے جس نے کہا ہے:

اذا کان ھذا کافر جاء ذمہ　　و تبت یداہ فی الجحیم مخلدا
الی الله فی یوم الثنین دائما　　تخفیف عنه للسرور باحمدا
فما الظن بالعبد الذی کان عمرہ　　باحمد مسرر اومات موحدا

ترجمہ: ''ابولہب جو کافر تھا جس کی مذمت میں آیا ہے کہ اس کے دونوں ہاتھ ہلاک ہوں، وہ ہمیشہ دوزخ میں رہے گا، جب ایسے کافر پر احمد مجتبیٰ ﷺ کی ولادت پر خوش ہونے کے سبب ہر دوشنبہ کو عذاب میں تخفیف کی جائے، تو اس بندے کی نسبت کیا گمان ہوگا جو عمر بھر احمد مجتبیٰ کی خوشی مناتا رہا ہو اور جس کا خاتمہ توحید پر ہوا ہو۔

## فتویٰ ابن حجر:

✪ علامہ ابن حجر ہیتمی (متوفی ۹۷۳) سے مولود شریف کے بارے میں استفتا کیا گیا۔ ان کا فتویٰ بجنسہ یہاں درج کیا جاتا ہے:

## سوال:

ترجمہ: فتاویٰ: یہ جو اکثر لوگ اس زمانے میں میلاد و اذکار کرتے ہیں۔ ان کا کیا حکم ہے؟ آیا یہ سنت ہیں یا فضیلت یا بدعت، اگر تم کہو کہ یہ فضیلت ہیں تو کیا ان کے فضل کے بارے میں سلف سے کوئی اثر یا کوئی حدیث وارد ہے کیا مباح بدعت کیلئے جمع ہونا جائز ہے یا نہیں۔ کیا ایسی بدعت جائز ہے جبکہ اس کے سبب سے یا نماز تراویح کے سبب سے مردوں اور عورتوں میں میل ملاپ پیدا ہو، اور علاوہ اس کے باہمی الفت و گفتگو و مناولت پیدا ہو جو از روئے شریعت ناپسندیدہ ہے اور شرع کا قاعدہ ہے کہ جب فساد نیکی سے بڑھ جائے تو وہ نیکی ممنوع ہوتی ہے نماز تراویح سنت ہے اور اسکے سبب اسباب مذکورہ پیدا ہوتے ہیں تو کیا لوگ نماز تراویح سے منع کیے جائیں یا یہ مضر نہیں؟

## جواب:

میلاد و اذکار جو ہمارے ہاں کیے جاتے ہیں، ان میں سے اکثر نیکی (مثلاً صدقہ و ذکر و درود شریف و مدح سرکار دو عالم ﷺ) پر اور برائی بلکہ برائیوں پر مشتمل ہیں، اگر صرف عورتوں کا اجنبی مردوں کو دیکھنا ہو تو یہی برائی کافی ہے اور ان میں سے بعض میں کوئی برائی نہیں مگر ایسے میلاد قلیل و نادر ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ قسم اول ممنوع ہے

کیونکہ یہ قاعدہ مشہور ومقرر ہے کہ مفاسد کا دفعیہ مصالح کی تحصیل پر مقدم ہے، پس جس شخص کو ایسے میلا دواذکار میں جسے وہ کرتا ہے وقوع شر، کا علم ہو وہ عاصی اور گنہگار ہے۔ بالفرض اگر وہ ان میں نیکی کرے تو بعض دفعہ اس کی نیکی اس کی بدی کے برابر نہیں ہوتی، کیا تو نہیں دیکھتا کہ شارع صلی اللہ علیہ وسلم نے نیکی میں تو اسی قدر پر کفایت کی جو ہو سکے اور برائی کے تمام انواقع سے منع فرمایا۔ چنانچہ یوں ارشاد فرمایا:

**اذا امرتکم با مر فاتوا منه استطعتم و اذا نهیتکم عن شیء فاجتنبوه**

ترجمہ: ''جس وقت میں تم کو کسی امر کا حکم دوں تو اس سے کرو جو کر سکتے ہو اور جس وقت میں تم کو کسی امر سے منع کروں تو اس سے باز رہو۔''

پس تو اس پر غور کر تجھے معلوم ہو جائے گا۔ جو میں نے کہا کہ برائی خواہ کتنی ہی کم ہو، اس کی کسی قسم کی اجازت نہیں ہو سکتی اور نیکی کافی ہے جتنی ہو سکے اور قسم ثانی سنت ہے۔ اور مندرج ہے ان احادیث میں جو خاص و عام اذکار کے بارے میں آئی ہیں۔ مثلاً نبی کریم ﷺ کا قول کہ جو لوگ بیٹھ کر اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے ہیں۔ فرشتے ان کا اکرام کرتے ہیں اور رحمت ان کو گھیر لیتی ہے اور ان پر سکون ووقار نازل ہوتا ہے اور اللہ تعالیٰ ان کو اپنی بارگاہ کے فرشتوں میں یاد کرتا ہے۔ اس حدیث کو مسلم نے روایت کیا ہے۔

اور یہ بھی روایت ہے کہ سرکار دو عالم ﷺ نے ان لوگوں سے جو بیٹھے اللہ کا ذکر کرتے ہیں اور اس کا شکر کرتے تھے کہ اس نے ان کو ہدایت اسلام کی، فرمایا: میرے پاس حضرت جبرئیل علیہ السلام آئے اور مجھے خبر دی کہ اللہ تعالیٰ فرشتوں میں تم پر فخر کرتا ہے۔

ان دونوں حدیثوں میں اس امر کی نہایت واضح دلیل ہے کہ خیر کیلئے جمع ہونا اور بیٹھنا نیک کام ہے اور اس طرح کے خیر کیلئے بیٹھنے والوں پر اللہ تعالیٰ فرشتوں میں فخر کرتا ہے اور ان پر سکون ووقار نازل ہوتا ہے اور ان کو رحمت گھیر لیتی ہے اور اللہ تعالیٰ فرشتوں میں ان کو ثنا سے یاد کرتا ہے۔ پس اس سے بڑھ کر اور کونسی فضیلت ہے۔

اور حدیث مبارک میں جو ہے کہ ہر بدعت گمراہی ہے اور ہر گمراہی دوزخ میں

ہے، سو یہ حرام بدعت پر محمول ہے نہ کہ دیگر اقسام بدعت پر اور جب ذکر، یا نماز تراویح وغیرہ کیلئے جمع ہونے میں کوئی حرام امر پیدا ہو، تو صاحب قدرت پر واجب ہے کہ لوگوں کو اس سے منع کرے اور اگر صاحب قدرت نہ ہو تو اس پر واجب ہے کہ ایسے اجتماع میں حاضر نہ ہو، ورنہ وہ بھی گناہ میں ان کا شریک ہوگا۔ اسی وجہ سے شیخین نے تصریح فرمائی کہ فاسقوں کے ساتھ الفت سے بیٹھنا بھی گناہ ہے۔ (فتاویٰ حدیثیہ) انتہیٰ

اس مقام پر اتنا اور عرض کر دینا ضروری ہے کہ مجالس میلاد میں بے اصل قصے بیان نہ کیے جائیں بلکہ کوئی مستند مولود پڑھا جائے، جہاں تک مجھے معلوم ہے، مولود برزنجی سب سے عمدہ ہے اور عرب شریف میں یہی پڑھا جاتا ہے۔ علامہ نبہانی نے جواہر البحار میں اس کی نسبت لکھا ہے: "لیس له نظیر"

نظر بریں انجمن نعمانیہ لاہور نے یہ مولود شریف مع ترجمہ اردو و حواشی طبع کرا دیا ہے اور اسکا نام مولود بے نظیر رکھا ہے۔ میلاد کے خاتمہ پر کھڑے ہوکر سلام پڑھنا چاہیے۔



☆☆☆

ههنا تم الكتاب بعون الملك الوهاب
واخر دعونا ان الحمد لله رب العلمين و الصلوة
والسلام على سيدنا و مولانا محمد و على اله
و اصحابه وتباعه اجمعين

# خیر المورد

فی ...... فی ......

# فی احتفال المولد

مصنف:

علامہ ابوالحسن زید فاروقی رحمۃ اللہ علیہ



ترتیب و تدوین:

مولانا محمد عبدالاحد قادری

# حسن ترتیب

# ابتدائیہ

یہ مبارک رسالہ "خیر المورد فی احتفال المولد" جدِ محترم حضرت علامہ ابوالحسن زید فاروقی مجددی ازھری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی حیات طیبہ میں ۱۳۷۲ ہجری مطابق ۱۹۵۳ء میں کتاب سعید البیان کے ابتداء میں طبع کرایا تھا۔

اس رسالہ کی افادیت کو پیش نظر رکھتے ہوئے عاجز نے ارادہ کیا کہ اس کو الگ سے طبع کرائے۔

حق تعالیٰ کا لطف وکرم ہے کہ اس نے ارادہ کی تکمیل کرائی۔ برائے سہولت اس میں فہرست وسرخیوں کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔ نیز سرِ ورق پر مضمون کے مطابق اس کو "اثباتِ استحسان برائے محفل میلادِ ذیشان" سے موسوم کیا ہے۔

انس ابوالنصر فاروقی
درگاہ حضرت شاہ ابوالخیر رحمۃ اللہ علیہ
(دہلی)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ و حدہ والصلوٰۃ والسلام علی من لا نبی بعدہ و علٰی
الہ و اصحابہ و من و الاہ و ایدہ و بعد

بندۂ عاجز زید ابوالحسن فاروقی عرض کرتا ہے جس وقت یہ ضعیف بحول اللہ و قوتہ رسالہ خیر البیان من محسنات سعید البیان کی ترتیب اور تالیف سے فارغ ہوا، دل میں خیال آیا کہ ایک مختصر رسالہ مبارک میلاد شریف کی مشروعیت اور اس کے جواز اور استحباب کے اثبات میں لکھ دیا جائے تا کہ اگر کسی وجہ سے کسی کے دل میں کوئی شک اس کار خیر میں پڑ گیا ہو تو اللہ تعالیٰ اس رسالہ کے مطالعہ سے اس کے شک کو دور کر دے اور وہ اچھی طرح سمجھ جائے کہ جناب سرورِ عالم ﷺ کی ولادت باسعادت کا دن تمام عالم کیلئے اور بالخصوص امت محمدیہ ﷺ کیلئے سب سے بڑی عید اور خوشی کا دن ہے۔ جہاں تک ہو سکے وہ اس دن اللہ تعالیٰ کی عبادت کرے۔ خیرات و مبرات کرے، محفل میلاد شریف منعقد کر کے حبیب کبریا حضرت محمد احمد مجتبیٰ ﷺ کا ذکر خیر کرے۔ اس کا مطمح نظر ”ورفعنالک ذکرک“ کی تعمیل ہو اور اس کا مدعا آپ کی تعظیم اور تجلیل ہو، اس کا مقصد اظہارِ شکر رب جلیل ہو۔ اس مقصد سے یہ عجالہ لطیفہ اور رسالہ شریفہ تالیف کیا اور اس کا نام ”خیر المورد فی احتفال المولد“ رکھا۔

نفع اللہ بھا المسلمین وجعلھا و سیلۃ لنجاتی یوم لا ینفع مال و
لا بنون الا من اتی اللہ بقلب سلیم و رحمہ اللہ عبدا قال امینا

## محفل میلاد شریف کی ابتدا:

سات سو ستر سٹھ سال سے یعنی ۶۰۴ ہجری سے محفل مبارک میلاد شریف کا انعقاد بڑے پیمانہ پر اطراف واکناف عالم میں ہو رہا ہے۔ بڑے بڑے گرامی قدر ائمہ اور عالی

مرتبت حفاظ اور جلیل الشان علماء مثلاً حافظ ابن دحیہ، حافظ ابوشامہ، حافظ ابن کثیر، حافظ ابن جرزی، حافظ ابوالخیر سخاوی، حافظ شمس الدین محمد دمشقی، حافظ ابن حجر عسقلانی، حافظ جلال الدین سیوطی، علامہ ظہیرالدین بن جعفر، علامہ محمد بن یوسف شامی، علامہ یوسف بن اسماعیل وغیرہم من العلماء الاعلام تصریحات وتصنیفات وتالیفات کرتے چلے آئے ہیں اور اس کارخیر کو "افضل القربات اور احسن المثوبات" کہتے چلے آئے ہیں اور چونکہ ہندوستان میں مسلمانوں کو عام طبقہ عربی سے ناواقف ہے۔ اس لیے اساطین علماء ہند نے فارسی اور اردو میں بڑی خوبی کے ساتھ اس موضوع شریف کو بیان فرمایا ہے، چنانچہ اس فقیر کے جدکلاں حضرت شاہ احمد سعید نے رسالہ "الذکر الشریف فی دلائل المولد المنیف" فارسی میں تالیف فرمایا ہے اور جناب مولوی سلامت اللہ صاحب بدایونی کانپوری نے رسالہ "اشباع الکلام فی اثبات المولد و القیام" اور جناب مولوی عبدالحق صاحب الہ آبادی مہاجر مکی نے "الدر المنظم فی بیان حکم مولد النبی الاعظم" اور جناب مولوی عبدالسمیع صاحب رامپوری ضلع سہارنپور نے "انوارِ ساطعہ دربیان مولود و فاتحہ" اور جناب عم محترم حضرت شاہ محمد معصوم نے "احسن الکلام فی اثبات المولد والقیام" اردو میں لکھا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ادنیٰ بصیرت عنایت کی ہے اور وہ قدرے خیال سے ان رسائل شریفہ کا مطالعہ کرے گا۔ اس کے واسطے یقیناً مسئلہ میں کوئی الجھن باقی نہیں ہے البتہ جو شخص سمجھنے کی کوشش ہی نہ کرے، یا اپنی بات کے آگے کسی کی بات کو سننا گوارا ہی نہ کرے تو اس کا علاج دنیا میں کسی کے پاس نہیں ہے۔ حضرت مصرف القلوب جل شانہ واعظم برہانہ، ہی اس کے دل کو پھیر دے تو یہ بات اور ہے میں صرف ان لوگوں کیلئے جن کو مسئلہ معلوم نہیں ہے یا معلوم تو ہے لیکن مزید تسلی اور تشفی چاہتے ہیں مختصر طور پر کچھ تحریر کرتا ہوں۔

## آئمہ کے اقوال:

علامہ حافظ (حافظ سے مراد حافظ کلام اللہ شریف نہیں ہے بلکہ عالی مرتبت علماء

کے ساتھ جب یہ لفظ آتا ہے تو اس سے مراد حافظ احادیث شریفہ ہوتا ہے۔) امام جلال الدین عبدالرحمٰن بن ابی بکر بن محمد سیوطی رحمۃ اللہ علیہ جن کا انتقال ۱۹ جمادی الاولیٰ ۹۱۱ ہجری کو ہوا ہے۔ اپنے رسالہ "حسن المقصد فی عمل المولد" میں تحریر فرماتے ہیں۔ ان کی عبادت عربی میں ہے۔ میں اس کا ترجمہ کر کے لکھ رہا ہوں۔

## امام ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ کا قول:

لکھا ہے: "شیخ الاسلام علامہ حافظ ابوالفضل احمد بن حجر عسقلانی (جن کی کتاب فتح الباری شرح صحیح امام بخاری مرجع علماء و فضلاء ہے) نے مولود شریف کے بارے میں دریافت کیا گیا، انہوں نے جواب دیا: مولود شریف کی اصل تو بدعت ہے پہلی تین صدیوں میں سلف صالح سے منقول نہیں کہ انہوں نے مولود شریف کی محفل قائم کی ہو باوجود اس بات کے یہ ضرور ہے کہ مولود شریف کی محفل منعقد کرنے میں خوبیاں بھی ہیں اور خرابیاں بھی ہیں جو شخص خوبیوں کو لیتے ہوئے اور خرابیوں سے بچتے ہوئے میلاد شریف کرے۔ یہ تو بدعت حسنہ ہے۔ (اچھی جدت ہے) ورنہ نہیں ہے اور ابن حجر نے کہا ہے مجھ کو مولود شریف کے ثابت کرنے کیلئے ایک اصل ہاتھ لگی ہے جو کہ ایک صحیح حدیث ہے جس کو بخاری اور مسلم نے روایت کیا ہے۔ وہ حدیث یہ ہے: رسول اللہ ﷺ جب مدینہ منورہ تشریف لائے تو آپ نے عاشورہ کے دن یہود کو روزہ رکھتے دیکھا۔ آپ نے ان سے روزہ رکھنے کا سبب دریافت فرمایا۔ وہ بولے: یہ وہ دن ہے جس میں اللہ تعالیٰ نے فرعون کو ڈبویا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کو نجات دی، ہم اسی وجہ سے اللہ کے شکر ادا کرنے کیلئے اس دن روزہ رکھتے ہیں۔ (ابن حجر نے باقی حدیث کو ذکر نہیں کیا ہے جو اس طرح پر ہے: آپ نے سن کر فرمایا: تمہاری بہ نسبت ہم موسیٰ علیہ السلام کے زیادہ حقدار ہیں، چنانچہ آپ نے خود بھی اس دن کا روزہ رکھا اور دوسروں کو روزہ رکھنے کو فرمایا۔)

اس حدیث سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کسی خاص دن اگر اللہ تعالیٰ کوئی نعمت عطا کرے یا کسی عذاب کو دور کرے تو اس کا شکر ادا کرنا چاہیے اور ہر سال اس دن کو

اللہ تعالیٰ کے شکر کا اعادہ کیا جائے۔ اللہ تعالیٰ کا شکر ہر قسم کی عبادت سے حاصل ہوتا ہے، مثلاً سجدہ (نماز) روزہ، صدقہ اور تلاوت۔ اس دن سے بڑھ کر کونسا دن بہتر ہے جس میں ایسے نبی کریم علیہ السلام کی ولادت ہوئی ہے جو کہ نبی رحمت ہے۔ اس لیے مناسب یہی ہے کہ اسی دن کو تلاش کیا جائے۔ (یعنی خاص یوم ولادت شریف کو) تا کہ موسیٰ علیہ السلام کے واقعہ سے جو کہ دسویں محرم کو ہوا ہے۔ مطابقت پیدا ہو جائے اور اگر کوئی شخص اس کا لحاظ نہ کرے۔ (یعنی یومِ ولادت شریف کا جو کہ بقول مشہور بارہ ربیع الاوّل ہے) تو کوئی مضائقہ بھی نہیں ہے۔ ماہ ربیع الاول میں جس دن چاہے وہ مولود شریف کر لے۔ ایک جماعت نے تو اور بھی توسیع کر دی ہے کہ سال بھر کسی دن بھی مولود شریف کر لے لیکن اس طرح کرنے میں جو بات ہے وہ ظاہر ہے۔ (یعنی اس طرح پر کرنے سے صرف اللہ تعالیٰ کا شکر ادا ہوتا ہے لیکن حضرت موسیٰ علیہ السلام کے قصہ سے مطابقت نہیں آتی ہے، وہ تو یومِ ولادت شریف ہی کے دن خوشی کرنے سے پیدا ہوتی ہے۔) یہ تو مولود کی دلیل کا بیان ہوا۔

اب ان اعمال کا بیان سنو جو مولود میں کیے جاتے ہیں۔ مناسب ہے کہ مولود شریف میں صرف ان امور کو کیا جائے جن سے اللہ کا شکر کرنا ظاہر ہو۔ جیسا کہ پہلے بیان کیا جا چکا ہے از قسم قرآن خوانی، کھانا کھلانا، صدقہ کرنا اور رسول اللہ علیہ السلام کی مدح میں کہے ہوئے اشعار اور زاہدانہ اشعار کا پڑھنا جن کو سن کر دلوں کو بھلائی اور آخرت کے کاموں کا شوق پیدا ہو باقی رہیں وہ باتیں جو ان امور کے اتباع میں کی جاتی ہیں۔ مثلاً سماع اور لہو (باجہ) اور ان کے سوا اور چیزیں تو ان کے بارے میں یہ کہنا مناسب ہے کہ ان میں سے جو چیزیں حرام یا مکروہ ہیں ان کو روکا جائے اور جو خلاف اولیٰ ہوں ان کو بھی روکا جائے۔'' تمام ہوئی عبارت ابن حجر کی۔

## امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ کا قول:

مجھ کو مولود شریف کیلئے ایک دوسری اصل بھی ہاتھ لگی ہے جس کو بیہقی نے حضرت

انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے نبوت کے بعد اپنا عقیقہ کیا حالانکہ آپ کے دادا حضرت عبدالمطلب آپ کا عقیقہ تولد شریف کے ساتویں دن کر چکے تھے اور یہ سب کو معلوم ہے کہ عقیقہ دوسری مرتبہ نہیں کیا جاتا۔ لہٰذا آپ کا عقیقہ کرنا، اس بات پر محمول ہے کہ آپ نے اللہ کا شکریہ ادا کیا کہ اللہ نے آپ کو رحمۃ للعالمین بنا کر پیدا کیا۔ آپ کا اس طرح پر اپنی ولادت کا شکر کرنے سے آپ کی امت کے واسطے اس کی مشروعیت ثابت ہوگئی جس طرح پر آپ اپنے اوپر درود شریف پڑھتے تھے تاکہ آپ کو دیکھ کر آپ کی امت بھی آپ پر درود بھیجے۔ بنابریں ہمارے لیے بہتر ہے کہ ہم جلسے کر کے اور کھانا کھلا کے اور اسی طرح کے دوسرے اچھے کام کر کے اور خوشی کا اظہار کر کے اللہ کے شکر کا اظہار کریں۔

## امام القراء حافظ ابن جزری کا قول:

امام القراء علامہ حافظ شمس الدین الجزری اپنی کتاب عرف "التعریف بالمولد الشریف" میں لکھتے ہیں ابولہب کو اس کے مرنے کے بعد خواب میں دیکھا گیا۔ (بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے خواب میں دیکھا۔) اس سے دریافت کیا گیا تیرا کیا حال ہے؟ اس نے کہا: دوزخ میں ہوں۔ مگر ہر پیر کی رات کو عذاب میں تخفیف ہو جاتی ہے اور میں اپنی انگلی میں سے اس مقدار میں پانی چوس لیتا ہوں اور اس نے اپنی انگلی کے پوروں کی طرف اشارہ کر کے بتایا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ مجھ کو ثوبیہ نے آپ کے تولد شریف کی خبر لا کر سنائی۔ میں نے خوش ہو کر اس کو آزاد کر دیا اور پھر اس نے آپ کو دودھ پلایا جب ابولہب جیسے کافر کو جس کی مذمت قرآن پاک میں وارد ہے۔ آپ کے تولد شریف کی رات کو خوشی کرنے کا اجر دوزخ میں ملے تو آپ کی امت میں سے ایک موحد مسلم کو کیا کیا اجر ملیں گے جو آپ کے تولد شریف سے خوش ہو اور آپ کی محبت کی وجہ سے جو بھی اس کی استطاعت ہے خرچ کرے۔ قسم ہے اس کو مولائے کریم سے یہ اجر ملے گا کہ وہ اس کو اپنے فضل عمیم

سے جناب نعیم میں داخل کر دے گا۔

حافظ شمس الدین بن ناصر الدین دمشقی اپنی کتاب "مورد الصادی فی مولدالہادی" میں لکھتے ہیں: یہ بات پایہ صحت کو پہنچ گئی ہے کہ دوزخ میں ہر پیر کو ابولہب کے عذاب میں تخفیف ہو جاتی ہے کیونکہ اس نے ثویبہ کو آپ کے تولد شریف کی خوشی میں آزاد کر دیا تھا اور پھر انہوں نے یہ تین شعر کہے ہیں:

اذا کان ھذا کافرا جآء ذمہ ‏ و تبت یداہ فی الجحیم مخلدا

اتی انہ فی یوم الا ثنین دآئما ‏ فخف عنہ للسرور باحمدا

فما الظن بالعبد الذی طول عمرہ ‏ باحمد مسرورا و مات محمدا

ترجمہ: "وہ دیکھو کہ وہ بولہب سا معند ہے تبت یدا جس کے بارے میں وارد خوشی جو تولد کی اس نے منائی یقیناً وہ دوزخ میں کام اس کے آئی دو شنبہ کو ہوتی کمی ہے سزا میں، تو پھر ایسے بندے کے بارے میں سوچو نبی سے سدا جس کو الفت رہی ہو۔ گیا بھی ہو دنیا سے ایمان لے کے اسے اجر دے گا خدا کیسے کیسے۔"

اس کے بعد سیوطی نے علامہ ابوالطیب سبتی مالکی کا واقعہ تحریر کیا ہے جو کہ علامہ ابوحیان وغیرہ کے استاد تھے کہ وہ جب اس مبارک دن کو بچوں کے مکاتیب پر گزرتے تھے کہ مولانا بیٹھے بچوں کو پڑھا رہے ہیں تو ان سے کہتے تھے مولانا آج تو خوشی کا دن ہے۔ بچوں کو چھٹی دو چنانچہ وہ بچوں کو چھٹی دے دیا کرتے تھے۔ تمام ہوئی عبارت سیوطی کی۔

مولود شریف کے اثبات کیلئے ایک تیسری حدیث بھی ہے جس کو بخاری، مسلم، ترمذی، نسائی، احمد، حمیدی، ابن جریر، ابن منذر، ابن حباب اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔ حدیث اس پر ہے: یہودی نے عمر سے کہا: تمہاری کتاب میں ایک آیت ہے جس کو تم پڑھتے ہو، اگر یہ آیت ہماری جماعت یہود پر نازل ہوتی تو ہم اس کے نازل ہونے کے دن کو اپنا عید کا دن

بناتے۔آپ نے دریافت کیاوہ کون سی آیت ہے؟انہوں نے کہاوہ آیت:

اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَ اَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ

ترجمہ:''آج کے دن تمہارے لیے ہم نے تمہارا دین مکمل کر دیا اور تم پر اپنی نعمتوں کو پورا کر دیا۔''

یہ سن کر عمر نے کہا: قسم ہے مجھ کو معلوم ہے کہ کس دن یہ آیت رسول اللہ ﷺ پر نازل ہوئی ہے۔ یہ آیت جمعہ کے دن شام کو عرفات میں نازل ہوئی ہے۔یعنی حج کے دن نویں ذی الحجہ کو۔

ابن راہویہ، ابن حمید ابوالعالیہ روایت کرتے ہیں کہ عمر نے جواب میں کہا: اللہ کا شکر ہے کہ اس نے آیت کے یوم نزول کو اور اس کے بعد ہمارے واسطے عید کا دن کیا ہے۔ یہ آیت کریمہ یوم عرفہ کو نازل ہوئی ہے اور اس کا دوسرا دن یوم نحر ہے۔یعنی روزِ قربان ہے۔تمام ہوئی حدیث



❁ اس حدیث سے صاف طور پر معلوم ہو رہا ہے کہ آیت شریفہ

اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ

کے یومِ نزول کو خوشی اور عید کا دن مقرر کرنے کے بارے میں جو تجویز یہود نے پیش کی تھی، اس کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ناپسند نہیں کیا بلکہ اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا کہ اس نے یہ آیت جمعۃ المبارک کے دن نازل کی جو کہ خوشی کا مبارک دن ہے اور نویں ذی الحجہ کو نازل کی جو کہ خوشی کی مبارک تاریخ ہے اور میدان عرفات میں نازل کی جو مقدس اور مبارک ہیں، اگر کسی خاص دن یا تاریخ یا مقام کو کسی خاص نعمت کی وجہ سے مبارک کہنا شرعاً ٹھیک نہ ہوتا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ یہود سے کہتے ہمارے مذہب میں یہ باتیں ٹھیک نہیں۔آپ نے یہود سے یہ نہیں کہا بلکہ اللہ تعالیٰ کا شکر کر کے اپنی رضامندی اور خوشی کا اظہار کیا اور اس طرح ثابت کر دیا کہ یہود کی تجویز فی الواقع اچھی تجویز ہے۔

اگر دیکھا جائے، یہود کی تجویز کوئی انوکھی تجویز نہ تھی جس کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ

ناپسند کرتے، بلکہ ان کی تجویز صوم یوم عاشورہ کے واقعہ سے پوری طرح سے مطابقت رکھتی تھی جس کو جناب رسول اللہ ﷺ نے پسند فرمایا تھا اور ان کی یہ تجویز حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تجویز سے پوری طرح مشابہ ہے جس کا بیان قرآن مجید میں آیا ہے۔ دیکھو سورۂ مائدہ کی آیت ۱۱۴ کو۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

قَالَ عِيۡسَى ابۡنُ مَرۡيَمَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَاۤ اَنۡزِلۡ عَلَيۡنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوۡنُ لَنَا عِيۡدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا

ترجمہ: ''حضرت عیسیٰ علیہ السلام فرزند مریم نے کہا: اے اللہ! اے ہمارے پروردگار! تو ہم پر آسمان سے ایک خوان نازل کر، اس خوان کا نازل ہونا ہمارے اگلے اور پچھلے یعنی سب کیلئے عید قرار پائے۔''

✿ امام فخرالدین رازی رحمۃ اللہ علیہ تفسیر کبیر میں لکھتے ہیں:

**ای نتخذ الیوم الذی تنزل فیہ المآئدۃ عید انعظمہ نحن و من یا تی بعدنا و نزلت یوم الاحد فاتخذہ النصاری عیدا**

ترجمہ: ''جس دن میں تو خوان نازل کرے اس دن کو ہم عید کا دن بنالیں، اس دن کی ہم بھی تعظیم کریں اور جو ہمارے بعد آئیں وہ بھی تعظیم کریں، وہ خوان یوم یکشنبہ کو نازل ہوا۔ یعنی اتوار کو، چنانچہ نصاریٰ نے اس دن کو اپنا مبارک عید کا دن قرار دے دیا۔''

ذرا خیال کرو، یہود فرعون کی غلامی اور استعباد سے نجات پانے کے دن کو اپنے لیے خوشی کا مبارک دن قرار دیں اور جناب رسول اللہ ﷺ ان کے اس فعل کو بنظرِ استحسان دیکھیں اور فرمائیں کہ ہم بہ نسبت یہود کے زیادہ حقدار ہیں کہ اس دن کو اپنے واسطے خوشی کا مبارک دن قرار دیں اور اگر حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے خوان نازل ہونے کے دن کو خوشی کا مبارک دن قرار دینے کی تجویز کریں اور ان کی امت اس دن کو اپنے لیے خوشی کا مبارک دن قرار دے تو امت محمدیہ یقیناً زیادہ حقدار ہے کہ وہ

اپنے محسن اعظم رسول اللہ سرورِ عالم ﷺ پر خاص انعامات اور اکرامات ہونے کے دن کو جو کہ یوم معراج ہے اپنے لیے خوشی کا مبارک دن قرار دے۔ اللہ تعالیٰ نے اس مبارک راستے کو اپنے حبیب ﷺ پر جو الطاف اور مہربانیاں کی ہیں، ان کا بیان یقیناً ہمارے بیان سے باہر ہے۔ ذرا دیکھو آپ کے طفیل سے آپ کی امت پر کیسی نوازش کی ہے کہ صرف پانچ وقت کی نماز فرض کی اور اس کا ثواب پچاس نمازوں کا قرار دیا۔

## مولوی عبدالحیٔ لکھنوی کا قول:

۞ مولوی ابوالحسنات عبدالحی لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ "الاثار المرفوعه فی اخبار الموضوعه" میں تحریر فرماتے ہیں:

فائدۃ:

قد اشتهر بين العوام ان ليلة السابع و العشرين من رجب هی ليلة المعراج النبوی و موسم الرجبية متعارف فی الحرمين الشريفين يأتی الناس فی رجب من بلا د نآئية لزيارة القبر النبوی فی المدينه و يجتمعون فی الليلة المذكورة و هو امر مختلف فيه بين المحدثين و المورخين. فقيل كان ذلک فی ربيع الاول و قيل فی ربيع الاخر و قيل فی ذی الحجة و قيل فی شوال و قيل فی رمضان و قيل فی رجب فی ليلة السابع و العشرين و قواه بعضهم و قد بسط الكلام فيه القسلانی فی المواهب الدنية و غيره فی غيره و علی هذا فيستحب احيآء ليلة السابع و اعشرين من رجب و كذاسآئر الليالی التی قيل انها ليلة المعراج بالاكثار فی العبادة شكرالما من الله علينا فی تلک الليلة من فرضية الصلوات الخمس و جعلها فی التواب خمسين و لما افاض الله علی نبينا فيها من اصناف الفضلة و

الرحمة و شرفه بالمواجهة والمكالمة والرؤية و كذا قيل ان ليلة الاسرآء افضل من ليلة القدر في حق نبينا صلى الله عليه واله وسلم لا في حق الامة و اما كيفية الاحيآء فمفوجة الى العبد لم يرد فيها حديث معتمد وما ورد فيها فهوموضوع علىٰ مامر ذكره راى و كذ و ايستحب ان يصوم صباح تلك الليلة و قدوردت فيه احاديث لا تخلو عن طعن و سقوط كما بسطة ابن حجر في تبيين العجب مما ورد في فضل رجب (انتهىٰ)

ترجمہ: ''عوام میں شہرت پا گئی ہے کہ معراج نبوی کی شب ستائیسویں رجب کی رات ہے۔ حرمین شریفین میں رجبیہ کا موسم معروف ہے۔ دور دراز ملکوں سے قبر نبوی ﷺ کی زیارت کیلئے ماہِ رجب میں لوگ مدینہ منورہ میں آتے ہیں اور اس رات (۲۷ رجب کی شب کو) جمع ہوتے ہیں۔ معراج شریف کی شب میں محدثین اور مؤرخین کو اختلاف ہے۔ کہا گیا ہے کہ وہ ماہ ربیع الاول میں ہے اور کہا گیا ہے کہ ماہ ربیع الاخر میں ہے اور کہا گیا ہے کہ ذی الحجہ میں ہے اور کہا گیا ہے کہ شوال میں ہے اور کہا گیا ہے کہ رمضان المبارک میں ہے اور کہا گیا ہے کہ رجب کی ستائیسویں شب ہے اور بعض علماء نے اس کو تقویت دی ہے۔ قسطلانی نے مواہب اللدنیہ میں اس بیان کو مفصل طور پر لکھا ہے۔ دیگر علماء نے بھی دوسری کتابوں میں اس بیان کو لکھا ہے۔ بنابریں ستائیسویں رجب کی رات کا اور اسی طرح ان تمام دوسری راتوں میں جن کے بارے میں کہا گیا ہے کہ وہ معراج شریف کی راتیں ہیں۔ احیاء کرنا۔ یعنی شب بیداری کرنی چاہیے اور ان راتوں میں بہ کثرت عبادت کرنی چاہیے اور اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنا چاہیے کہ اس نے ہم پر احسان کیا کہ اس مبارک رات میں ہم پر پانچ نمازیں فرض کیں اور ان کا ثواب پچاس نمازوں کا قرار دیا اور اس نے ہمارے نبی کریم ﷺ پر کیسی کیسی مہربانیاں فرما کر سرفراز کیا۔ آپ کو فضیلت و رحمت سے نوازا اور

آپ کو مواجہہ اور مکالمہ اور دیدار سے مشرف کیا۔ اسی وجہ سے کہا گیا ہے کہ شب معراج ہمارے نبی کریم ﷺ کے حق میں شب قدر سے افضل ہے۔ اس رات کی یہ فضیلت صرف آپ کیلئے ہے۔ آپ کی امت کیلئے نہیں ہے۔ (یعنی آپ کی امت کیلئے شب قدر بہ نسبت شب معراج کے افضل ہے۔) رہا اس مبارک رات کو جاگنے کا طریقہ کہ اس کی کیفیت کیسی ہونی چاہیے تو یہ بندے کی خوشی اور رائے پر منحصر ہے جس طرح مناسب جانے اور بہتر سمجھے اس طرح شب بیداری کرے کیونکہ اس بارے میں کوئی قابل اعتماد اور بھروسے کی حدیث وارد نہیں ہے، جو حدیثیں بیان کی جاتی ہیں وہ موضوع اور جھوٹی ہیں۔ جیسا کہ پہلے ان کا بیان کیا جا چکا ہے اور اس طرح اس رات کی صبح کو روزہ رکھنا مستحب ہے۔ اس طرح روزہ رکھنے کے بارے میں بھی کچھ حدیثیں وارد ہیں لیکن وہ پایہ صحت سے گری ہوئی ہیں اور کمزوری سے خالی نہیں ہیں جس طرح پر علامہ ابن حجر نے "تبیین العجب فی فضل رجب" میں واضح طور پر بیان کر دیا ہے۔'' تمام ہوئی عبارت مولوی عبدالحی کی۔

اسی طرح امت محمدیہ یقیناً زیادہ حقدار ہے کہ وہ اپنے نبی کریم ﷺ کے یوم ولادت کو اپنے لیے خوشی کا سب سے مبارک دن قرار دے۔ ذرا دیکھو کہ اللہ تعالیٰ اپنا احسان جتاتے ہوئے فرما رہا ہے:

لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ الآیہ

ترجمہ: اللہ نے مسلمانوں پر بڑا احسان کیا جب انہی میں سے رسول ان کو بھیجا۔"

اُذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ

ترجمہ: ''یاد کرو اللہ کی نعمت جو تم پر کی ہے۔'' اور فرما رہا ہے:

وَاشْكُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ اِيَّاهُ تَعْبُدُوْنَ

ترجمہ: ''اور اللہ کی نعمت کا شکر کرو، اگر تم اس کی عبادت کرتے ہو۔''

✡ اور فرما رہا ہے:

وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّکَ فَحَدِّث

ترجمہ: ”اے اپنے پروردگار کے احسان کا تذکرہ کرتے رہو۔“

اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وَذَکِّرْھُمْ بِاَیَّامِ اللہِ

ترجمہ: ”اے رسول! ان کو اللہ کے ایام یاد دلاؤ۔“

امام رازی رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر علماء اعلام نے تفسیر میں لکھا ہے کہ ایام اللہ سے مراد وہ ایام ہیں جن میں واقعات عظیمہ کا ظہور ہوا ہے۔

اے عزیزو! ذرا خیال کرو اور انصاف سے کام لو کہ معراج شریف کی رات اور آپ کی ولادت شریف کی رات سے بڑھ کر کونسا دن یا کونسی رات ہے جس کی یاد دلائی جائے اور اس کے شکر کا اظہار کیا جائے۔

امت محمدیہ کے واسطے یقیناً آپ کے یومِ ولادت سے بڑھ کر مبارک اور خوشی کا دن کوئی نہیں ہے۔ شب نصف ماہِ شعبان، شب قدر، عیدالفطر اور عید قرباں سبھی اس مبارک دن پر جو کہ عید میلاد النبی ﷺ کا دن ہے قربان رہیں۔ آپ ہی کے طفیل سے یہ مبارک ایام دیکھنے کو ملے۔ یہ ایام کیا ہیں؟ تمام کائنات کا ظہور صرف آپ کے وجود باوجود کے طفیل ہوا ہے۔ آپ کی محبت ہر مسلمان کیلئے ایمان کا جزو ہے۔

بخاری اور مسلم کی روایت ہے کہ آپ نے فرمایا: تم میں سے کوئی شخص بھی اس وقت تک مومن نہیں ہوسکتا جب تک کہ میری محبت اس کے دل میں اپنے باپ اور بیٹے اور تمام آدمیوں سے زیادہ نہ ہو اور سورۂ توبہ کی چوبیسویں آیت میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

قل ان کان آبآئکم و ابنآؤکم و اخوانکم وازواجکم و عشیر تکم و اموال ن قتر فتموھا و تجارۃ تخشون کسادھا و مسکن ترضنھا احب الیکم من اللہ ورسولہ و جھاد فی سبیلہ فتربصوا حتی یاتی اللہ بامرہ، و اللہ لا یھدی القوم الفسقین

ترجمہ: اے رسول! کہہ دو اگر تمہارے باپ اور تمہارے بیٹے اور تمہارے بھائی اور تمہاری بیبیاں اور تمہارے عزیز اور وہ اموال جو تم نے جمع کیے ہیں اور وہ تجارت جس کے ماند پڑنے کا تم کو کھٹکا لگا رہتا ہے اور وہ مکانات جو تم کو پیارے ہیں، تمہارے نزدیک اللہ اور اس کے رسول (ﷺ) اور اس کی راہ میں جہاد کرنے سے زیادہ محبوب ہیں تو منتظر رہو، یہاں تک کہ جو اللہ کو کرنا ہے وہ اس کو لاموجود کرے اور اللہ فاسقوں کی جماعت کو ہدایت نہیں دیا کرتا۔" یعنی اللہ کے عذاب کے منتظر رہو۔

اس حدیث شریف اور آیت شریفہ کو اچھی طرح خیال سے پڑھو، دیکھ لو آپ کی محبت ہمارے لیے کتنی ضروری ہے۔ آپ کی محبت مقتضی ہے کہ آپ کی خوشی ہمارے لیے خوشی ہو۔ یقیناً واقعہ معراج آپ کیلئے بڑی خوشی کا واقعہ ہے اور آپ کی ولادت باسعادت کا واقعہ تمام عالم کے واسطے مفتاح ہر خیر و سعادت ہے۔ دنیا کی تاریخ میں ان دونوں واقعات سے بڑھ کر یقیناً کوئی واقعہ نہیں ہوا ہے۔ آپ کی ذات ستودہ صفات سراسر فضل الٰہی اور رحمت نامتناہی ہے۔

اور ارشادِ خداوندی ہے:

قُلْ بِفَضْلِ اللّٰهِ وَ بِرَحْمَتِهٖ فَبِذٰلِكَ فَلْيَفْرَحُوْا

ترجمہ: "کہہ دو کہ ان کو اللہ کے فضل اور اسکی رحمت سے خوش ہونا چاہیے۔"

✿ اور اللہ کی نعمت کا بیان کرنا اور اس کی خوشی کا اظہار کرنا شرعاً مطلوب ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ

ترجمہ: "اپنے پروردگار کی نعمتوں اور اس کے احسانات کا تذکرہ اور چرچا کرو۔"

اور بمصداقِ مضمون وَذَكِّرْهُمْ بِاَيّٰمِ اللّٰهِ

ترجمہ: "ان ایام مبارکہ کی یاد تازہ کرنی اور ان دنوں میں اللہ کے شکر کا اظہار کرنا یقیناً محمود ہے۔"

اسی لیے تقریباً پونے آٹھ سو سال سے جلیل القدر آئمہ کرام محفل میلاد شریف منعقد کرنے کے فضائل بیان کر رہے ہیں۔ کیا حنفی، کیا شافعی، کیا مالکی، کیا حنبلی، سبھی اس کارخیر کو احسن المشبوبات اور افضل المندوبات لکھتے چلے آئے ہیں کہ یہ عمل مبارک مقام سعادت دوجہاں اور مصباح ہدایت انس وجاں ہے۔

اے عزیزو! جن ائمہ کرام نے اس کارِخیر کی ابتداء کی ہے اور اس کی تشویق دلائی ہے یہ وہ بزرگ ہستیاں ہیں جن کو تمام عالم اسلام اپنا مقتدا مانتی ہے جن کی کتابیں کیا اہل سنت و جماعت اور کیا اہل حدیث سب کیلئے مشعل راہِ ہدایت بنی ہوئی ہیں اگر اس کارِخیر میں ذرہ برابر قباحت ہوتی یہ ائمہ دین اس کو افضل مندوبات کس طرح کہتے۔

بے شک علامہ ابن تیمیہ اور محمد بن عبدالوہاب نجدی اور ان کے ہم خیال بعض علماء کرام نے اس کارِخیر کی مخالفت کی ہے لیکن دیکھنا یہ ہے کہ ان کی مخالفت کس بنا پر ہے۔ صرف کسی کی مخالفت کر دینے سے تو قطعاً قباحت پیدا نہیں ہوتی ہے۔ مثل مشہور ہے: ع

فکر معقول بہ فرما گل بے خار کجا است

وہ کونسا مسئلہ ہے جس میں کسی نہ کسی نے مخالفت نہ کی ہو، البتہ مخالفت کی علت کو دیکھنا چاہیے، اگر علت میں کچھ جان ہے تو سمجھ لینا چاہیے کہ ان کی مخالفت میں بھی کچھ جان ہے ورنہ یہ ایک لغزش ہے جو ان کو پیش آئی ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کی لغزشوں کو معاف کرے۔

جمہور علماء نے احادیث صحیحہ اور آیاتِ شریفہ سے استنباط کر کے یہ مسئلہ بیان کیا ہے کہ اور اس کارِخیر کو مستحب قرار دیا ہے جس کا بیان پہلے گزر چکا ہے جنہوں نے مخالفت کی ہے۔ ان کی بڑی دلیل یہ ہے کہ یہ کام بدعت ہے اور حدیث شریف میں وارد ہے "کل بدعة ضلالة" ترجمہ: "ہر بدعت ضلالت اور گمراہی ہے۔" لہٰذا یہ کام ضلالت ہے۔ "والعیاذ باللہ" اس کی اس دلیل کو دیکھ کر عربی کا مشہور مقولہ یاد آتا ہے: ع

حفظت شیئا و غابت عنک اشیآء

ترجمہ: "ایک بات تو تمہاری نظر میں ہے لیکن اور باتیں نظر سے اوجھل ہیں۔"

اب ذرا اس اجمال کی تفصیل سنو۔

صحیح حدیث ہے جس کو امام مسلم اور دیگر ائمہ حدیث نے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے:

**من سن فی الاسلام سنة حسنة فعمل بها بعده کتب له مثل اجره من عمل بها ولا تنقص من اجورهم شئ**

ترجمہ: "جس نے اسلام میں کوئی اچھا طریقہ جاری کیا پھر اس کے بعد اس اچھے طریقہ پر عمل کیا گیا تو اس شخص کے واسطے اسی قدر اجر و ثواب لکھا جائے گا جس قدر کہ اس کے بعد سب عمل کرنے والوں کے واسطے اجر و ثواب ہوگا۔ ان عمل کرنے والوں کے ثواب میں سے کچھ کاٹ کر اس کو ثواب نہیں دیا جائے گا بلکہ اللہ تعالیٰ اپنے خزانہ غیب سے اس کو اجر دے گا۔"

عبارت اصل کتاب ص ۷۱ سطر ۱۳ تا سطر ۱۷ تک شامل کریں۔

## امام ابوشامہ رحمۃ اللہ علیہ کا قول:

امام حافظ ابو محمد عبدالرحمٰن شہاب الدین ابوشامہ بن اسماعیل مقدسی شافعیؒ جن کا انتقال چھاسی سال کی عمر میں ۶۶۵ ہجری کو ہوا ہے اور جن کے متعلق "طبقات شافعیة الکبریٰ" میں لکھا ہے کہ وہ مرتبہ اجتہاد کو پہنچ گئے تھے اپنی کتاب "الباعث علی انکار البدع الحوادث" میں تحریر کرتے ہیں ان کی اصل عبارت جو عربی میں ہے الدر المنظم، مولفہ مولوی عبدالحیؒ کے صفحہ ننانوے (۹۹) اور سو (۱۰۰) پر تحریر ہے۔ انہوں نے یہ "سیرت شامی" میں سے یہ عبارت کی نقل کی ہے، میں اس عبارت کا ترجمہ کر کے لکھ رہا ہوں:

ترجمہ: "ربیع امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کرتے ہیں کہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے جدت یعنی نئے پیدا شدہ امور دو قسم پر ہیں: ایک وہ جدت ہے جو کتاب یعنی قرآن مجید یا سنت یا اثر یا اجماع کے خلاف واقع ہو۔ یہ جدت بدعت ہے اور یہی ضلالت ہے۔ دوسری وہ جدت ہے جو بھلائی کے کاموں میں ہو۔ اس کے اچھا ہونے میں کسی کو اختلاف نہ ہو، اگرچہ وہ محدث ہے یعنی جدید ہے لیکن اس کی برائی نہیں کی گئی ہے۔ حضرت عمر

ﷺ کے قیام یعنی تراویح کے بارے میں کہتے ہیں یہ اچھی بدعت ہے جو پہلے نہ تھی، جب کوئی جدت اس طرح کی ہو کہ اس کی وجہ سے بیان کردہ اشیاء میں سے یعنی کتاب سنت، اثر، اجماع میں سے کسی ایک کا بھی رد کرنا نہ ہوتا تو وہ بدعت حسنہ ہے، جس کو کرنا باتفاق علماء نہ صرف جائز ہے بلکہ بہتر ہے اور جو اس کو اچھی نیت سے کرے گا اس کیلئے ثواب کی امید ہے۔ ہر وہ بدعت جو شریعت کے قاعدوں کے موافق ہو اور کسی قاعدہ کی اس میں مخالفت نہ پائی جائے اور نہ اس کی وجہ سے ممنوعات شرعیہ کا مرتکب ہونا پڑے وہ بدعت حسنہ ہے۔ جیسے منبروں، (مکبروں،) رباطوں، مدارس، مسافر خانوں کا بنانا اور اسی طرح کے اور بھلائی کے کام جو کہ صدرِ اول میں نہ تھے کیونکہ اسی قسم کی بدعتیں سنت کی تعلیمات کے موافق ہیں اور یہ "وَ تَعَاوَنُوْا عَلَى الْبِرِّ وَ التَّقْوٰى" کے زمرے میں داخل ہیں یعنی "پرہیزگاری اور بھلائی میں ایک دوسرے کی مدد کرو۔" اسی قسم کی اچھی بدعتوں میں سے ایک بہت اچھی بدعت وہ ہے جو ہمارے زمانہ میں ایجاد ہوئی ہے اور وہ یہ ہے کہ شہر اربل میں خاص اس دن کو جو نبی کریم ﷺ کے یومِ ولادت کے موافق آن کر واقع ہوتا ہے، ہر سال خیرات اور اچھے کام اور نیت کرتے ہیں خوشی کا اظہار کیا جاتا ہے۔ جو بھلائی اس دن فقیروں کے ساتھ کی جاتی ہے۔ (یعنی ان کو کھانا کھلایا جاتا ہے، خیرات دی جاتی ہے) اس کے علاوہ بخوبی اس بات کا پتہ چلتا ہے کہ خوشی کرنے والے کے دل میں رسول اللہ ﷺ کی محبت اور تعظیم اور اجلال ہے اور اس طرح پر کرنے سے اللہ کا شکر بھی ادا ہوتا ہے کہ اللہ نے ہم پر احسان کیا کہ اپنے رسول اللہ ﷺ کو جو تمام عالم کے واسطے رحمت ہے پیدا کیا۔ سب سے پہلے یہ اچھا کام شہر موصل کے ایک مشہور، نیک اور صالح شخص نے کیا جن کا نام عمر بن محمد رحمۃ اللہ علیہ ہے۔ اس کی پیروی اور اتباع کرتے ہوئے اربل کے بادشاہ اور دوسرے لوگوں نے یہ نیک کام شروع کیا۔" تمام ہوئی عبارت ابوشامہ رحمۃ اللہ علیہ کی۔

## امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول:

ربیع رحمۃ اللہ علیہ جو امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کر رہے ہیں، یہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے اس

قول کو علامہ بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی مناقب شافعی میں سند کے ساتھ نقل کیا ہے۔وہ لکھتے ہیں:

قال الشافعي المحد ثات من الامور ضر بان احد هما مآ احدث مما يخالف كتابا اوسنة او اثرا او اجماعا فهذه البدعية الضآلة و الثانيه مآ احدث فيه من الخير لا خلاف فيه لواحد و هذه محدثة غير مذ مومة و قد قال عمر رضى اللهعنه في قيام شهر رمضان نعمت البدعة هذا يعني انها محدثة له تكن و ان كانت فليس فيهارد لما مضى. انتهى

علامہ عزالدین عبدالسلام رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر ائمہ اعلام نے بدعت کی باقاعدہ تقسیم کی ہے اور کہا ہے کہ ''بدعت پانچ قسم پر ہے: (۱) وہ بدعت ہے جو حکم میں واجب کے ہے، اس کا کرنا ضروری ہے۔(۲) وہ بدعت ہے جو حکم میں مستحب کے ہیں، اس کا کرنا بہتر ہے۔(۳) وہ بدعت ہے جو حکم میں مباح کے سر ہے، اس کا کرنا اور نہ کرنا برابر ہے۔ (۴) وہ بدعت ہے جو حکم میں مکروہ تنزیہی کے ہے، اس کا نہ کرنا بہتر ہے۔(۵) وہ بدعت ہے جو حکم میں مکروہ تحریمی کے ہے، اس کا نہ کرنا ضروری ہے۔

ان علماء نے ہر قسم کی علیحدہ مثالیں دیں ہیں۔ مولود شریف کو ائمہ اعلام اور جلیل الشان حفاظ نے بدعت کی اس قسم میں کہا ہے جس کو مستحب کا حکم دیا گیا ہے۔ دیکھو علامہ ابوشامہ رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے: اس قسم کی اچھی بدعتوں میں سے ایک بہت اچھی بدعت وہ ہے جو ہمارے زمانہ میں ایجاد ہوئی ہے الخ۔ یہ تو جمہور علماء کا مذہب اور ان کی اصطلاح ہے جس کا بیان ہوا ہے۔

بعض گرامی قدر علماء نے فرمایا ہے کہ یہ حدیث شریف میں ''كل بدعة ضلالة'' وارد ہے۔ یعنی ''ہر بدعت گمراہی ہے۔'' اس حدیث شریف پر نظر رکھتے ہوئے ہم بدعت صرف چوتھی اور پانچویں قسم کو کہیں گے یعنی وہ بدعت جو حکم میں مکروہ کے ہے اور یہی بدعت ضلالت ہے اور جو بدعت تیسری قسم کی ہے اس کو مباح کہیں گے اور جو

بدعت "وَ تَعَاوَنُوْا عَلَی الْبِرِّ وَ التَّقْوٰی" کے زمرہ میں ہے اور جس کے کرنے سے اسلام کی عزت اور دین کی خدمت ہوتی ہے اور اس کو ہم بدعت کا نام نہیں دیں گے کیونکہ حدیث شریف میں ایسے نئے اچھے کام کیلئے سنت حسنہ کا لفظ آیا ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے ایسے اچھے امور کا نام سنت حسنہ رکھا ہے اور آپ ہی کا تجویز کردہ نام بہتر و اولیٰ ہے اور وہ پہلی اور دوسری قسم کی بدعت ہے۔ علماء کی اس جماعت کا جمہور علماء سے قطعاً کوئی اختلاف نہیں ہے، صرف تسمیہ اور اصطلاح میں فرق ہے اور مقولہ مشہور ہے: "ولا مشاحۃ فی الاصطلاح" یعنی اپنی اپنی اصطلاح بنانے میں کوئی خرابی نہیں ہے۔ "بدعت حسنہ کہہ دو، چاہے سنت حسنہ، مدعا اور مسمّٰی تو ایک ہی ہے۔"

یہ ہے علماء کرام کی بحث جو بدعت کے بارے میں تھی۔ تعجب ہے ان لوگوں پر جو اس حقیقت سے اچھی طرح واقف ہیں اور وہ اپنے کو ائمہ اربعہ میں سے کسی کا متبع بتاتے ہیں اور محفل مبارک میلاد شریف کے بارے میں عوام سے کہتے ہیں کہ یہ فعل بدعت ہے اور حدیث شریف میں آیا ہے کہ ہر بدعت گمراہی ہے لہٰذا یہ فعل گمراہی و ضلالت ہے۔ "والعیاذ باللہ"

اگر یہ لوگ ہر بدعت حسنہ کے بارے میں یہی کہتے تو کہا جا سکتا تھا کہ انہوں نے ایک حدیث شریف کے ظاہر لفظ کو پکڑ لیا ہے اور یہ دوسری حدیث ہے اور ائمہ دین کے اقوال سے بے بہرہ ہیں اور اللہ تعالیٰ ان کو ہدایت اور سمجھ دے لیکن دیکھا یہ جا رہا ہے کہ یہ لوگ باقی تمام بدعتوں کو جن کو علماء نے بہ اتفاق بدعت بتایا ہے اور کہا ہے کہ یہ اچھی بدعتیں ہیں، بہت شوق سے کر رہے ہیں، کبھی کوئی شخص اعتراض نہیں کرتا، پھر مولود شریف کے بارے میں یہ شور کیسا؟ "ان ھذا العجیب جدا"

## موجودہ زمانہ کی بدعات:

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے وقت میں قرآن مجید کے حروف پر نقطے نہ تھے، حرکات کا وجود نہ تھا۔ علامہ قاضی خاںؒ حضرت امام عالی مقام رضی اللہ عنہ کے متعلق لکھتے ہیں

کہ آپ قرآن مجید پر نقطے اور حرکات لگانے کو مکروہ سمجھتے تھے لیکن آپ کے بعد علماء کرام نے صرف پسند ہی نہیں کیا بلکہ ضروری قرار دے دیا اور آپ کے شاگرد رشید امام ابو یوسفؒ نے فرمادیا: "و نعمت البدعة هذه" یعنی یہ تو بہت اچھی بدعت ہے۔"

بعد میں علماء کرام نے اس بدعت پر اور چار چاند لگائے۔ قرآن مجید کے تیس پارے کیے، ہر پارہ کا نصف اور ربع اور ثلث مقرر کیا۔ پھر بعض علماء کرام نے دس دس آیتوں کا حساب لگا کر عشر مقرر کیا جس کا روج عربی ممالک میں ہے اور بعض علماء نے رکوع بنائے، جس کا رواج ہندوستان وغیرہ میں ہے۔ مسجدوں میں تکبیر کہنے والوں کے واسطے مکبر بنائے۔ بعض مسجدوں میں عورتوں کے واسطے پردے کا انتظام کر کے ایک حصہ مخصوص کر دیا۔ مسجدوں میں گھنٹے لٹکائے، گھڑیوں کے حساب سے نمازوں کے اوقات مقرر کیے کہ اتنے بجے ظہر کی نماز ہوگی، اتنے بجے عصر کی، اتنے بجے عشاء کی نماز ہوگی، اتنے بجے فجر کی نماز ہوگی اور اتنے بجے جمعۃ المبارک کی۔ کیا مجال جو اس وقت سے ذرا پہلے نماز شروع کر دی جائے، حالانکہ نماز کا وقت ہو جاتا ہے۔ علوم دین پڑھنے کے واسطے مدارس تعمیر کیے۔ طالب علموں کیلئے دار الاقامت بنائے۔ یتیم خانے، محتاج خانے، مسافر خانے، شفاخانے بنائے، اذانوں کیلئے منارے بنائے، وضو کرنے کیلئے مسجدوں میں حوض بنائے، سردیوں میں گرم پانی کا انتظام کیا، مسجد کیلئے امام اور مؤذن مقرر کیے۔ یہ سب چیزیں اور اس قسم کی صدہا چیزیں یقیناً بدعت ہیں۔ یہ لوگ ان چیزوں سے کیوں نہیں روکتے اور ان کے بارے میں عوام کو کیوں نہیں کہتے کہ یہ سب بدعت ہیں اور ہر بدعت گمراہی ہے، لہٰذا یہ سب چیزیں گمراہی ہیں۔" والعیاذ باللہ"

یہ واعظ صاحبان کیوں نہیں عوام سے کہتے کہ امام اور مؤذن اور علماء اور قراء کیلئے تنخواہ لینی امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے قول سے ٹھیک نہیں ہے اور جناب رسول اللہ ﷺ کے وقت میں ان باتوں کا وجود نہ تھا، لہٰذا یہ سب گمراہی میں سے ہیں۔

افسوس صد افسوس! یہ لوگ عوام کو کس بری طرح سے بہکاتے ہیں اور کس ڈھب سے مغالطے میں ڈالتے ہیں:

فالی اللہ المفزع والیہ المشتکی ولاحول ولا قوۃ الا باللہ

خوب کہا ہے: ع

''نہ کہ ہر سر بتراشد قلندری داند''

بعض لوگ خاص بارہ ماہ مبارک ربیع الاوّل کی شب کو محفل مبارک میلاد شریف منعقد کرنے پر اعتراض کرتے ہیں کہ یہ تعیین تاریخ کا ٹھیک نہیں اور اس وجہ سے کارِ خیر میں قباحت آگئی۔

یہ لوگ اگر ذرا آیت ''و ذکر ھم بایام اللہ'' پر نظر غائر ڈالیں اور حدیث یومِ عاشورہ پر دھیان لگائیں اور حدیث عقیقہ اور حدیث نزول آیت سمجھیں تو یقیناً علامہ ابن حجرؒ اور دیگر اکابر کے ہم نوا ہو کر کہہ دیں گے کہ محفل میلاد شریف خاص اس تاریخ کو اور رجبیہ کا جلسہ خاص ستائیس رجب کی رات کو نہ صرف جائز ہے بلکہ بہتر یہی ہے کہ ان ہی تاریخوں میں یہ مبارک محفلیں قائم کی جائیں تاکہ حدیث صوم، یوم عاشورہ سے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی دعا اور بارہ نزول مائدہ سے پوری طرح مطابقت آجائے۔

بخاری اور دیگر کتب حدیث میں روایت ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے جمعرات کا دن وعظ کے واسطے مقرر کر دیا تھا۔ لوگوں نے ان سے کہا آپ اگر ہر روز وعظ کریں تو بہتر ہے۔ آپ نے کہا کہ میں ہر روز وعظ کر کے تمہاری طبیعت کو سیر کرنا نہیں چاہتا کہ پھر تم شوق سے وعظ نہ سنو گے، جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی ہماری طبیعت کو سیر ہونے کا موقع نہ دیتے تھے، اگر کسی نیک کام کے واسطے دن یا تاریخ یا وقت کا مقرر کرنا ٹھیک نہ ہوتا تو حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کس طرح جمعرات کا دن مقرر کرتے۔ سالہا سال سے حجاز، شام، فلسطین، مصر، جزائر، مراکش، عراق، ہندوستان وغیرہ میں گھڑیوں کے حساب سے نمازوں کے اوقات مقرر کیے جاتے ہیں۔ تمام عربی

مدارس میں پڑھائی کے گھنٹے مقرر کیے جاتے ہیں، تقسیم اسناد کی تاریخ مقرر کی جاتی ہے۔ آخر یہ سب کچھ کیوں ہو رہا ہے، ان سب چیزوں میں اوران کی طرح دیگر دسیوں چیزوں میں تعین کی وجہ سے خرابی نہیں پیدا ہوتی تو پھر محفل مبارک میلاد شریف یا رجبیہ شریف میں کیوں خرابی پیدا ہوگئی۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ محفل میلاد شریف بالذات ایک مستحسن فعل ہے لیکن ہندوستان میں اس مبارک محفل میں نامشروع امور سرزد ہوتے ہیں، اس لیے میلاد شریف نہ کرنا چاہیے۔

ان لوگوں کی بات نہ روایۃً ٹھیک ہے اور نہ درایۃً ٹھیک ہے۔ اس فقیر مولف رسالہ نے جب سے آنکھ کھولی ہے اور جب سے ہوش سنبھالا ہے، برابر میلاد شریف کی محفلوں کو دیکھتا چلا آرہا ہے۔ یہی دیکھا ہے کہ حسب مقدور آراستہ کیا جاتا ہے۔ ایک شخص جناب رسول اللہ ﷺ "بنفسی ھو و بابی و امی" کے احوال شریفہ پڑھتا ہے۔ لوگ شوق سے حبیب خدا ﷺ کے احوال شریفہ سنتے ہیں، بیان سے فارغ ہونے کے بعد بعض اشخاص نعتیہ قصائد پڑھتے ہیں، جس کو سن کر سب کے شوق اور محبت میں اضافہ ہوتا ہے اور اخیر میں سب کو شیرینی تقسیم کی جاتی ہے اور سب آپ کی یاد لے کر مسرور القلب گھر کو لوٹتے ہیں۔ محفل میلاد شریف میں اگربتی اور عود جلاتے ہیں، پھول رکھتے ہیں، عراق گلاب چھڑکتے ہیں، عطر ملتے ہیں اور ولادت شریف کا ذکر سن کر آپ کی محبت اور تعظیم میں سب کھڑے ہو جاتے ہیں اور آپ پر سلام پڑھتے ہیں۔ یہ سب وہ باتیں ہیں جن کو علماء کرام نے کرنے کو لکھا ہے۔ فعل حرام کا قطعاً ارتکاب نہیں ہوتا ہے جو یہ واعظ اس قسم کی غلط بیانی کرتے ہیں بالفرض والتقدیر اگر مان لیا جائے کہ کسی جگہ محفل میلاد شریف میں نامشروع امور کیے جاتے ہیں تو ان علماء کو از روئے قواعد شرعیہ ان محرمات شرعیہ سے عوام کو روکنا چاہیے، ان کو مناسب ہے کہ عوام سے کہیں: اے بندگان خدا! تم کیوں یہ حرام کام کر کے اپنی نیکی کو ضائع کرتے ہو، تم کیوں ارتکاب معاصی کر کے اپنے آپ کو گنہگار بناتے ہو۔ خدا سے ڈرو،

اپنے رسول اللہ ﷺ کا کامل احترام کرو، آپ کا ذکر شریف کا پورا ادب کرو، ناجائز اور حرام امور کا ارتکاب کر کے آپ کے ذکر شریف کی محفل کی تحقیر نہ کرو۔

علماء نے لکھا ہے کہ اگر نمازِ جمعہ یا عیدین یا تراویح کے موقع پر کسی ناجائز امر کا ارتکاب کوئی کرنے لگے۔ مثلاً مرد اور عورت خلط ملط ہو کر یعنی مل جل کر نماز پڑھیں تو اس ناجائز فعل کی وجہ سے نماز پڑھنے سے نہیں روکا جائے گا بلکہ علماء کرام پر لازم ہے کہ وہ عوام کو اس ناجائز فعل سے منع کریں۔ اس طرح پر اگر نکاح یا ولیمہ یا عقیقہ یا ختنہ یا حفظ قرآن یا حاجی کے آنے کی خوشی کے موقع پر ناجائز امور کا ارتکاب ہونے لگے تو ان خوشیوں کے کرنے سے نہیں روکا جائے گا بلکہ فعل حرام سے منع کیا جائے گا۔

بنابریں اگر کسی جگہ محفل مبارک میلاد شریف میں کوئی حرام فعل ہوتا ہو تو علماء کرام کو چاہیے کہ اس حرام فعل سے منع کریں۔ محفل میلاد شریف منعقد کرنے سے روکنا سراسر غلطی اور قواعد شرعیہ کی خلاف ورزی ہے۔

بعض لوگ کہتے ہیں کہ محفل میلاد سرور کائنات علیہ افضل الصلوٰۃ و ازکی التسلیمات، ہندوؤں کے مشرکانہ رسم جنم، کنہیا کی تشبیہ اور تمثیل ہے۔ "العیاذ باللہ ثم العیاذ باللہ کبرت کلمۃ تخرج من افواھھم" افسوس صد افسوس! یہ لوگ محفل پاک میلاد شریف کو کیسی قبیح تمثیل دیتے ہیں۔ فقہ کی کتابوں میں لکھا ہے: "من لم یعرف باحوال الناس فھو جاھل" جو لوگوں کی حالت اور زمانے کی کیفیت سے ناواقف ہو، وہ جاہل ہے۔'' اس کو فتویٰ نہیں دینا چاہیے۔ یہ لوگ اسلام کی تاریخ سے اور مسلمانانِ عالم کے احوال سے بے خبر ہیں، ان کو یہ بھی خبر نہیں ہے کہ محفل مبارک میلاد شریف اس مروجہ کیفیت اور معہودہ طریقہ پر کب سے منعقد ہو رہی ہے اور اس کار خیر کی ابتدا کس ملک میں ہوئی ہے اور کس نے کی ہے؟

## تاریخ میلاد:

شہر موصل میں جو عراق میں واقع ہے۔ ایک مشہور نیک اور صالح شخص رہتے

تھے، ان کا نام عمر بن محمد تھا۔ انہوں نے اس کارِ خیر کی ابتدا کی ہے۔ جیسا کہ علامہ ابوشامہ رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے، ان کو دیکھ کر اربل کے بادشاہ سلطان ابوسعید مظفر الدین کوکری رحمۃ اللہ علیہ نے بہت بڑے پیمانے پر اس کارِ خیر کو کرنا شروع کیا۔ علامہ حافظ ابوالخطاب بن دحیہ رحمۃ اللہ علیہ نے مولود شریف کے بیان میں ایک کتاب لکھ کر بادشاہ کو پیش کی، اس کتاب کا نام ''التنویر فی مولد السراج المنیر'' ہے۔۶۰۴ ہجری کو یہ کتاب حافظ ابن دحیہؒ نے محفل میلاد شریف میں پڑھی۔ بادشاہ بہت مسرور اور محفوظ ہوا، اس نے ایک ہزار اشرفی بطور انعام کے علامہ ابن دحیہ رحمۃ اللہ علیہ کو دیئے۔ یہ بادشاہ بڑا ہی متقی، دیندار، پارسا، نیک، عادل، شجاع اور مرد مجاہد تھا۔ س مبارک تقریب پر ہر سال لاکھوں روپیہ خرچ کرتا تھا۔ غریبوں کو کھانا کھلاتا تھا، روپیہ تقسیم کرتا تھا۔ بڑے بڑے آئمہ نے اس کی تعریف لکھی ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کی قبر کو نور سے معمور کرے اور اس کو آخرت میں درجات بلند عنایت فرمائے، چونکہ اس بادشاہ نے اس کارِ خیر کو بہت بڑے پیمانے کے ساتھ شروع کیا۔ اس لیے اطراف و اکناف عالم میں اس کے نام کا چرچا ہوگیا اور اکثر لوگ یہ سمجھ بیٹھے کہ اس کارِ خیر کی ابتداء اس نیک دل بادشاہ نے کی ہے حالانکہ ابتداء اس مرد صالح کی ہے البتہ اشتہار کا باعث یہ بادشاہِ صالح ہوا ہے چونکہ یہ فعل پر مبنی تھا اور اس سے اسلام کی عزت اور رسول اللہ ﷺ کی عظمت ہوتی تھی، اس لیے ائمہ اعلام نے اس فعل کو از حد پسند کیا اور تالیفات و تصنیفات کر کے لوگوں کو تشویق دلائی اور اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے تھوڑے ہی عرصے میں تمام ممالک عربیہ میں اس افضل بدعت حسنہ اور احسن سنت مستحسنہ کا رواج پورے طریقے پر ہو گیا۔

تقریباً اب سے پونے آٹھ سو سال پہلے اللہ کے خاص بندوں نے اس اعزا القربات اور اشرف المتوبات کا سنگ بنیاد آیت نزول مائدہ اور حدیث صوم یومِ عاشورہ کی روشنی میں صرف اللہ تعالیٰ کی رضامندی حاصل کرنے کیلئے اور پھر جناب حبیب خدا احمد مجتبیٰ ﷺ کی محبت کی وجہ سے آیت ''وَذَكِّرْهُمْ بِاَيّٰمِ اللّٰهِ'' اور حدیث

عقیقہ کی ہدایت میں اس محکم بنیاد پر قصر مفتخر تعمیر کیا اور پھر اعلاءِ ذکر شریف اور اظہار دین حنیف کیلئے آیت "وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّکَ فَحَدِّثْ" اور آیت حدیث نزول "اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَ اَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ" پر نظر رکھتے ہوئے اس قصرِ عالی کو خوب آراستہ اور پیراستہ کیا۔ کہاں ان اللہ کے بندوں کے مالک عزائم اور کہاں ہندوستان کے مشرکانہ ناپاک مراسم۔ ع

چہ نسبت خاک را بہ عالم پاک

اے عزیزو! اس مبارک محفل میں شمع رسالت اور انوارِ وحدت کی ضیا پاشی ہو رہی ہے۔ اس کو کفر کی ظلمت اور شرک کی نجاست سے کیا لگاؤ، برا ہو، اس تعصب کا جس کی وجہ سے گل بہ رنگ خار اور نور عین نار نظر آ رہا ہے۔

جو دل سے پردہ غفلت ہو دور آپ سے آپ
نصیب دل ہو دوامِ حضور آپ سے آپ

کھلے رازِ محبت ضرور آپ سے آپ
اس آفتاب کا ہوگا ظہور آپ سے آپ

خدا جو چاہے تو روشن ہو گور آپ سے آپ
مری لحد پہ جلے شمع نور آپ سے آپ

ہمارا مزرع دل تو نہیں ہے لائق نذر
مگر قبول کرے برقِ طور آپ سے آپ

ترے خیال میں آنکھیں ہیں خود بخود روشن
ہے تیرے ذکر میں دل کو سرور آپ سے آپ

بہ سانِ شایہ دیوار تیرے کوچہ میں
نہ ہوں گے ہم درِ دولت سے دور آپ سے آپ

حبیب حضرت موسیٰ علیہ السلام، محبّ احمد ﷺ ہے
احد کو ڈھونڈتی ہے برقِ طور آپ سے آپ

یہ گھر چراغ فیض عمر سے روشن ہے
نہیں ہے خیر کے سینہ میں نور آپ سے آپ

ہندوستان میں ایسے لوگوں کی قوتِ اجتہادیہ کی اگر یہی رفتار رہی تو کچھ بعید نہیں کہ شعائر اللہ کے بارے میں تھوڑے دنوں بعد سننے میں آئے گا، یہ ہندوستان کے مشرکانہ رسوم کا چربہ ہیں۔ آب زمزم سے نہانا، گنگا اشنان کی تقلید ہے۔ بیت اللہ شریف کی طرف سجدہ کرنا اور اس کا طواف کرنا اور حجرِ اسود کو بوسہ دینا پوجا پاٹ کی پیروی ہے۔ میدانِ عرفات اور منیٰ کا جانا کاشی اور ہردوار جانے کی تمثیل ہے اور اسی

طرح اسلام کے دیگر فرائض اور اعمال کے بارے میں بھی سنا ہے مثل مشہور ہے "کل اناء ینضح بمافیہ" یعنی ہر برتن میں سے وہی نکلتا ہے جو اس میں ہوتا ہے۔" جو شخص اسلام کی تاریخ سے بے خبر ہو، مسلمانانِ عالم کی حالت سے ناواقف ہو، اس نے جب سے آنکھ کھولی ہے اور جب تک کہ آخرت کا سفر کیا ہے۔ ہندوستان میں رہ کر صرف ہندوانی مراسم کو دیکھا ہے تو وہ ان لغویات کے سوائے اور کیا کہے گا؟ جس شخص نے حدیث شریف "کل بدعۃ ضلالۃ" کے دقائق کو پوری طرح نہ سمجھا ہو اور جو حدیث شریف "من تشبہ بقوم فھو منھم" کے معانی سے کما حقہ واقف نہ ہو تو وہ سوائے ان باتوں کے اور کیا کہے گا۔ کسی نے خواب کہا ہے:

تو نقشِ نقشبنداں راچہ دانی ۔۔۔ تو طفلی کارِ مرداں راچہ دانی
گیاہ سبز داند قدرِ باراں ۔۔۔ تو خشکی قدرِ باراں راچہ دانی
ہنوز از کفر و ایمانت خبر نیست ۔۔۔ حقائقہائے ایماں راچہ دانی

علامہ ابن جزری رحمۃ اللہ علیہ اور دوسرے ائمہ اعلام نے لکھا ہے کہ جو شخص میلاد شریف کی خوشی کرتا ہے اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے تمام سال اس شخص کو امن و امان سے رکھتا ہے۔ اس کی مرادیں برلاتا ہے، اس کی مشکلیں آسان کرتا ہے۔

فقیر مولفِ رسالہ کہتا ہے کہ جو کچھ بھی ان ائمہ دین نے کہا ہے، اس سے کہیں زیادہ خیر و برکت محفل مبارک میلاد شریف منعقد کرنے میں ہے۔ یقیناً آپ کے ذکرِ خیر سے دلوں میں آپ کی محبت اور تعظیم پیدا ہوتی ہے اور آپ ہی کی محبت اصل اصولِ ایمان اور رُوح وراحتِ جسم و جاں ہے۔

خواجۂ دنیا و دیں گنجِ وفا ۔۔۔ صدر و بدرِ ہر دو عالم مصطفیٰ
آفتاب شرع و دریائے یقین ۔۔۔ نورِ عالم رحمۃ للعالمین
جان پاکاں خاکِ جان پاک او ۔۔۔ جاں رہا کن آفرینش خاک او
خواجہ کونین و سلطان ہمہ ۔۔۔ آفتابِ جان و ایمان ہمہ

صاحب معراج و صدرِ کائنات ۔۔۔ سایۂ حق خواجۂ خورشید ذات
ہر دو عالم بستہ بر فتراکِ او ۔۔۔ عرش و کرسی قبلہ کردہ خاک او
پیشوائے ایں جہاں و آں جہاں ۔۔۔ مقتدائے آشکارا و نہاں
مہترین و بہترین انبیاء ۔۔۔ رہنمائے اصفیا و اولیاء
مہدیٔ اسلام و ہادیٔ سبل ۔۔۔ مفتی غیب و امام جزء و کل
حق چو دید آں نورِ مطلق در حضور ۔۔۔ آفرید از نورِ او صد بحر نور
اصل معلومات و موجودات بود ۔۔۔ نور او مقصودِ مخلوقات بود
بہر خویش آں پاک جاں را آفرید ۔۔۔ بہر او خلق جہاں را آفرید
آفرینش را جز او مقصود نیست ۔۔۔ پاک دامن تر از و موجود نیست

اے بندگانِ خدا! ان ائمہ کرام سے بڑھ کر تم کو مسئلہ سمجھانے والا، حق بات بتانے والا اور راہِ ہدیٰ دکھانے والا اور کون ملے گا۔ یہ تو وہ مبارک ہستیاں ہیں جن کی کتابیں سینکڑوں برس سے تمام عالمِ اسلام کیلئے مشعل راہِ ہدایت بنی ہوئی ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

"فَاسْئَلُوْا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ"

ترجمہ: "اگر تم نہیں جانتے ہو تو اہل علم سے دریافت کرلو۔"

یہ اہل علم پورے اطمینان اور کامل وثوق کے ساتھ سینکڑوں برس سے کہتے چلے آ رہے ہیں کہ جناب حبیب خدا سردار دو عالم ﷺ کے یومِ ولادت شریف کو خوب خوشی کا اظہار کرو، خیرات و مبرات کرو، اللہ کی عبادت کرو، مولود شریف کے جلسے کرو، آپ کے احوالِ شریفہ خود سنو اور دوسروں کو سناؤ تا کہ اسلام کا نام روشن ہو اور اللہ تعالیٰ تم پر اپنا فضل فرمائے اور تم کو امن و امان و ایمان اور سلامتی در ہر دو جہاں نصیب ہو۔

انصاف سے دیکھو جب تک عام طور سے مسلمان ایسے امورِ خیر کرتے رہے، وہ اطمینان کی زندگی بسر کرتے رہے، ان کے قلوب مطمئن رہے، لیکن جب سے بدعت کی گرداں جادو بے جا دہرائی جانے لگی ہے خیر و برکت میں کمی آگئی ہے۔ اطمینان قلب مفقود ہو چلا ہے۔

"اِنَّ اللّٰهَ لَا یُغَیِّرُ مَا بِقَوْمٍ حَتّٰی یُغَیِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ"

ترجمہ: "اللہ نہیں بدلتا جو ہے کسی قوم کو، جب تک وہ نہ بدلیں جو اپنے بیچ ہے۔"

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ حضرت والد ماجدؒ کے استاد حضرت مولانا مولوی رحمت اللہ صاحب کیرانوی مہاجر مکی علیہ الرحمۃ والرضوان، جن کا مدرسہ صولتیہ مشہور و معروف ہے، کی کچھ عبارت دربارۂ محفل میلاد شریف نقل کروں۔ آپ تحریر فرماتے ہیں:

"میرے اساتذہ کرام اور میرا عقیدہ مولود شریف کے بارے میں قدیم سے یہی تھا اور یہی ہے، بلکہ بحلف سچ سچ ظاہر کرتا ہوں کہ میرا ارادہ ع

بریں زیستم ہم بریں بگزرم

ترجمہ: "اسی پر جیا ہوں، اس پر مروں میں"

اور عقیدہ یہ ہے کہ انعقادِ مجلس میلاد بشرطیکہ کے منکرات سے خالی ہو جیسے تغنی اور باجا اور کثرت سے روشنی بے ہودہ نہ ہو، بلکہ روایات صحیحہ کے موافق ذکرِ معجزات اور ذکرِ ولادت حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کیا جائے اور بعد اس کے اگر طعام پختہ یا شیرینی بھی تقسیم کی جائے، اس میں کچھ ہرج نہیں بلکہ اس زمانے میں جو ہر طرف سے پادریوں کا شور بازاروں میں حضرت محمد ﷺ اور ان کے دین کی مذمت کرتے ہیں اور دوسری طرف آریہ لوگ (خدا ان کو ہدایت کرے) پادریوں کی طرح بلکہ ان سے زیادہ شور مچا رہے ہیں، ایسی محفل کا انعقاد ان شروط کے ساتھ جو میں نے اوپر ذکر کی ہیں، اس وقت میں فرض کفایہ ہے۔ میں مسلمان بھائیوں کو بطور نصیحت کے کہتا ہوں، ایسی محفل کرنے سے نہ رکیں اور اقوال بے جا منکروں کی طرف سے جو تعصب سے کہتے ہیں ہرگز نہ التفات کریں اور تعیین یوم میں اگر یہ عقیدہ نہ ہو کہ اس کے ماسوا اور دن جائز نہیں تو کچھ بھی ہرج نہیں اور جواز اس کا بخوبی ثابت ہے اور قیام وقت ذکرِ میلاد کے چھ سو برس سے جمہور علماء صالحین نے متکلمین اور صوفیہ صافیہ اور علماء محدثین نے جائز رکھا ہے۔" الخ

مولوی صاحب نے فرمایا ہے کہ روایات صحیحہ کے موافق آپ کا ذکر شریف کیا جائے۔

معلوم ہونا چاہیے کہ یہاں لفظ صحیح لغوی معنوی میں استعمال ہوا ہے جو کہ موضوعی کا مقابل ہے۔یعنی ہر وہ روایت جو جھوٹی نہ ہو، اس کا بیان ناجائز ہے، چاہے وہ محدثین کی اصطلاح میں صحیح ہو، چاہے حسن ہو، چاہے ضعیف ہو، کیونکہ علماء کرام نے فضائل کے بیان کرنے میں احادیث ضعیفہ کے بیان کرنے کو اور اس سے استدلال کرنے کو باتفاق جائز قرار دیا ہے۔

✿ علامہ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

**اتفق العلمآء جواز العمل بالحديث الضعيف فى فضائل الاعمال**

ترجمہ: ''علماء کرام نے اعمال کے فضائل کے بارے میں ضعیف حدیث پر عمل کرنے کو باتفاق جائز قرار دیا ہے۔''

✿ اور علامہ سید شریف رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

**ويجوز عند العلمآء التساهل فى فضآئل الاعمال**

ترجمہ: ''اعمال کے فضائل کے بارے میں جو ضعیف حدیثیں بیان کی جائیں، ان کے اسناد کے بارے میں علماء نے تساہل کرنے کو جائز قرار دیا ہے۔''

یعنی ایسے مواقع پر زیادہ پرکھنے کی ضرورت نہیں۔بس اتنا ہو کہ حدیث موضوعی یعنی جھوٹی نہ ہو۔فضائل اعمال کے ہوں یا فضائل سورتوں کے ہاں یا اشخاص کے ہوں، یا امکنہ کے ہوں یا ازمنہ کے ہوں، سب کا حکم یہی ہے اور یہی علماء کا مسلک ہے۔اسی لیے سیرت نبوی میں ائمہ گرامی نے جو کتابیں تصنیف کی ہیں، ان میں روایات ضعیفہ بکثرت موجود ہیں۔

مولوی صاحب نے تحریر فرمایا ہے کہ اس زمانے میں محفل میلاد شریف کا منعقد کرنا فرض کفایہ ہے۔مولوی صاحب نے غدر ۱۸۵۷ء سے پہلے ہندوستان کی کیفیت دیکھی تھی اور اس پر یہ مشورہ دیا تھا، اگر وہ اب ہندوستان کی حالت دیکھتے اور بالخصوص غدر ۱۹۴۷ء کے بعد کی حالت مسلمانوں کی ملاحظہ کرتے تو واللہ اعلم کیا کچھ تحریر فرماتے۔اللہ تعالیٰ ان کو جزائے خیر دے، انہوں نے زمانے پر نظر ڈالی اور لوگوں کی حالت کو دیکھا اور صحیح مفید مشورہ دیا۔

اللہ تعالیٰ جل شانہ وعم احسانہ، کا بڑا ہی کرم اور احسان ہے کہ بارہ ماہِ مبارک ربیع الاوّل کو ہندوستان میں محرمات شرعیہ کا ارتکاب نہیں کیا جاتا ہے۔ یہاں تو صرف وہی باتیں کی جاتی ہیں جن کا بیان پہلے کیا جا چکا ہے اور جس کو علامہ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر علماء نے جائز قرار دیا ہے۔ البتہ مصر وغیرہ میں اس تاریخ کو عام طور سے خوشی کا اظہار کیا جاتا ہے۔ کیا امیر اور کیا غریب، کیا علماء اور کیا جہلا، سبھی اس دن کو سب سے بڑی عید کا دن سمجھتے ہیں۔ بعض جاہل اس خوشی کے دن ناچ اور رنگ رلیاں مناتے ہیں، فسق و فجور اور محرمات شرعیہ کا ارتکاب کرتے ہیں۔ وہ یہ خرافات محفل مبارک میلاد میں نہیں کرتے ہیں بلکہ عید یوم میلاد میں کرتے ہیں۔ وہاں کے علماء ان کو نصیحت کرتے رہتے ہیں اور ان کو اس مبارک دن میں ناشائستہ اعمال اور افعال کرنے سے روکتے ہیں۔ علامہ سیوطیؒ کا رسالہ ''حسن المقصد'' کے مطالعہ سے بھی اس کا پتہ چل سکتا ہے، کوئی یہ خیال نہ کرے کہ مولوی صاحب نے مصلحت کی بنا پر مشورہ دیا ہے اور مصلحت کا لحاظ کرنا کوئی شے نہیں ہے لہٰذا آپ کا مشورہ کوئی شے نہیں ہے کیونکہ یہ خیال درست نہیں ہے۔ شریعت مطہرہ نے مصلحت کو نظر انداز نہیں کیا ہے، میں دو مثالیں لکھتا ہوں: ایک ایسی جس میں مصلحت کی بنا پر کام کو نہیں کیا ہے۔ دوسری ایسی جس میں مصلحت کی بنا پر کام کو کیا ہے۔ پہلی مثال جناب رسول اللہ ﷺ نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا: اگر تمہاری قوم کا نیا نیا ایمان نہ ہوتا میں بیت اللہ شریف کو توڑ کر اس کی اصلی حالت اور قدیمی بنیادوں پر ازسرِ نو اس کو بناتا، عرب نے بیت اللہ شریف کا ایک حصہ نکال دیا ہے جو کہ ''حطیم'' کہلاتا ہے۔ اور بیت اللہ شریف کی کرسی بہت بلند کر دی ہے اور اس کا ایک دروازہ مشرق کی طرف رکھا ہے، میں حطیم کو بیت اللہ شریف میں داخل کرتا اور اس کی کرسی زمین کے برابر کرتا اور دو دروازے رکھتا، ایک مشرق کی طرف اور ایک مغرب کی طرف۔

۱۳۴۱ ہجری میں نجدیوں نے حرمین شریفین کے گنبدوں اور مزارات شریفہ کو توڑا، مجھ سے جناب استاذی حضرت الشیخ الولی مولانا مولوی عبدالعلی رحمۃ اللہ علیہ نے چار سال بعد

۱۹۴۵ء کو جب آپ سے حدیث شریف پڑھتا تھا اور دورے میں شریک تھا۔ بخاری شریف کی حدیث جس کا مطلب اوپر لکھ چکا ہوں، کے بیان میں فرمایا: نجدیوں کا یہ فعل اس حدیث شریف کی رو سے اچھا نہیں ہے، انہوں نے گنبد اور مزارات شریفہ کو توڑ کر تمام دنیا کے مسلمانوں کو رنجیدہ کیا ہے۔ جناب رسول اللہ ﷺ نے صرف مسلمانوں کو رنج نہ پہنچنے کی وجہ سے بیت اللہ شریف کو اس کی اصلی حالت پر لانا پسند نہیں کیا۔

دوسری مثال: خلیفہ ثانی حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ اپنے دورِ خلافت میں بیت المقدس تشریف لے گئے، امرائے افواجِ اسلام یزید بن ابی سفیان وغیرہ آپ کی خدمت میں زرق برق مکلف لباس پہن کر بڑی شان وشوکت سے حاضر ہوئے۔ آپ کی نظر جب ان جانبازانِ اسلام پر پڑی اور ان کے مکلف لباس کو آپ نے دیکھا تو اپنی اونٹنی پر سے اتر پڑے اور کنکریاں اٹھا کر ان پر پھینک ماریں اور فرمایا: افسوس ہے تم پر کہ تم اتنے جلدی بدل گئے۔ انہوں نے عرض کیا: اے امیر المومنین! ہم اسلام کے مورچے پر ہر وقت کافروں کے سامنے رہتے ہیں، ہم نے صرف ان کی نظر اسلام کی عزت اور مسلمانوں کی شوکت ظاہر کرنے کیلئے یہ کیفیت اختیار کی ہے۔ یہ جواب سن کر آپ کا غصہ فرو ہوا اور آپ نے فرمایا: ''اگر یہ بات ہے تو تم جانو اور تمہارا کام''

مولوی صاحب نے قیام کے متعلق جو کچھ فرمایا ہے، درست اور صحیح تحریر فرمایا ہے۔ یہ قیام صرف تعظیم، محبت اور خوشی کا قیام ہے۔ علماء کرام نے لکھا ہے کہ احادیث شریفہ سے ایسا قیام ثابت ہے۔

حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ وہ قبیلہ انصار کے سردار تھے۔ آپ ﷺ کی نظر مبارک جب ان پر پڑی، انصار نے فرمایا: ''قوموا الی سید کم'' یعنی اپنے سردار کے واسطے کھڑے ہو۔'' یہ کھڑا ہونا برائے تعظیم تھا جس کا آپ نے حکم دیا۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ ہمارے ساتھ تشریف

فرما ہوا کرتے تھے، جب مجلس برخاست کر کے آپ تشریف لے جاتے تھے اور جب تک آپ ازواجِ مطہرات میں سے کسی کے حجرہ شریفہ میں داخل نہ ہو جاتے تھے کھڑے رہتے تھے، یہ قیام محبت اور تعظیم کا تھا۔

فتح مکہ کے بعد اُم حکیم رحمۃ اللہ علیہ زوجہ عکرمہ پسر ابوجہل نے آکر نبی کریم ﷺ کی خدمت اقدس میں عرض کیا: عکرمہ رضی اللہ عنہ دارِ اقدس پر حاضر ہے۔ آپ وفورِ مسرت سے کھڑے ہوگئے اور آپ نے عکرمہ کو اندر بلوا کر بہ کمال محبت فرمایا: "مرحبا بالمهاجر الركب" یعنی "اے مہاجر سوار! اچھے آئے" نبی کریم ﷺ کا یہ قیام محبت اور مسرت کا تھا۔ حضرت بی بی فاطمہ رضی اللہ عنہا جب آپ ﷺ کے پاس آتی تھیں تو آپ کھڑے ہو جاتے تھے۔ اور جب آپ ﷺ بی بی فاطمہ رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف لے جاتے تو وہ کھڑی ہو جاتی تھیں۔

زرقانی میں لکھا ہے کہ جب بی بی حلیمہ رضی اللہ عنہا جنہوں نے نبی کریم ﷺ کو دودھ پلایا تھا، آپ کے پاس آئیں آپ کھڑے ہوگئے اور سیرت حلبی میں ہے کہ آپ ﷺ رضاعی باپ کے آنے سے بھی کھڑے ہوئے۔ ان احادیث شریفہ کو دیکھتے ہوئے علماء کرام نے کہا ہے کہ محفل مبارک میلاد شریف میں جس وقت آپ ﷺ کی ولادت شریف کا ذکر کیا جائے تو آپ ﷺ کی محبت اور تعظیم میں کھڑا ہونا مستحب ہے۔

## امام سبکی رحمۃ اللہ علیہ کا قیام تعظیم:

علامہ امام حافظ علی ابوالحسن تقوی الدین سبکی رحمۃ اللہ علیہ کا انتقال ۷۵۶ ہجری کو ہوا ہے۔ دمشق کی جامع اموی میں محراب کے پاس علماء اور فضلاء کی جماعت میں بیٹھے ہوئے تھے۔ ایک شخص نے یحییٰ صرصری کا قصیدہ بائیہ در مدح خیر البریہ پڑھا:

قليل المدح المصطفى الخط بالذهب ... على فضة من خط احسن من كتب
و ان ينهض الاشراف عند سماعه ... قياما صفوفا اوجثيا على الركب
اما الله تعظيما له كتب اسمه ... على عرشه يارتبة سمت الرتب

ترجمہ: ''حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی مدح کیلئے یہ بہت ادنیٰ سی بات ہے کہ اس کو چاندی کی تختی پر آب زر سے بہت ہی اچھے خوش نویس سے لکھوائی جائے، اور یہ بھی کوئی بات نہیں کہ اس کو سنتے وقت تمام اشراف کھڑے ہوئے یا گھٹنوں کے بل ہو جائیں، خیال کرو کہ اللہ تعالیٰ نے ان کی تعظیم کرتے ہوئے اپنے عرش پر ان کے اسم گرامی کو تحریر کیا ہے، یہ کیا ہی اعلیٰ مرتبہ ہے جو سب مرتبوں سے اعلیٰ تر ہے۔''

جس وقت پڑھنے والے نے دوسرا شعر پڑھا، علامہ سبکی رحمۃ اللہ علیہ فوراً کھڑے ہو گئے۔ اس وقت جتنے علماء اور فضلاء تھے وہ سب بھی کھڑے ہو گئے۔ آپ پر اس وقت ایک خاص کیفیت طاری ہوئی اور کافی دیر تک وہ حالت رہی۔

اس واقعہ کو آپ کے فرزند علامہ امام تاج الدین عبدالوہاب سبکی رحمۃ اللہ علیہ نے طبقات شافعیۃ الکبریٰ میں تحریر کیا ہے۔ دیکھو اس کتاب کے چھٹے جز کے صفحہ ۱۷۴ کو۔

اگر جناب رسول اللہ ﷺ کی محبت میں یا آپ کے ذکر شریف کی تعظیم کی وجہ سے کھڑے ہونے میں ذرہ برابر بھی قباحت ہوتی تو ایسے جلیل القدر عالی مرتبت علامہ وقت کب کھڑے ہوتے اور باقی تمام علماء اور فضلاء ان کے ساتھ کیوں کھڑے ہوئے، جائے خیال اور محل فکر ہے۔ قاضی عیاض مالکی رحمۃ اللہ علیہ جن کا انتقال ۵۴۴ ہجری کو ہوا ہے۔ شفا میں لکھتے ہیں۔

## امام مالک رضی اللہ عنہ کا واقعہ:

''امام مالک رحمۃ اللہ علیہ مسجد نبوی شریف میں بیٹھے تھے، خلیفہ ابوجعفر منصور عباسی اپنے خدم وحشم کے ساتھ داخل ہوا، شور سن کر امام نے خلیفہ سے کہا: اس مسجد شریف میں اپنی آواز بلند نہ کرو، اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں کی تعریف کی ہے جو اپنی آواز کو آپ کے سامنے پست رکھتے ہیں اور ان لوگوں کی مذمت کی ہے جو حجروں کے باہر سے آپ کو پکارتے ہیں۔ اچھی طرح جان لینا چاہیے کہ رسول اللہ ﷺ کی تعظیم اور احترام آپ

کی وفات کے بعد بھی اسی طرح پر ہے جس طرح پر آپ کی حیات میں تھی۔ خلیفہ بہت خاموشی کے ساتھ امام کی بات سنتا رہا، پھر اس نے امام سے کہا: اے ابوعبداللہ! میں سلام پڑھنے کے بعد قبلہ رو ہو کر دعا کروں، یا آپ ﷺ ہی کی طرف اپنا منہ رکھتے ہوئے دعا کروں۔ امام نے کہا: دعا کیلئے آپ کی طرف سے اپنا منہ قبلہ کی طرف کیوں پھیرتے ہو، وہ تو قیامت کے دن تمہارا اور تمہارے باپ آدم علیہ السلام کا وسیلہ ہیں۔ تم ان ہی کی طرف اپنا منہ رکھو اور ان کو اللہ کی جناب میں شفیع بناؤ، ان کو شفیع بنانے کی وجہ سے اللہ تعالیٰ تمہاری دعا قبول کرے گا۔ دیکھو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وَ لَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَ اسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا (سورۃ النساء)

ترجمہ: ''وہ لوگ جنہوں نے خود اپنے اوپر ظلم کیا تھا، اگر اس وقت تمہارے پاس آتے اور خدا سے معافی چاہتے اور رسول (ﷺ) ان کے واسطے بخشش طلب کرتے تو وہ دیکھ لیتے کہ اللہ تعالیٰ بڑا ہی توبہ قبول کرنے والا مہربان ہے۔''

اس کے بعد قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے: آپ ﷺ کی تعظیم، توقیر اور حرمت آپ کی وفات شریف کے بعد جس وقت آپ کا ذکر شریف کیا جائے یا آپ کی حدیث شریف بیان کی جائے یا آپ کی سنت کا بیان ہو، یا آپ کا اسم شریف سنا جائے، یا آپ کی سیرت مبارکہ سنی جائے، اسی طرح پر ہے جس طرح آپ کی حیات طیبہ میں آپ کی تھی اور اسی طرح آپ کی آل وعترت واہل بیت وصحابہ کی تعظیم کی جائے۔

ابوابراہیم رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے: ہر مومن پر واجب ہے کہ جب وہ آپ کا ذکر شریف کرے یا اس کے سامنے آپ کا ذکر شریف کیا جائے تو وہ باخضوع، باخشوع، باوقار اور پُرسکون رہے۔ اس پر آپ کی ہیبت اور اجلال غالب ہو، وہ اسی طرح باادب رہے جس طرح آپ کے سامنے اس کو باادب رہنا چاہیے تھا، اور جس طرح

اللہ تعالیٰ نے آپ کا ادب کرنے کو کہا ہے۔ اس کے بعد قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے: ہمارے سلف صالح اور ہمارے گزرے ہوئے آئمہ کا یہی طریقہ رہا ہے۔

رحمة الله عليهم اجمعين و افاض علينا من بركاتهم و معارفهم

یہ ہے علماء دین کے اقوال اور تحریرات کا خلاصہ جس پر آٹھ سو سال سے مسلمانانِ عالم کا عمل درآمد ہوتا چلا آ رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو راہِ ہدیٰ پر چلنے کی توفیق عنایت کرے، کج روی، قساوتِ قلب اور تعصب بیجا سے سب کو محفوظ رکھے۔

رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَ هَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ. رَبَّنَا اِنَّكَ جَامِعُ النَّاسِ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيْعَادَ.

میں اس رسالہ شریفہ اور عجالہ لطیفہ کو مقبول بارگاہِ کبریا، حامی راہِ شریعت، واقف اسرارِ طریقت، پیر و مرشد برحق جناب سیدہ الوالد حضرت شاہ ابوالخیر عبداللہ محی الدین فاروقی مجددی دہلوی رحمۃ اللہ علیہ وافاض علینا من برکاتہ کے جنکے شایانِ شان یہ شعر پاتا ہوں:

در کفے جامِ شریعت در کفے سندانِ عشق
ہر ہوسنا کے نہ داند جام و سنداں باختن

اور جن کے اسم گرامی کی مناسبت سے اس رسالے کا نام "خیر المورد فی احتفال المولد" رکھا گیا ہے۔ ایک مکتوب ہدایت اسلوب اور چند ملفوظات قدسی ساعت اور قدرے کلام گوہر نظام پر ختم کرتا ہوں۔ "لیکون ختامها مسک"

حافظ محمد وزیر خان دہلویؒ نے آپ کو ایک عریضہ کوئٹہ بلوچستان (پاکستان ارسال کیا۔ میلاد شریف کے بارے میں آپ سے کچھ دریافت کیا تھا۔ آپ نے جواب میں تحریر فرمایا:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

"حافظ محمد وزیر خاں کو بعد سلام علیک کے معلوم ہو تمہارا خط محررہ ۲۶ اگست پہنچا، تم نے لکھا ہے کہ دیوانِ اسعد، میں اسعد نے مولود شریف کی تردید

کی ہے، ان منکرین مولود کے جو بڑے تھے۔ مولوی رشید احمد خاص ان کے ہاتھ کی دستخطی اور مہری تحریر ہمارے پاس موجود ہے جس میں وہ لکھتے ہیں کہ لوگ میرے اوپر محض بہتان باندھتے ہیں، مولود شریف کو مستحب سمجھتا ہوں اور یہ جھگڑے تو تمہارے شہر میں ہر گلی کوچہ میں بکثرت موجود ہیں اور ہمارا مولد شریف کا پڑھنا بھی انشاء اللہ مشہور ہے۔ ابھی سال میں ربیع الاوّل کی بارھویں شب کو ہم نے دہلی میں مولد شریف پڑھا ہے۔"

آگے چل کر آپ تحریر فرماتے ہیں:

"غیر مقلدوں کے بڑے ماہر پیر حافظ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ اور محدثوں کے بڑے دستگیر حافظ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ مولد شریف کو اچھا اور بہتر جانتے ہیں اور مولد شریف کے منکر کو بدقسمت اور بے نصیب اور بے ادب کہتے ہیں۔ حافظ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ کا ایک رسالہ ہے، اس کا نام "حسن المقصد فی عمل المولد" ہے۔ اس میں حافظ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کرتے ہیں وہ فرماتے یں: مولد شریف کرنا بدعت حسنہ ہے۔ جیسے مدرسہ بنانا، کتاب تصنیف کرنی، پوری عبارت عربی کی ہم نے مولوی مشتاق احمد کو لکھ کر بھیج دی ہے اور علامہ یوسف ابن اسمٰعیل نبہانی رسالہ "نظم الدیع فی مولد النبی الشفیع" میں فرماتے ہیں:

و اعلم بان من احب احمدا لا بدآ ان یھوی اسمه مرددا

لذاک اھل العلم سنوا المولدا من بعده فکان امرا رشدا

ارضی الوری الا غواۃ نجد

اس کا ترجمہ کسی عالم سے دریافت کر لینا۔ غرض ہم لوگوں کے نزدیک یہ عمل مبارک مولد شریف کا پڑھنا مفتاح سعادت دو جہاں اور مصباح ہدایت انس و جاں ہے، باقی جھگڑے کی باتیں اپنے شہر کے مولویوں سے تحقیق کرو، اس پرچہ کو احتیاط

سے رکھو، انشاء اللہ تعالیٰ گیارہ بارہ شوال تک دہلی کا ارادہ ہے۔'' والسلام

''ہشتم رمضان المبارک سہ شنبہ ۱۳۲۸ ہجری''

آپ نے مکتوب شریف میں مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی کی جس تحریر کا حوالہ دیا ہے، وہ ذیل میں نقل کرتا ہوں:

''ذکر میلاد فخر عالم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا مندوب و مستحب ہے، اگر روایات صحیحہ سے بیاں ہو اور کوئی امر مکروہ و غیر مشروع اس میں مضموم نہ ہو، چنانچہ اس امر کو بارہا بتصریح یہ عاجز لکھ چکا ہے اور براہین قاطعہ میں اس کے جواز و ندب کی تصریح کی گئی ہے، کسی کو اس پر اعتراض نہیں جو کچھ بحث و کلام ہے وہ سب قیودِ زوائد میں ہے اور بس، مگر حساد کو یا نظر نہیں یا فہم نہیں اور اسی طرح اپنے اساتذہ و مشائخ کا عملدرآمد دیکھا جو کچھ کہ اہل عناد نے انکار نفس مولد شریف کا اتہام بندہ اور احباب بندہ پر لگایا ہے وہ محض افترا ہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم

| | |
|---|---|
| کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ | مہر |

آپ نے علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ کی عبارت کا جو کہ انکے رسالہ حسن المقصد میں ہے، حوالہ دیا ہے، اس کا مکمل ترجمہ اس رسالہ کے شروع میں فقیر نے لکھ دیا ہے۔ چوں کہ رسالہ حسن المقصد چھپ چکا ہے اور اس عبارت کو علماء نے اپنی کتابوں میں مثلاً الدر المنظم اور احسن الکلام میں نقل کر دیا ہے، اس لیے اس کو نقل نہیں کیا ہے۔

آپ نے مولوی مشتاق احمد صاحب کا ذکر فرمایا ہے۔ مولوی صاحب انبیٹھہ کے رہنے والے تھے، طریقہ چشتیہ صابریہ میں بیعت و مجاز تھے، دہلی میں سالہا سال بہ سلسلہ ملازمت ان کا قیام رہا، حضرت والد ماجد کی خدمت بابرکت میں روز حاضر ہوتے تھے، اگرچہ آپ سے بیعت نہ تھے لیکن بہ درجہ اتم آپ کے مخلص اور مداح تھے۔ ۱۳۵۲ ہجری کو سملہ شملہ میں فقیر سے آپ کی ملاقات ہوئی۔ حضرت سیدی الوالد رحمۃ اللہ علیہ کا ذکر خیر کرتے

رہے اور اخیر میں کہا: حضرت شاہ صاحبؒ کو یہ سب دولت ان کے اخلاص کی بدولت ملی تھی، ان کا ہر کام اخلاص پر مبنی تھا۔ اس وقت مولوی صاحب کی عمر نوے سال کی تھی اور اپنی تالیفات کے بارے میں بتایا کہ قریب ایک سو کے ہیں۔ کنجپورہ ضلع کرنال میں جا کر مقیم ہو گئے تھے۔ ۲۷ محرم الحرام ۱۳۶۲ ہجری کو اس سرائے فانی سے رحلت فرما ہوئے۔ رحمۃ اللہ علیہ

آپ نے علامہ نبہانی رحمۃ اللہ علیہ کے خمسہ کا ایک بند تحریر فرمایا ہے اور لکھا ہے: اس کا ترجمہ کسی عالم سے دریافت کرلو، لہٰذا اس بند کا ترجمہ لکھا جاتا ہے:

> ''خوب سمجھ لو جو شخص جناب احمد مجتبیٰ ﷺ سے محبت رکھتا ہے، یقیناً وہ آپ کے اسم مبارک کو پڑھ کر خوش ہوگا، یعنی آپ کے ذکر خیر کو بار بار سننا پسند کریگا، اسی لیے اہل علم نے آپ کے بعد مولد شریف کی سنت کو رواج دیا ہے جو کہ ایک فعل رشید اور مستقیم ہے، جس نے بجز نجد کے سرکشوں کے تمام دنیا کو خوش کیا ہے۔''

علامہ نبہانی رحمۃ اللہ علیہ نے صحیح کہا ہے کہ بجز محمد بن عبد الوہاب نجدی اور ان کے متبعین اور ہم خیالوں کے تمام دنیا کے مسلمان اس سنت حسنہ سے از حد مسرور و شاداں ہیں۔

حضرت سیدی الوالد رحمۃ اللہ علیہ سے پہلی ربیع الآخر ۱۳۳۳ ہجری کو حلقہ شب میں میلاد شریف کے متعلق چند سوالات کیے گئے۔ آپ نے ان کے جوابات دیے۔ ان سوالات اور جوابات کو ایک مخلص صاف کیش نے قلم بند کر لیا تھا، ان کو تحریر کرتا ہوں:

**سوال:** پہلے تین قرون میں میلاد شریف کی خوشی اس طرح پر نہیں ہے؟

**جواب:** اس وقت مسلمان کو گھر میں بیٹھنے کی فرصت کہاں تھی، جہاد فی سبیل اللہ اور تبلیغ اسلام اور دیگر بڑے بڑے کام کرنے میں مصروف تھے، اب وہ کام کہاں ہیں، لوگ غفلت میں پڑ گئے ہیں، اس لیے ہمارے نزدیک اپنے نبی کریم ﷺ کے حالات معجزات اور ہر وقت کی دعاؤں کا معلوم کرنا صرف مستحب ہی نہیں بلکہ قریب قریب واجب اور فرض کے ہیں۔

**سوال:** آپ میلاد شریف کی محفل کو بتیوں اور پھولوں سے آراستہ کرتے ہیں؟

**جواب:** لوگوں کو دین کی رغبت کم ہوگئی ہے، ہم چاہتے ہیں وہ کسی طرح آ کر آپ کا ذکر پاک سن لیں تا کہ ان کو دین کا شوق پیدا ہو۔

آپ کے ارشاد مبارک کو حدیث شریف "انما الاعمال بالنیات و انما لکل امری مانوی" کی روشنی میں دیکھنا چاہیے تا کہ اچھی طرح واضح ہو:

بر طریق ادب نگہ می دار دم مزن برکلام شاں زنہار
ہر چہ فہم توزاں بود قاصر مکن آن راز الٰہی انکار

**سوال:** کیا محفل میلاد شریف میں حضور نبی کریم ﷺ تشریف لاتے ہیں یا آپ کی روح پرفتوح تشریف لاتی ہے؟

**جواب:** یہ کہنا درست نہیں، آفتاب اپنی جگہ پر رہتا ہے، اس کا نور عالم میں پھیلتا ہے۔ صوفیوں کے نزدیک جو آپ کا تشریف لانا ثابت ہے، اسکی کیفیت یہ ہے کہ ان کے دلوں میں آپ کی محبت ہوتی ہے، جب وہ اپنے محبوب کا ذکر سنتے ہیں اور ان میں ذوق وشوق کی حالت پیدا ہوتی ہے تو آپکے انوار و برکات ان کے دلوں پر مثل آفتاب کی شعاعوں کے آ کر گرتے ہیں اور انکو گھیر لیتے ہیں لیکن یہ بات ہر ایک کو کہاں حاصل ہے:

روشن از پر رویت نظرے نیست کہ نیست منت خاک درت برصرے نیست کہ نیست
ناظر روئے تو صاحب نظراں اندو لے شوق دیدار تو در ہیچ سرے نیست کہ نیست
نہ من دل شدہ از شوق تو خونیں جگرم از غم عشق تو پر خون جگرے نیست کہ نیست

✿ کسی نے خوب کہا ہے:

آنکھوں والا تیرے جوبن کا تماشا دیکھے
دیدۂ کور کو کیا آئے نظر کیا دیکھے

**سوال:** بعض لوگ سال بہ سال تاریخ معین پر مولود شریف پڑھنے کو ہندوستان کے جنم کنہیا سے مشابہت دیتے ہیں اور مولود شریف کے منکر ہیں اور نماز میں حضور پُرنور ﷺ کے خیال شریف آنے سے العیاذ باللہ گدھے یا کسی اور چیز کے خیال

آنے کو بہتر بتاتے ہیں اور محمد بن عبدالوہاب نجدی کے اعتقادات کو اچھا کہتے ہیں۔

**جواب:** جو لوگ اس قسم کی باتیں کرتے ہیں، وہ سخت گمراہ، بے ادب اور خراب ہیں۔

بایدت اول ادب اندوختن — بس دگرآن را ادب آموختن
ہرچہ بر تو آید از ظلماتِ غم — آں ز بے باکی و گستاخی است ہم
بے ادب تنہا نہ خود را داشت بد — بلکہ آتش در ہمہ آفاق زد
از خدا خواہیم توفیق ادب — بے ادب محروم گشت از لطف رب

یہ فقیر مولف رسالہ "اصلح اللہ شانہ والھمہ الصواب" کہتا ہے: افسوس ہے ان لوگوں پر کہ یہ جناب حبیب خدا ﷺ کے خیال شریف اور ذکر شریف کے بارے میں کیسے الفاظ مستہجنہ (یعنی قبیحہ) اور عبارات سیہ (یعنی بُری) کا استعمال کرتے ہیں۔ ذرا خیال نہیں کرتے کہ اللہ آپ کے ادب کی کتنی تاکید فرماتا ہے:

یَا یُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا وَ قُوْلُوْا انْظُرْنَا الآیہ

ترجمہ: "اے مسلمانو! پیغمبر کو "راعنا" کا لفظ مت کہو بلکہ "انظرنا" کا لفظ کہو۔"

## حافظ ابو نعیم رحمۃ اللہ علیہ کی عبارت:

✪ حافظ ابو نعیم رحمۃ اللہ علیہ جن کا انتقال سو سال کی عمر میں ۴۳۰ ہجری کو ہوا ہے۔ اپنی کتاب "دلائل النبوۃ" میں لکھتے ہیں۔ دیکھو صفحہ سات کو:

ان اللہ عزوجل فصل مخاطبته من مخاطبة المقد مین قبله من الانبیآء تشریفا له واجلا لا و ذلک ان غیر هذه الامة من الامم کانو یقولون لانبیآئهم و رسولهم راعنا سمعک فنهی اللہ عزوجل هذه الامة ان یخاطبوا رسولهم بهذه المخاطبة التی فهما مغمز و ضعة و ذمهم ان یسلکو انبیهم ذلک المسلک فقال یایها الذین امنوا لا تقولوا راعنا و قولوا انظرنا

ترجمہ: ''اللہ تعالیٰ نے آپ کی تشریف اور اجلال کی وجہ سے مخاطب کرنے اور متوجہ کرنے کے لفظ میں بھی انبیائے ماسبق آپ کو ممتاز فرمایا ہے کیونکہ پہلی امتیں اپنے انبیاء اور رسولوں کو مخاطب کرتے وقت "راعنا" کا لفظ کہتی تھیں، یعنی آپ ہماری طرف متوجہ ہوں کیونکہ اس لفظ میں کچھ مذمت کا پہلو بھی نکلتا ہے۔ اس لیے اللہ تعالیٰ نے آپ کی امت کو ایسے لفظ کے استعمال کرنے سے منع فرما دیا۔ اللہ کو یہ گوارا نہیں کہ آپ ﷺ سے ایسا لفظ کہا جائے جس میں ذرا بھی مذمت کا پہلو نکلے اور حکم دیا کہ وہ بجائے "راعنا" کے "انظرنا" کہا کریں۔ یعنی آپ ہماری طرف متوجہ ہوں۔'' انتہیٰ

اس آیت شریفہ سے صاف معلوم ہو گیا کہ آپ کی بول چال میں اگرچہ کسی لفظ یا عبارت میں کوئی نقصان کا پہلو بھی نکل سکتا ہو تو جناب حبیب اللہ ﷺ کے بارے میں اس کا استعمال ناجائز ہے۔

## حافظ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ کی عبارت:

✿ حافظ سیوطی رحمۃ اللہ علیہ رسالہ ''مسالک الحنفا'' کے خاتمہ میں لکھتے ہیں:

وسئل القاضی الو بکرابن العربی احد الائمة المالکیة عن رجل قال ان اباء النبی ﷺ فی النار فاجاب بان من قال ذلک فهو معلو لقوله تعالیٰ ان الذین یوذون الله و رسوله لعنهم الله فی الدنیا والاخرة قال ولا اذی اعظم من ان یقال عن ابیه انه فی النار

ترجمہ: ''کسی نے قاضی ابوبکر ابن العربی رحمۃ اللہ علیہ سے جو آئمہ مالکیہ میں سے ایک امام ہیں، ایسے شخص کے بارے میں دریافت کیا جو رسول اللہ ﷺ کے آباء کے متعلق کہتا ہے کہ وہ دوزخ میں ہیں۔ قاضی صاحب نے جواب دیا: جو شخص یہ بات کہے وہ ملعون ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ''جو لوگ اللہ اور اس کے رسول (ﷺ) کو ایذا دیتے ہیں ان پر دنیا اور آخرت کی پھٹکار ہے۔'' اس سے بڑھ کر اور کونسی ایذا رسانی ہو سکتی ہے کہ آپ کے والد کے بارے میں کہا جائے کہ وہ دوزخ میں ہیں۔'' انتہیٰ

قاضی ابوبکر بن العربیؒ قاضی عیاض مالکیؒ مصنف کتاب "الشفاء بتعریف حقوق المصطفیٰ ﷺ" کے استاد ہیں اور حجۃ الاسلام امام محمد غزالیؒ اور دیگر ائمہ اعلام کے شاگرد ہیں۔ پچھتر سال کی عمر میں ان کا انتقال ۵۴۳ ہجری کو ہوا ہے۔ رحمہ اللہ
. ذرا خیال کرو کہ جس شخص نے ایک صحیح حدیث کی بنا پر جس کو امام مسلمؒ نے اپنی صحیح میں دریافت کیا ہے کہ آپ نے فرمایا: "ان ابی و اباک فی النار" ایسی بات کہہ دی ہے۔ اس کے بارے میں آئمہ نے فرمایا ہے کہ وہ شخص ملعون ہے کیونکہ رسول اللہ ﷺ کا فرمان ہے:

"لا تؤذوا الاحیاء بسب الاموات"

ترجمہ: "مردوں کو برا کہہ کر زندوں کو تکلیف نہ پہنچاؤ۔"

اور اس سے بڑھ کر کیا ایذا رسانی ہو سکتی ہے کہ آپ ﷺ کے والد ماجد کے بارے میں کہا جائے کہ وہ دوزخ میں ہیں۔ لہٰذا ایسے مسائل میں ہم کو قطعاً زبان روکنی چاہیے۔ اللہ تعالیٰ جانے اور اس کا کام۔

## حافظ سیوطی رحمۃ اللہ علیہ کی دوسری عبارت:

✿ حافظ سیوطی رحمۃ اللہ علیہ رسالہ "تنزیہ الانبیاء" کے اواخر میں لکھتے ہیں:

سئل شیخ الاسلام الحافظ قاضی القضاۃ شھاب الدین ابن حجربما نصه مایقول ائمة الدین فی ھذ الموالد التی یصنعھا الناس محبة فی النبی صلی اللہ علیه واله وسلم غیر ان بعض الوعاظ یکذکرون فی مجا لستھم الحلقة المشتملة علی الخآص والعام من الرجال والنسآء ماجریات ھی مخلة بکمال التعظیم حتی یظھر من السامعین لھاحزن ورقة فیبقی فی حیز من یرحم لا من یعظم من ذلک انھم یقولون المرضع حقرن و لم یا خذ نه لعدم ماله الا حلیمة رغبت فی رضاعه شفقة علیه و یقولون ان النبی صلی اللہ علیه واله وسلم کان یرعی غنما

اس کے بعد اس مضمون کا ایک شعر اور ایک مصرع لکھا ہے اور پھر لکھا ہے:

و كثير من هذا المعنى المحل با لتعظيم فما قولكم في ذالك فاجاب بمانصه ينبغي لهم كونه فطنا ان يحذف من الخبر مايوهم في المخبر عنه نقصها فلا يضره بل يجب هذاجوابه بحروفه

ترجمہ: ''کسی نے شیخ الاسلام اور قاضی القضاۃ حافظ شہاب الدین ابن حجر سے یہ ایں الفاظ دریافت کیا: کیا فرماتے ہیں ائمہ دین ان میلاد شریف کی محفلوں کے بارے میں جن کو لوگ رسول اللہ ﷺ کی محبت میں منعقد کرتے ہیں، ایسے عام جلسوں میں جہاں خاص و عام مرد وزن سبھی ہوتے ہیں۔ بعض واعظ اس طرح کے واقعات بیان کرتے ہیں جن کا بیان کرنا آپ کے کمال تعظیم میں خلل انداز ہوتا ہے اور جن کو سن کر سامعین پر حزن اور رقت کی کیفیت طاری ہوتی ہے۔ (یعنی ان کے دلوں میں شفقت اور رحم کی لہریں دوڑتی ہیں) ایسے واقعات کے بیان کرنے سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ آپ ان لوگوں کے شمار میں آجاتے ہیں جن پر ترس اور رحم کیا جائے، نہ ان لوگوں کے شمار میں جن کی تعظیم اور اجلال کی جائے، منجملہ ان واقعات کے ایک یہ ہے کہ دودھ پلانے والیوں نے آپ کو حقیر جانا اور کسی نے بھی آپ ﷺ کو دودھ پلانے پر آمادگی ظاہر نہ کی اور آپ کو نہ لیا، کیونکہ آپ کا مال نہ تھا، دولت نہ تھی، اور حلیمہ رضی اللہ عنہا آپ پر شفقت کھا کے دودھ پلانے پر رضامند ہوگئیں اور یہ واعظ بیان کرتے ہیں کہ آپ بکریاں چرایا کرتے تھے۔ اس کے بعد اس مضمون کا ایک شعر اور ایک مصرع لکھا ہے اور پھر لکھا ہے: اور اسی قسم کی بہت سی باتیں ذکر کرتے ہیں جو آپ کی تعظیم میں خلل انداز ہوتی ہیں، اس بارے میں آپ کیا فرماتے ہیں؟ (علامہ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے اس سوال کا جواب دیا: وہ بعینہ یہ ہے) ایسے واعظوں کو اگر ان میں سمجھ ہے مناسب ہے کہ ایسے واقعات اور خبروں کو جن سے ذرا سا بھی نقصان کا شائبہ ان کے بارے میں پیدا ہوتا ہے جن کا ذکر شریف کیا جا رہا ہے، ذکر نہ کریں اور پھر جبکہ ایسے امور کے ذکر نہ کرنے سے کوئی مضرت بھی نہ

پہنچتی ہو بلکہ واجب ہے کہ ایسے امور کا ذکر نہ کریں، یہ ہے بجنسہٖ وحرفہٖ آپ کا جواب"

حافظ سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے اسی رسالہ میں یہ مضمون بھی بیان کیا ہے کہ بکریوں کا چرانا پہلے معیوب نہیں سمجھا جاتا تھا لیکن اب عرف اس کے خلاف ہے، بس حرفتیں اور پیشے ایک زمانہ میں معیوب نہیں سمجھی جاتیں لیکن دوسرے زمانے میں سمجھی جاتی ہیں اور ایک شہر میں نہیں سمجھی جاتیں اور دوسرے شہر میں سمجھی جاتی ہیں، فقہاء نے بھی اس کا ذکر کیا ہے۔ منہاج میں اس کا پورا بیان ہے۔" انتہی

ذرا خیال کرو اور غور سے دیکھو کہ آئمہ کرام نے ایسے واقعات کے بیان کرنے سے منع کیا ہے جس کے سننے سے عوام میں آپ کی عظمت اور جلیل القدر میں کچھ فرق آنے کا شائبہ پیدا ہوتا ہو، چہ جائیکہ مسائل کے بیان کرنے میں اور تشبیہات کے دینے سے ایسے الفاظ اور عبارت ذکر کیے جائیں جو ایک ادنیٰ شخص کے بارے میں نہ کہے جائیں اور جن کو سن کر ہر مسلمان کا دل رنج والم سے پارہ پارہ ہو جائے۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ایک منافق کی گردن مارنا:

☆ تفسیر روح البیان میں شیخ اسماعیل حقی رحمۃ اللہ علیہ سورۂ عبس کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

روی ان عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ بلغه ان بعض المنافقین یومقومه فلا یقرأ فیهم الا سورة عبس فارسل الیه فضرت عنقه لما استدل بذلک علی کفره ووضع مرتبته عنده و عند قومه انتهی

ترجمہ: "بیان کیا گیا ہے کہ عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کو یہ خبر پہنچی کہ منافقوں میں سے کوئی منافق جو اپنی قوم کا پیش امام ہے وہ نماز میں سورۂ عبس کے سوائے کوئی دوسری سورت نہیں پڑھتا ہے۔ یہ سن کر آپ نے ایک شخص کو بھیجا جو اس کی گردن کو جا کر اڑا آیا، آپ نے اس شخص کے سورۂ عبس کو ہمیشہ پڑھنے سے استدلال کیا کہ وہ اپنی قوم کی نظر میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے قدر اور مرتبہ کو گھٹانا چاہتا ہے اور وہ لائق گردن زدنی کے ہے۔ انتہی

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم، آپ کے افعال مبارکہ کی تعظیم، آپ کے اقوال طیبہ کی تعظیم،

آپ کے اوصاف شریفہ کی تعظیم، آپ کے ذکر شریف کی تعظیم اور آپ کی ہر ہر بات کی تعظیم مسلمان کیلیے لازمی اور ایمان کا جزو ہے۔ محفل میلاد شریف کی نسبت جناب رسول اللہ ﷺ سے کی گئی ہے۔ محفل میلاد نبوی اس کا نام ہے۔ بارہ ماہ مبارک ربیع انور کی نسبت جناب رسول اللہ ﷺ سے کی گئی ہے۔ اس کا نام تمام عالم اسلام میں یومِ عید میلاد النبی ﷺ ہے۔ صرف اسی نسبت کی وجہ سے ہم پر اس محفل مبارک اور اس یومِ مبارک کی تعظیم واجب ہے۔

❁ حضرت سیدی ابوالد رحمۃ اللہ علیہ کو ایک شخص نے بہت القاب و آداب خط میں تحریر کیے ہیں، آپ نے خط کے پشت پر یہ تین شعر تحریر فرما دیئے:

نہ جنابم، نہ شہ، نہ مولانا بندۂ آستانہ عمرم
گر کنی نستم بہ آں درِ فیض ہر چہ گفتی ازاں بلند ترم
ور کنی زیں اضافہ فی الجملہ زشت کردار خیر تحقرم

عمر سے مراد آپ کے والد ماجد حضرت شاہ محمد عمر رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔ یہ ہے بزرگانِ دین کا طریقہ جو بیان ہوا۔ رحمۃ اللہ علیہم اجمعین وافاض علینا من علومھم و برکاتھم

علماء میں اختلاف ہوا ہی کرتا ہے۔ ہر ایک اپنے مسلک کی اشاعت کرتا ہے جو لوگ کسی وجہ سے محفل مبارک میلاد شریف کو بہ ہیئت کذا منعقد کرنے کو اچھا نہیں سمجھتے وہ دلائل سے اپنے مسلک کو ثابت کریں۔ سوقیانہ الفاظ اور عامیانہ انداز سے اجتناب کریں، تعصب کی وجہ سے دولت ایمان کو برباد نہ کریں۔ "ھدانی اللہ و ایاھم لما فیہ فلاح دیننا و دنیانا"

اب میں موضوع سابق کی طرف آتا ہوں کسی نے آپ سے قیام کے متعلق دریافت کیا۔ آپ نے فرمایا: قیام اگر اس طرح کیا جائے کہ اس میں شرک آ جائے تو وہ ناجائز ہے۔ ہر وقت، ہر لمحہ اور ہر جگہ حاضر و ناظر ہونا صرف رب العالمین ہی کی شان ہے۔ ہاں آپ ﷺ کی محبت اور تعظیم کی وجہ سے قیام کرنا بہتر ہے۔ ہم آپ کا ذکر شریف کرتے ہیں، ہم کو ذوق اور شوق پیدا ہوتا ہے، ہم قیام کرتے ہیں، اگر کسی شخص کو ذوق اور شوق پیدا نہ ہو اور آپ ﷺ کی محبت میں قیام نہ کرے تو تمہارا کیا بگڑتا ہے۔

## کلام گوہر نظام وعلیہ الختام

جس گھر میں ذکر مولدِ خیرالبشر ہوا — عالی زیادہ قصرِ فلک سے وہ گھر ہوا

کیونکر نہ ہو کہ اس شہ والا کا ذکر ہے — جس کا وزیر روح قدس چرخ پر ہوا

وہ مہرِ اوج قدس وہ شمع جمال حق — دوٹکڑے ایک اشارے سے جس کے قمر ہوا

وہ سرورِ زمین و زماں، جانِ دو جہاں — دم بھر میں عرش وفرش سے جس کا گزرا ہوا

وہ شاہ جس کے سایہ احساں کے روبرو — شرمندگی سے غرقِ عرق ابرتر ہوا

وہ جس کے آستانہ علیا کے سامنے — افسانہ بہشت بریں مختصر ہوا

ہم لوگ کیوں نہ فدا اس پہ اپنی جاں کریں — جب سجدہ گاہِ حورو ملائک و در ہوا

دیوار و در وہاں کے ہوئے خالِ روئے عرش — اور سایہ نورِ دیدۂ اہل نظر ہوا

ہے سلسبیل چشمہ زرقا سے منفعل — طوبیٰ کو غم ہے کیوں نہ وہاں کا شجر ہوا

واں کے ضعیف پر نہیں پاتے قوی فروغ — عصفور کو وہاں کے شرف باز پر ہوا

ملتی ہے صورت ان کی بہت لامکان سے — نورِ خدا ہر ایک مکاں سر بہ سر ہوا

عشق نبی ﷺ جسے ہو، اُسے حق سے ہے — احمد ﷺ میں صاف نورِ احد جلوہ گر ہوا

کچھ خوف مجھ کو تیرگیٔ گور کا نہیں — نورِ محبت نبوی ﷺ ساتھ اگر ہوا

ہاں ایک نگاہِ بندہ نوازا اِدھر بھی ہو — وہ کون ہے جو تم سے نہیں بہرہ ور ہوا

پہنچے نہ باغِ طیبہ تک افسوس خیرہم — آئی خزاں ربیع کا موسم بسر ہوا



سبحانک لا علم لنآ الا ما علمتنآ انک انت العلیم الحکیم. و

صلی اللہ و سلم علی سید نا محمد و علی الہ و اصحابہ اجمعین.

چہارشنبہ ۱۰ ذی قعدۃ الحرام ۱۳۷۲ ہجری، ۲۲ جولائی ۱۹۵۳ میلادی

خانقاہ حضرت غلام علی شاہ معروف بہ درگاہ شاہ ابوالخیر

بازار چتلی قبر۔ دہلی

☆☆☆

قرآن وحدیث اور اقوال آئمہ کی روشنی میں میلاد کا بیان

# میلادِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم



تحقیق و ترتیب:

مولانا محمد عبدالاحد قادری

# حسن ترتیب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العلمین والصلوۃ والسلام علی سید الانبیاء و المرسلین

وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّکَ فَحَدِّثْ

اما بعد!

قارئین! زمانہ قدیم سے دنیائے اسلام میں عید میلاد النبی ﷺ کی تقریب منائی جاتی ہے۔ بارھویں ربیع الاوّل کا مقدس روز اہل ایمان کیلئے مسرت وخوشی کے اعتبار سے منزلہ عید کے ہے، مگر ہر زمانہ میں کچھ ایسے لوگ بھی ہوتے ہیں، جن کو حضور نبی کریم ﷺ کی تعظیم وتکریم نہیں بھاتی۔ وہ صرف اس میلاد شریف کو بدعت ہی نہیں کہتے بلکہ میلاد شریف کے کرنے والوں کو بدعتی اور گمراہ قرار دیتے ہیں اور سادہ لوح مسلمانوں کو اس کار خیر میں حصہ لینے سے روکتے ہیں، اس لیے حق کے اظہار کیلئے میلاد مبارک پر آئمہ دین کی تحریرات پیش کر رہا ہوں۔ میلاد شریف کا ثبوت قرآن پاک، حدیث پاک اور اقوال سلف سے ہے۔ میلاد شریف میں ہزاروں اور برکتیں ہیں اس کو بدعت کہنے والے خود ہی بدعتی اور بے دین ہیں۔

## محفل میلاد کی حقیقت:

سب سے پہلے آپ یہ سمجھ لیں کہ حقیقت میلاد کیا ہے؟ میلاد مولود، مولد یہ تینوں لفظ متقارب المعنی ہیں۔ حقیقت میلاد صرف یہ ہے کہ مسلمان ایک جگہ جمع ہوں اور ایک عالم دین ان کے سامنے حضور نبی کریم ﷺ کی ولادت مبارک، معجزات اور آپ کے اخلاق حمیدہ وغیرہ بیان کرے۔ آخر میں بارگاہ رسالت میں درود وسلام باادب کھڑے ہو کر پیش کریں، اگر توفیق ہو تو شیرینی پر فاتحہ دے کر فقراء ومساکین کو کھلائیں۔ احباب میں تقسیم کریں، پھر دعا مانگ کر اپنے اپنے گھروں میں واپس آجائیں۔

یہ تمام چیزیں جو ذکر کی گئی ہیں حدیث وقرآن اور علماء امت کے زریں اقوال

سے ثابت کی جاتی ہیں، باقی ہدایت کی توفیق دینا قبضہ خدا میں ہے۔

## میلاد سنت الٰہیہ ہے:

✿ حضور نبی کریم ﷺ کا میلاد شریف خود اللہ تعالیٰ نے بیان کیا تو میلاد شریف بیان کرنا سنت الٰہیہ ہے۔ چنانچہ ارشاد ہوتا ہے:

(۱) لَقَدْ جَآءَ کُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَؤُفٌ رَّحِیْم (سورۂ توبہ)

ترجمہ: "بے شک تمہارے پاس تشریف لائے تم میں سے وہ رسول جن پر تمہارا مشقت میں پڑنا گراں ہے، تمہاری بھلائی کے بہت چاہنے والے ہیں اور مسلمانوں پر کرم کرنے والے مہربان ہیں۔"

✿ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: لَقَدْ جَآءَ کُمْ رَسُوْلٌ الاٰیۃ

اے مسلمانو! تمہارے پاس عظمت والے رسول تشریف لائے۔ اس آیت میں ولادت باسعادت کا ذکر ہے۔ پھر فرمایا: "من انفسکم" جو تم میں سے ہیں۔ اگر بفتح فاء پڑھا جائے تو معنی یہ ہوگا۔ تمہاری بہترین جماعت میں ہیں۔ اس میں سرکار دو عالم ﷺ کا نسب پاک بیان ہوا۔ پھر "حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَؤُفٌ رَّحِیْم" میں آپ کی نعت شریف کا بیان فرمایا۔ میلاد مبارک مروجہ میں یہی تین امور بیان ہوتے ہیں۔ ثابت ہوا کہ میلاد شریف بیان کرنا سنت الٰہیہ ہے۔

(۲) لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ اِذْ بَعَثَ فِیْهِمْ رَسُوْلًا (سورۂ آل عمران)

ترجمہ: "بے شک اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں پر احسان فرمایا کہ ان میں اپنا رسول معظم بھیج دیا۔"

✿ دیکھو یہاں حضور اقدس ﷺ کی آمد کا ذکر ہے اور یہی میلاد مبارک ہے۔

## سید عالم ﷺ نعمت ہیں:

خاتم الانبیاء نبی الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ اللہ وحدہٗ لاشریک کی ایک نعمت

عظمیٰ ہیں اور یہ ایک بدعتی امر ہے اور کسی دلیل کی طرف محتاج نہیں، مگر منکر نجدی بدیہات کے بھی منکر ہیں۔ لہٰذا ان کے رفع شکوک کیلئے حضور نبی کریم ﷺ کا نعمت الٰہی ہونا حدیث صحیح بخاری میں پیش کیا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ عقل وفہم سلیم عطا فرمائے۔

عن ابن عباس الذین بد لو انعمة اللہ کفرا قال ھم واللہ کفار قریش قال عمر و ھم قریش و محمد ﷺ نعمة اللہ (صحیح بخاری)

ترجمہ: ''ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ لوگ جنہوں نے بدل دیا، اللہ کی نعمت کو کفر سے۔ فرمایا: ابن عباس رضی اللہ عنہ نے خدا کی قسم! وہ کفار قریش ہیں۔ عمرو ابن دینار نے فرمایا: وہ (بدلنے والے) قریش ہیں اور اللہ تعالیٰ کی نعمت حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ ہیں۔''

قارئین! اس آیت اور اس کی تفسیر سے صراحتاً ثابت ہوا کہ آقائے دو عالم ﷺ اللہ تعالیٰ کی عظیم نعمت ہیں اور اس نعمت کی بے قدری کرنے والے کفار قریش ہیں، اب بھی جو بدقسمت اس کی ناقدری کرتا ہے وہ انہی کفار کے ساتھ ہوگا۔ العیاذ باللہ

جب سید عالم ﷺ نعمت اللہ ہیں تو نعمت اللہ کے ساتھ کیا برتاؤ کرنا چاہیے۔ یہ فیصلہ خود اللہ تعالیٰ کا کلام ہی کرے گا۔ قرآن پاک میں ارشاد فرماتا ہے:

وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّکَ فَحَدِّثْ

ترجمہ: ''اپنے رب کی نعمت کا خوب چرچا کرو۔''

وَاذْکُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰہِ عَلَیْکُمْ (سورۂ آل عمران)

ترجمہ: ''اور یاد کرو اللہ کی نعمت کو جو تم پر ہے۔''

دیکھو، اللہ تعالیٰ نے حضور نبی کریم ﷺ کا ذکر کرنے اور چرچا کرنے کا حکم فرمایا ہے اور میلاد مبارک میں حضور نبی کریم ﷺ کا ذکر ہی ہوتا ہے جو مامور بہ ہے تو حضور نبی کریم ﷺ کا میلاد شریف بدعت وناجائز کیسے ہوسکتا ہے۔ کیا اللہ تعالیٰ بدعت کے کرنے کا بھی حکم دیتا ہے۔ میلاد پاک کو بدعت کہنے والے قرآن عظیم کے حقائق سمجھنے سے کتنے دور ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو معارف قرآن کے سمجھنے کی توفیق ہی عطا نہیں فرمائی۔

## میلاد بیان کرنا سنت مصطفیٰ ہے:

قارئین! منکر اور نجدی وہابی خواہ مخواہ میلاد مبارک کے بارے میں بضد ہیں۔ اور اپنی جہالت کا ثبوت پیش کرتے ہیں حالانکہ سرکار دو عالم ﷺ نے اپنا میلاد خود اپنی مبارک زبان سے بیان کیا۔ اس لیے سنی حضرات بھی میلاد حسن عقیدت سے کرتے ہیں مگر وہابیہ تو ہمیشہ اس نعمت سے محروم ہی رہیں گے۔

- حضرت عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ شہنشاہ دو عالم ﷺ کو اطلاع ملی کہ کسی بدعقیدہ نے آپ کے نسب شریف میں طعن کیا ہے تو

فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم علی لمنبر فقال من آنا فقالو انت رسول اللہ قال انا محمد ن بن عبداللہ بن عبدالمطلب ان اللہ خلق الخلق فجعلنی فی خیر ھم جعلھم فر قتین فجعلنی فی خیر ھم فرقة ثم جعلھم قبائل فجعلنی فی خیر ھم فبیلة ثم جعلھم بیوتا الخ فانا خیر ھم نفسا و خیر ھم بیتا (مشکوٰۃ)

ترجمہ: ''حضور نبی کریم ﷺ منبر پر تشریف لائے اور فرمایا: کہ میں کون ہوں؟ صحابہ نے عرض کی: آپ اللہ کے رسول ﷺ۔ فرمایا: میں عبدالمطلب کے بیٹے عبداللہ کا بیٹا ہوں۔ اللہ نے مخلوق پیدا کی، ان میں سب سے بہتر مجھے بنایا پھر سب مخلوق کے دو گروہ کیے ان میں مجھے بہتر بنایا، پھر ان کے گھرانے بنائے، مجھے ان میں بہتر بنایا تو میں ان سب میں اپنی ذات کے اعتبار اور گھرانے کے اعتبار سے بہتر ہوں۔''

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حضور نبی کریم ﷺ نے خود محفل میلاد منعقد فرمائی جس میں اپنا حسب ونسب بیان فرمایا۔ اور یہ بھی ثابت ہوا کہ محفل میلاد کا ایک مقصد یہ بھی ہے کہ اس محفل میں ان لوگوں کا رد کیا جائے جو آپ کی بدگوئی کریں۔ فالحمد للہ رب العالمین

قارئین! اب منکرین سے پوچھو کہ اب بتاؤ میلاد بیان کرنا حرام و بدعت ہے یا سنت نبوی ﷺ ہے۔ خدا تم کو فہم و دانش ہی نہیں بلکہ ہدایت وسعادت عطا فرمائے،

ورنہ شیطان کچھ کم عالم ہے، مگر راندۂ بارگاہ الٰہی ہے۔

## میلاد مبارک پر منکرین کا بڑا اعتراض:

منکرین میلاد کا سب سے بڑا اعتراض یہ ہے کہ میلاد شریف میں دن مقرر کیا جاتا ہے اور دن کا تعین شریعت میں زیادتی ہے۔ لہٰذا میلاد ناجائز ہے۔ ان کا یہ سوال گیارھویں، تیجہ ساتواں، چالیسواں وغیرہ میں مشترک ہیں۔

اولاً اس کا جواب یہ ہے کہ ہمارے نزدیک دن کا تعین واجب وضروری نہیں، بلکہ ہم اہل سنت رات، دن ہر ہفتہ اور ہر مہینے میں میلاد کرنا باعث نجات وسعادت سمجھتے ہیں۔ ثانیاً یہ کہ اس زمانہ کے منکرین میلاد سیرت نبوی کے جلسے کرتے ہیں، جن میں دن مقرر کیا جاتا ہے اور تاریخ مقرر ہوتی ہے۔ مولوی مقرر کیے جاتے ہیں، وقت مقررہ پر لوگوں کو بڑے زور سے بلایا جاتا ہے۔ یہ چیزیں فقیر نے دیکھی اور سنی ہیں۔ پس اگر اتنے تعینات کے باوجود جلسہ سیرت نبوی تو جائز ہو جاتا ہے (کیونکہ وہ خود کرتے ہیں اور ملا کے گھر ہر شے حلال ہوتی ہے، حرام صرف دوسروں کیلئے ہوتی ہے۔) اور جلسہ میلاد نبوی حرام وبدعت ہو جاتا ہے۔

ہم تم سے پوچھتے ہیں، مابہ الامتیاز پیش کرو کہ جس سے سیرت کے جلسے جائز رہیں اور میلاد کے جلسے اور محفلیں حرام ہوں، ذرا منہ کھولو، اور جواب دو، مگر حقیقت یہ ہے کہ جو چیز ان کے عقیدے میں بھی حرام ہے، وہ ان کیلئے حلال ہے، جو چیز فی نفسہ حلال ہے، وہ ہم اہل سنت پر حرام ہے۔ کسی نے خوب کہا ہے کہ جب خدا دین لیتا ہے تو عقل بھی لے لیتا ہے۔

ثالثاً یہ کہنا کہ دن مقرر کرنا یا کسی دن کی یادگار منانا حرام وبدعت ہے، یہ منکرین کی اپنی خودساختہ شریعت ہے۔ قرآن پاک اور حدیث پاک میں اس کی تصریح موجود ہے۔ مگر اندھوں کو کچھ نظر نہیں آتا، یہ ان کی بدقسمتی ہے، اس میں ہمارا کیا قصور ہے۔ وہ اپنی بدقسمتی پر روئیں۔

(۱) قرآن پاک میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَذَکِّرْھُمْ بِاَیّٰمِ اللہِ (سورۂ ابراہیم) ترجمہ: "اے موسیٰ علیہ السلام! انکو یاد دلایئے اللہ کے دن"

**تشریح:** سب عام وخاص جانتے ہیں کہ ہر دن اور ہر رات اللہ تعالیٰ ہی کی ہے۔

پھر ان اللہ کے ایام سے کیا مراد ہے۔ پتہ چلا کہ اللہ کے دنوں سے مراد خدا کے وہ مخصوص دن ہیں جن میں اس کی نعمتیں اس کے بندوں پر نازل ہوئیں، چنانچہ اس آیت کریمہ میں حضرت سیدنا موسیٰ علیہ السلام کو حکم ہوا ہے کہ آپ اپنی قوم کو وہ دن یاد دلائیں۔ جن دنوں میں اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل پر من وسلویٰ نازل فرمایا۔ عقلمندو اگر من وسلویٰ کے نزول کا دن بنی اسرائیل کو منانے کا حکم ہوتا ہے تو آقائے دو جہاں ﷺ کی ولادت باسعادت جو تمام نعمتوں سے افضل و اعلیٰ ہے بلکہ نظر غائر سے دیکھا جائے تو باقی نعمتیں اسی نعمت عظمیٰ کے واسطے سے نازل ہوتی ہیں تو یوم ولادت باسعادت منانا اور خوشی میں جلوس نکالنا اور جلسے منعقد کرنا، مساکین کیلئے کھانا تقسیم کرنا کیوں بدعت وحرام ہے۔

## حدیث پاک سے تعین یوم پر دلیل:

عن ابن عباس ان رسول اللہ ﷺ قدم المدینة فوجد الیھود صیاما یوم عاشورہ فقال لھم رسول اللہ ﷺ ما ھذا الیوم الذی تصومونه فقالو ھذا یوم عظیم نجی اللہ فیه موسیٰ و قومه و غرق فرعون و قومه فصامه موسی شکرا فنحن نصومه فقال رسول اللہ ﷺ فنحن احق و اولی بموسی منکم فصامه رسول اللہ ﷺ و امر بصیامه (متفق علیه) (مشکوٰۃ)

ترجمہ: ''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب حضور نبی کریم ﷺ مدینہ منورہ میں تشریف لائے تو ملاحظہ فرمایا کہ یہود یوم عاشورہ کا روزہ رکھتے ہیں۔ آپ نے پوچھا اس دن روزہ کیوں رکھتے ہو، یہودیوں نے کہا: یہ ایک بڑا دن ہے جس میں اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ان کی قوم کو نجات دی اور فرعون اور اس کی قوم کو غرق کیا تو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے (اس) شکریے میں روزہ رکھا اور ہم بھی اس دن کو روزہ رکھتے ہیں، تو آپ نے فرمایا کہ ہم موسیٰ علیہ السلام سے تمہاری نسبت زیادہ قریب ہیں تو آپ نے خود روزہ رکھا اور (دوسروں کو) روزہ رکھنے کا حکم دیا۔''

قارئین! اس حدیث پاک سے ثابت ہوا کہ جب حضرت موسیٰ علیہ السلام کو یہ نعمت ملی کہ دشمن سے نجات ملی اور دشمن ہلاک ہوا تو بطور شکر یہ اسی دن کی یاد منانے کیلئے ہمیشہ عاشورہ کے دن روزہ رکھتے اور خود سردار دو عالم ﷺ نے روزہ رکھ کر اور حکم دے کر واضح فرمادیا اور نعمت نازل ہونے کے دن عبادت کرنا اور اس کی یاد منانا سنت انبیاء ہے۔ لہٰذا ہم اہل سنت ربیع الاوّل کی بارھویں تاریخ کو جس میں ولادت باسعادت کی نعمت نازل ہوئی جو سب نعمتوں سے عظیم ترین نعمت ہے جلسے منعقد کر کے جلوس نکال کر خوشی کا اظہار کر کے سنت انبیاء پر عمل کرتے ہیں اور منکرین اس روز شیطان کی طرح جلتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں۔ یہ اپنی اپنی قسمت ہے کہ کوئی سنت انبیاء پر عمل کرتا ہے اور کوئی سنت شیطان پر عمل کرتا ہے۔"

## دوسری حدیث:

عن ابی قتادة قال سئل رسول الله صلی الله علیه وسلم عن یوم الاثنین فقال فیه ولدت و فیه انزل علی۔ رواه (مشکوٰۃ)

ترجمہ: "حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ نبی کریم ﷺ سے پیر کے دن کے روزہ کے بارے میں دریافت کیا گیا تو آپ نے فرمایا: کہ میں اسی دن پیدا ہوا اور اسی دن مجھ پر قرآن اترا۔"

دیکھو سنیو! حضور نبی کریم ﷺ کو پیر کے روز دو نعمتیں ملی تھیں، تو آپ نے پیر کے دن روزہ رکھنے کیلئے معین فرمایا۔ منکرین تعیین یوم کو بدعت و حرام کہتے ہیں، اب ان سے پوچھو کہ سرور کائنات ﷺ نے پیر کے دن کو روزہ کیلئے معین اور مخصوص فرمایا ہے، اب کیا فتویٰ ہے۔ نالائقو! تمہارے فتووں سے سارا دین برباد ہو جائے گا۔ لہٰذا ایسے من گھڑت فتووں سے باز آؤ، ورنہ خدائے قہار کا عذاب شدید ہے۔

## منکرین خود حرام کے مرتکب ہیں:

منکرین دن مقرر کرنے کو حرام بتاتے ہیں، یوم آزادی کے روز ہر سال جلسوں میں شریک ہو کر خود ہی حرام کا ارتکاب کرتے ہیں یہ ہے ان کی دیانت۔

جوازِ میلاد پر اولیائے کرام اور علمائے اعلام کی شہادتیں۔

قارئین! یوں تو میلاد مبارک کے استحباب و استحسان پر بہت سے علماء سلف کے اقوال موجود ہیں، مگر بخوفِ طوالت چند علماء کے اقوال درج کیے جاتے ہیں، جو شکوک کے ازالہ کیلئے کافی ہیں اور ضدی منکر کیلئے تو سارا دفتر بھی بے کار ہے۔

## (۱) امام ابو شامہ امام نووی کے استاد کا قول:

ومن احسن ما ابتدع فی زماننا ما یفعل کل عام فی الیوم الموافق لیوم مولده ﷺ من الصدقات والمعروف و اظهار الزرینة فان ذلک مع ما فیه من الاحسان للفقرآء مشعر بمحبة النبی ﷺ و تعظیمه فی قلب فاعل ذلک و شکر الله علی مامن به من ایجاد رسول الله ﷺ ارسلنه رحمة للعالمین.

ترجمہ: ''ہمارے زمانے کی اچھی ایجادوں میں وہ افعال ہیں جو مولد النبی ﷺ کے دن کیے جاتے ہیں، یعنی صدقات، بھلائی کے کام، زینت و سرور کا اظہار کیونکہ...... اس میں فقراء کے ساتھ احسان کرنے کے علاوہ اس بات کا اشعار ہے کہ میلاد کرنے والے کے دل میں نبی کریم ﷺ کی محبت اور تعظیم ہے اور اللہ تعالیٰ کا شکر یہ ادا کرتا ہے جو اس نے رحمۃ العلمین کو پیدا فرما کر ہم پر احسان فرمایا ہے۔''

## (۲) حضرت حافظ الحدیث ابن الجزری رحمۃ اللہ علیہ کا فرمان:

فاذاکان هذا ابو لهب الکافر الذی نزل القرآن بذمه جوزی بفرحه لیلة مولد النبی صلی الله علیه وسلم فما حال المسلم الموحد من امته صلی الله علیه وسلم یسر بمولده و یبذل ما تصل الیه قدرته فی محبته صلی الله علیه وسلم لعمری انما یکون جزآؤه من الله الکریم ان یدخله بفضله العمیم جنات النعیم

ترجمہ: ''جب ابولہب کافر جس کی مذمت میں قرآن پاک نازل ہوا کہ حضور نبی کریم ﷺ کی ولادت کی خوشی میں جزا نیک مل گئی (عذاب میں تخفیف) تو حضور نبی کریم ﷺ کی

امامت کے مسلمان، موحد کا کیا حال ہوگا، جو حضور نبی کریم ﷺ کی ولادت کی خوشی مناتا ہو اور حضور نبی کریم ﷺ کی محبت میں حسب طاقت خرچ کرتا ہو، مجھے اپنی جان کی قسم! اللہ کریم ہے اس کی جزا یہ ہے کہ اس کو اپنے فضل عمیم سے جنت نعیم میں داخل فرمادے گا۔"

## (۳) حضرت امام سخاوی رحمۃ اللہ علیہ کا مبارک قول:

لم یفعله احد من السف فی القرون الثلاثۃ وانما حدث بعد ثم لازوال اهل الاسلام من سائر الاقطار والمدن الکبار یعملون المولد یتصدقون فی لیالیه بانوع الصدقات و یعتنون بقراء ۃ مولده الکریم و یظهر علیهم من برکاته کل فضل عمیم

ترجمہ: "تینوں زمانوں میں سلف نے کسی نے میلاد (مروجہ) نہیں کیا، اس کے بعد شروع ہوا پھر ہمیشہ مسلمان ہر طرف اور بڑے شہروں میں میلاد کرتے ہیں اور ان راتوں میں ہر قسم کا صدقہ کرتے ہیں اور میلاد شریف بیان کرنے کا اہتمام کرتے ہیں، میلاد شریف کی برکت سے ان پر ہر قسم کا فضل و رحمت نازل ہوتی ہے۔

فائدہ: امام سخاوی رحمۃ اللہ علیہ کے کلام سے ثابت ہوا کہ میلاد شریف مسلمان کرتے ہیں اور ہر ملک ہر شہر میں کرتے ہیں اور میلاد کرنے والوں پر فضل الٰہی نازل ہوتا ہے۔

## (۴) حضرت علامہ یوسف بن اسمٰعیل نبہانی رحمۃ اللہ علیہ کا قول:

لازال اهل الاسلام یحتلفون بشهر مولده علیه الصلاۃ و السلام و یلعملون الولائم و یتصد قون فی لیالیه با نواع الصدقات و یظهرون السرور و یزیدون فی المبرات و یعتنون بقرآء مولده الکریم (انوار محمدیہ)

ترجمہ: "ہمیشہ مسلمان ولادت پاک کے مہینہ میں محفل میلاد منعقد کرتے آئے ہیں، اور دعوتیں کرتے ہیں اور اس ماہ کی راتوں میں ہر قسم کا صدقہ کرتے ہیں اور خوشی مناتے ہیں، نیکی زیادہ کرتے ہیں اور میلاد شریف پڑھنے کا بہت اہتمام کرتے ہیں۔"

## (۵) حضرت امام ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ کا قول:

من خواصه انه امان فی ذلک العام و بشری عاجلة نیل البغیة والمرام و اوّل من احدثه من الملوک الملک الظفر ابوسعید صاحب اربل واتف له الحافظ ابن وحیة تالیفا سماه التنویر فی مولد البشیر النذیر فاجرزه الملک المظف بالف دینار وصنع الملک المظفر المولد و کان یعمله فی ربیع الاوّل و یحتفل به اختلافا ضائلا و کان شهما شجاعا بطلا عا قلا عالما عادلا و طالف مدته فی الملک اتی ان مان و هو فحاصرا لفرنج بمدینة عکاسنة ثلاثین و ستمائة محمود السیرة والسریرة (سیرت نبوی)

ترجمہ: ''میلاد شریف کی ایک تاثیر یہ ہے کہ سال بھر امن رہے گا اور مرادیں پوری ہونے کی خوشخبری ہے۔ بادشاہوں میں سے جس نے پہلے میلاد شریف کا ایجاد کیا وہ مظفر ابوسعید شاہ اربل تھا، اس کیلئے حافظ ابن دحیہ نے ایک کتاب لکھی جس کا نام ''التنویر فی مولد البشیر النذیر'' رکھا۔ بادشاہ نے اس کو ہزار دینار نذر کیے، بادشاہ مظفر نے میلاد کیا اور وہ ربیع الاوّل شریف میں میلاد کیا کرتا تھا۔ اور اس میں عظیم الشان محفل منعقد کرتا تھا اور وہ ذکی، بہادر، دلیر، عقلمند، عالم اور عادل تھا۔ اس کا زمانہ حکومت طویل رہا، یہاں تک کہ انگریزوں کا محاصرہ کرتے ہوئے عکا شہر میں انتقال کر گیا۔ ۶۳۰ ہجری میں وہ سیرت اور عادت کا اچھا تھا۔''

**فائدہ:** اس مذکورہ عبارت سے معلوم ہوا کہ شاہ اربل ملک مظفر ابوسعید عالم عادل ہونے کے علاوہ مجاہد بھی تھا اور جہاد فی سبیل اللہ میں اپنی جان جانِ آفرین کے سپرد کر دی، لہٰذا جن لوگوں نے انہیں برے کلمات سے یاد کیا ہے وہ صحیح نہیں ہے۔

## (۶) حضرت ابن جوزی کے پوتے کا قول:

قال سبط ابن الجوزی فی مرآة الزمان حکی لی بعض من حقر

سماط المظفر في بعض المولد فذكرانه عد فيه خمسة الاف راس غنم و عشرة الاف رجاجة ومائدة الف زبدية و ثلاثين الف صحن حلوه و كان يحضر عنده في المولد اعيان العلماء و الصوفية فيخلع عليهم ولطلق لهم البحورو گان يصرف على المولد ثلثمائة الف دينار (سیرۃ نبوی)

ترجمہ: ''حضرت ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ کے پوتے فرماتے ہیں کہ مجھے لوگوں نے بتایا جو ملک مظفر کے دسترخوان پر میلاد شریف کے موقع پر حاضر ہوئے کہ اس کے دسترخوان پر پانچ ہزار بکریوں کے بھنے ہوئے سر، دس ہزار مرغ ایک لاکھ پیالی مکھن اور تیس ہزار طباق حلوے کے تھے اور میلاد میں اس کے ہاں مشاہیر علماء اور صوفی حضرات حاضر تھے، ان سب کو خلعتیں عطا کرتا تھا اور خوشبودار چیزیں سلگاتا تھا اور میلاد مبارک پر تین لاکھ دینار خرچ کرتا تھا۔

فائدہ: عبارت بالا سے معلوم ہوا کہ میلاد مبارک میں فقط عوام ہی حاضر نہیں ہوتے تھے بلکہ مشاہیر، علماء اور اولیاء بھی شرکت کرتے تھے۔ فالحمد لله على ذلك

## (۷) حضرت سید احمد زینی شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول:

عمل المولد و اجتماع الناس له كذلك مستحسن (سیرۃ نبوی)

ترجمہ: ''میلاد شریف کرنا اور لوگوں کا اس میں جمع ہونا بہت اچھا ہے۔''

## (۸) حضرت سید احمد زینی شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول:

الموالد والا ذكار التي تفعل عندنا اكثرها مشتمل علے خير كصدقة و ذكر و صلاة وسلام على رسول الله ﷺ و مدحه

ترجمہ: ''محافل میلاد اور اذکار جو ہمارے ہاں کیے جاتے ہیں ان میں سے اکثر بھلائی پر مشتمل ہیں جیسے صدقہ ذکر، صلاۃ وسلام رسول اللہ ﷺ پر اور آپ کی مدح پر۔''

## (۹) مولانا شاہ عبدالحق محدث دہلوی کا فرمان مبارک:

ترجمہ: ''میلاد شریف کرنے والوں کیلئے اس میں سند ہے جو شب میلاد خوشیاں

مناتے ہیں اور مال خرچ کرتے ہیں، یعنی ابولہب کافر تھا اور قرآن پاک اس کی مذمت میں نازل ہوا۔ جب اسے میلاد کی خوشی منانے اور اپنی لونڈی کے دودھ کو سرکار دو عالم ﷺ کیلئے خرچ کرنے کی وجہ سے جزا دی گئی تو اس مسلمان کا کیا حال ہوگا جو محبت اور خوشی میں بھرپور ہے، میلاد پاک میں مال خرچ کرتا ہے۔"

## (۱۰) خاتم المحدثین حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کا قول:

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے فیوض الحرمین میں لکھا ہے کہ میں حاضر ہوا، اس مجلس میں جو مکہ معظمہ میں مکان مولد شریف میں تھی۔ بارہویں ربیع الاول کو اور ذکر ولادت شریف اور خوارق عادت وقت ولادت کا پڑھا جاتا تھا۔ میں نے دیکھا کہ یکبارگی کچھ انوار اس مجلس سے ظاہر ہوئے، میں نے ان انوار میں تامل کیا تو مجھے معلوم ہوا کہ وہ انوار تھے، ملائکہ جو ایسی محافل متبرکہ میں حاضر ہوا کرتے ہیں اور بھی انوار تھے۔ رحمت الٰہی کے۔ (تواریخ حبیب اللہ)

فائدہ: شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ ہندوستان میں ایک مشہور و مقبول محدث تھے۔ تمام دیوبندیوں کی سندیں آپ تک پہنچتی ہیں اب بتاؤ شاہ صاحب بدعتی ہیں (معاذ اللہ) یا تم خود بدعتی ہو، فیصلہ کرلو، اور جواب دو، نیز معلوم ہوا کہ میلاد شریف کی محفل پر انوار رحمت برستے مگر منکرین ان انوار رحمت سے محروم ہیں۔ بدعت بدعت کہہ کہہ کر عین بدعت ہوگئے ہیں۔

## (۱۱) حضرت مولانا مولوی محمد عنایت احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا قول:

حرمین شریفین اور اکثر بلاد اسلام میں عادت ہے کہ ماہ ربیع الاول میں محفل میلاد شریف کرتے ہیں اور مسلمانوں کو مجتمع کرکے ذکر مولود شریف کرتے ہیں اور اکثر درود پڑھتے ہیں اور بطور دعوت کے کھانا یا شیرینی تقسیم کرتے ہیں۔ سو یہ امر موجب برکات عظیمہ ہے اور سبب ہے زیادت محبت کا ساتھ جناب رسول اللہ ﷺ کے بارہویں ربیع الاول کو مدینہ منورہ میں یہ محفل متبرک مسجد شریف میں ہوتی ہے اور مکہ المکرمہ میں مکان ولادت سرکار دو عالم ﷺ میں۔ (تواریخ حبیب اللہ)

**فائدہ:** اس کتاب کا حوالہ خاص کر اس لیے دیا گیا ہے کہ منکرین اس کتاب کو معتبر سمجھتے ہیں۔ چنانچہ مولوی اشرف علی نے اپنی کتاب ''نشر الطیب'' میں اس کو معتبر کتاب مانا ہے۔ اب معلوم نہیں کہ منکرین نے ضد و عناد میں آ کر غیر معتبر سمجھ لیا ہو۔

دیکھو! مصنف کیا لکھتا ہے یہ امر موجب برکات عظیمہ ہے، تم اس کو موجب ضلالت سمجھتے ہو، خدارا انصاف سے کام لو، منہ کو سنبھالو، برکت کو ضلالت کیوں کہتے ہو، مگر سچ یہ ہے کہ تمہارے گھر سچ ہی نہیں ہے۔

## حافظ ابوالحسنات محمد عبدالحی لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ کا قول:

ترجمہ: ''میلاد شریف بدعت ضلالت نہیں دو وجہ سے وجہ اول یہ ہے کہ میلاد کا مطلب یہ ہے کہ مقرر کوئی قرآن کی آیت یا حضور نبی کریم ﷺ کی حدیث پڑھے اور اس کی تشریح میں حضور نبی کریم ﷺ کے فضائل معجزات ولادت، نسب کے احوال اور ولادت خوارق عادت جو آپ سے ظاہر ہوئے بیان کرے، جیسا کہ اس کی تحقیق ابن حجر مالکی نے ''النعمة الکبریٰ علی العالم بمولد سید ولد آدم'' میں کی ہے ان کے علاوہ علمائے ماہرین نے کی ہے۔

یہ حقیقت یعنی میلاد شریف نبی کریم ﷺ اور صحابہ پاک کے زمانہ میں موجود تھی اگرچہ یہ نام نہ تھا فن حدیث کے ماہرین پر یہ پوشیدہ نہیں کہ صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین مجالس وعظ اور تعلیم علم میں فضائل اور حالات ولادت احمدیہ کا ذکر کرتے تھے۔

صحاح میں مروی ہے کہ سرکار دو عالم ﷺ حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کو اپنی مسجد شریف میں منبر شریف پر بٹھاتے تھے اور وہ حضور نبی کریم ﷺ کے صفت کو نظم اور اشعار میں پڑھتے تھے۔ سرکار دو عالم ﷺ ان کے حق میں دعائے خیر کرتے اور فرماتے: اے اللہ! روح اقدس سے ان کی تائید فرما، دیوان حسان کے ناظر پر یہ بات پوشیدہ نہیں کہ ان کے قصائد میں معجزات اور ولادت پاک کے حالات اور نسب شریف کا ذکر موجود تھا، پس اس قسم کے اشعار کا پڑھنا کسی محفل و مجلس میں عین میلاد شریف ہے۔

بعض منکرین یہ بھی کہتے ہیں کہ لوگوں کو اکٹھا کر کے میلاد شریف پڑھنا جائز نہیں۔مولانا عبدالحی صاحب ان کی تردید میں لکھتے ہیں:

ترجمہ:''اگر یہ شبہ دل میں پیدا ہو کہ اگرچہ نفس ذکر ولادت اور فضائل وغیرہ ثابت ہیں، مگر میلاد کا ذکر کرنا لوگوں کو جمع کر کے اور دوستوں کو گھروں سے بلا کر ثابت نہیں تو اس کو اس طرح رد کیا جائے گا کہ علم کے پھیلانے کیلئے لوگوں کو جمع کرنا اور بلانا حدیث پاک سے ثابت ہے۔

**فائدہ:** مولانا نے پھر ایک حدیث بیان کی کہ جس سے ثابت کیا کہ خود حضور نبی کریم علیہ السلام نے لوگوں کو بلا کر اپنا میلاد شریف بیان فرمایا:

ترجمہ:''دوسری وجہ جو (میلاد کیلئے) یہ ہے اگر ہم تسلیم کر لیں کہ میلاد کا ذکر زمانہ ثلاثہ میں نہ تھا تو ہم کہتے ہیں کہ شرع میں یہ قاعدہ ثابت ہے۔نشر علم کا ہر فرد مندوب ہوتا ہے اور میلاد شریف کا ذکر بھی نشر علم کا ایک فرد ہے،تو نتیجہ یہ نکلا کہ میلاد کرنا مندوب ہے۔''

میلاد شریف کرنے کے قائل کون حضرات ہیں؟ مولانا حافظ عبدالحیؒ کی تحریر سے سنیئے۔

برہمیں مسلک فقہائے متبحرین واہل افتائے مستنبطن مثل ابوشامہ وحافظ ابن حجر وشامی وامثال آنہا رفتہ اند وحکم بہ ندب ذکر مولد وادہ اند

ترجمہ:''اور اسی مسلک پر بہت بڑے فقیہ اور مفتی حضرات، مثل ابوشامہ اور حافظ ابن حجر اور شامی رحمۃ اللہ علیہم اور ان جیسے علماء گئی ہیں اور میلاد شریف کرنا مستحب بتایا ہے۔

**فائدہ:** اب ہم منکرین میلاد پاک سے پوچھتے ہیں تم بتاؤ کہ کیا اتنے بڑے جید اور متبحر علمائے اسلام سے بھی کوئی تمہارے ساتھ ہے۔

الحمدللہ کہ اہل سنت کا ہاتھ ایسے اہل اللہ اور متبحرین علمائے اسلام کے پاک دامنوں کے ساتھ وابستہ ہے۔اللہ تعالیٰ منکرین کو بھی ہدایت نصیب فرمائے کہ ایسی ہستیوں کے دامن کو تھام لیں۔قارئین! اب یہ بھی مولانا عبدالحی رحمۃ اللہ علیہ کی زبان سے

ہی سن لو، کہ منکرین کے ساتھ کتنے لوگ ہیں اور کیسے ہیں۔

ترجمہ: ''خلاصہ اس مقام کا یہ ہے کہ ذکر مولد فی نفسہ ایک امر مندوب و مستحب ہے، خواہ اسلیئے کہ قرون ثلاثہ میں اس کا وجود تھا یا اسلیئے یہ قاعدہ شرعی کے نیچے داخل ہے، کسی نے اس (میلاد) کے ندب کا انکار نہیں کیا مگر ایک فرقہ قلیلہ (چھوٹا) نے جن کا بڑا تاج الدین فاکہانی مالکی ہے۔ اور یہ طاقت (علمی) نہیں رکھتا ہے کہ علمائے مستنبطین کا جنہوں نے ذکر مولد کے ندب کا فتویٰ دیا ہے مقابلہ کر سکے لہٰذا اسکا قول اس بات میں غیر معتبر ہے۔

فائدہ: مولانا عبدالحی رحمۃ اللہ علیہ کی مندرجہ بالا عبارت سے بالکل واضح ہو جاتا ہے کہ منکرین میلاد کی جماعت بالکل قلیل ہے وہ بھی علم وعمل میں ایسے ہیں جو اہل حق علماء کرام کا مقابلہ ہرگز نہیں کر سکتے اور ان کا قول غیر معتبر ہے۔ فالحمد للہ علی ذلک

## (۱۳) مولانا الحاج الحافظ شاہ محمد امداد اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا قول فیصل:

قارئین! اب فقیر دیوبندیوں کے پیرو مرشد جن کو صرف عالم ہی نہیں بلکہ عالم گر کہتے ہیں، اقوال زریں پیش کرتا ہے:

(۱) فرمایا: مولد شریف تمامی اہل حرمین کرتے ہیں اسی قدر ہمارے واسطے محبت کافی ہے۔

(۲) اور ہمارے علماء اس زمانے میں جو کچھ قلم میں آتا ہے بے محابا فتویٰ دے دیتے ہیں، علمائے ظاہر کیلئے علم باطن بہت ضروری ہے۔ بدوں اس کے کچھ کام درست نہیں ہوتا۔ فرمایا: ہمارے علماء مولد شریف میں بہت تنازع کرتے ہیں، تاہم علماء جواز کی طرف بھی گئے ہیں، جب صورت جواز کی موجود ہے پھر کیوں ایسا تشدد کرتے ہیں اور ہمارے واسطے اتباع حرمین کافی ہے۔ (شمائم امدادیہ)

(۳) مشرب فقیر کا یہ ہے کہ محفل مولود میں شریک ہوتا ہوں، بلکہ ذریعہ برکات سمجھ کر منعقد کرتا ہوں۔ (فیصلہ ہفت)

### منکرین کو نصیحت:

اب فقیر پر تقصیر سراپا حقیر منکرین کی خدمت میں آخری یہی نصیحت کرتا ہوں کہ

اہل حق کے ساتھ عرفاء اور علمائے تبحرین ہیں، لہٰذا میلاد شریف کرنے والوں کے ساتھ ہو جاؤ ورنہ کم از کم ان سے اس مسئلہ میں الجھو نہیں، میری بات نہ مانو اپنے بزرگوں کے پیرو مرشد کی بات ہی مان لو۔

## منکرین کا لفظ عید پر غیظ و غضب:

جس وقت اہل حق میلاد شریف کے ساتھ لفظ عید بڑھاتے ہیں تو منکرین بڑے غیظ و غضب میں آجاتے ہیں، اور کہتے ہیں: دیکھو! شریعت پر کتنی زیادتی ہے کہ شریعت نے فقط دو عیدیں بتائی ہیں۔ انہوں نے تیسری عید بڑھا دی۔ منکرین ذرا اس آیت پر غور کریں تو ان کا پارہ غضب ٹھنڈا ہو سکتا ہے۔

اَللّٰھُمَّ رَبَّنَا اَنۡزِلۡ عَلَیۡنَا مَآئِدَۃً مِّنَ السَّمَآءِ تَکُوۡنُ لَنَا عِیۡدًا لِّاَوَّلِنَا وَ اٰخِرِنَا وَاٰیَۃً مِّنۡکَ وَارۡزُقۡنَا وَاَنۡتَ خَیۡرُ الرّٰزِقِیۡنَ (سورۂ مائدہ)

ترجمہ: ''اے اللہ! اے رب! ہمارے لیے ہم پر آسمان سے ایک خوان اتار کہ وہ ہمارے لیے عید ہو، ہمارے اگلوں، پچھلوں کی اور تیری طرف سے نشانی اور ہمیں رزق دے اور تو سب سے بہتر روزی دینے والا ہے۔''

قارئین! غور کا مقام ہے کہ بنی اسرائیل پر آسمان سے جس دن خوان اترے تو وہ دن اگلے، پچھلوں کیلئے عید بن جائے، جس میں وہ خوشی کا اظہار کریں اور جس روز سید عالم فخر رسل حضرت احمد مجتبیٰ ﷺ تشریف لائیں، ضروری ہے کہ وہ عیدوں کی جان بن جائے، جس پر سب عیدیں قربان ہوں۔

## مغالطہ:

✿ منکرین کا یہ کہنا کہ روز ولادت کو عید ماننا شریعت پر زیادتی ہے کیونکہ شارع نے صرف دو عیدیں مقرر فرمائیں ہیں، ان کا یہ کہنا بھی مغالطہ ہے۔ شارع نے یوم جمعہ کو بھی عید فرمایا ہے

(۱) قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی جمعۃ من الجمع یا معشر المسلمین ان ھذا یوم جعلہ اللہ عیدافا غتسلوا و من کان

عنده طیب فلا یضره ان یمس منه و علیکم بالسواک رواه مالک ورداه ابن ماجه و هو عن ابن عباس متصلا

ترجمہ: ''سرکارِ کائنات ﷺ نے جمعوں میں ایک جمعہ کے موقع پر ارشاد فرمایا: مسلمانوں کے گروہ! بے شک یہ روز وہ روز ہے کہ اس کو اللہ تعالیٰ نے عید بنایا ہے۔ (سرور خوشی کا دن) پس نہاؤ اور جس شخص کے پاس خوشبو ہو، اس کو یہ بات نقصان نہیں دیتی کہ خوشبو ملے اور مسواک کو لازم پکڑو۔''

(۲) عن ابن عباس انه قرأ الویم اکملت لکم دینکم الایة و نعده یهودی فقال لو نزلت هذه الایة علینا الاتخذ نا ها عیدا فقال ابن عباس فانها نزلت فی یوم عیدین فی یوم الجمعة و یوم عرفة (مشکوۃ)

ترجمہ: ''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے ''اکملت لکم دینکم'' الایۃ پڑھی آپ کے پاس ایک یہودی موجود تھا، اس نے کہا اگر یہ آیت ہم پر نازل ہوتی تو ہم اس دن کو عید بناتے، پس حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا: یہ آیت جس روز اتری اس دن دو عیدیں جمع تھیں، ایک جمعۃ المبارک کا دن اور ایک عرفہ کا دن۔''

__فائدہ:__ دیکھا قارئین! اس حدیث میں دو اور عیدیں ثابت ہوئیں۔ ایک عید جمعۃ المبارک کا دن اور ایک عید عرفہ کا دن۔ معلوم ہوا کہ منکرین کا یہ کہنا کہ دو عیدوں سے زائد کوئی عید نہیں ہے۔ یہ ان کا عوام کو مغالطہ دینا ہے۔ اللہ تعالیٰ بطفیل رسول اللہ ﷺ ہمارے عوام کو ان لوگوں کے مغالطوں سے بچائے۔

__میلاد کا روز اکابر علماء کے ہاں عید ہے:__

منکرین عید میلاد کے لفظ عید پر خواہ مخواہ شور مچاتے ہیں، حالانکہ اکابر علماء نے صرف میلاد شریف کے دن کو نہیں، بلکہ سارے ربیع الاوّل کے دنوں اور راتوں کو عید سمجھتے ہیں، چنانچہ علامہ یوسف بن اسمٰعیل نبہانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

فرحم الله امرأ اتخذ لیالی شهر مولده المبارکة اعیادا (انوارِ محمدیہ)

ترجمہ: ''اللہ تعالیٰ رحم فرمائے اس شخص پر جس نے آپ کے میلاد مبارک کے مہینہ کی راتوں کو عید بنایا۔''

**فائدہ:** ثابت ہوا کہ عید میلاد النبی ﷺ کوئی نئی اصطلاح نہیں بلکہ اکابر علماء کی اس پر تصریح موجود ہے۔

## یوم ولادت پاک پر خوشی منانے کی برکت:

نیک بخت ہے وہ مسلمان جو یومِ ولادت باسعادت کی خوشی منائے، اظہار سرور کرے، اس خوشی میں صدقہ و خیرات کرے، عبادت الٰہی میں مصروف رہے، جلسے منعقد کرے، حضور نبی کریم ﷺ کی ولادت پاک اور معجزات و کمالات بیان کرے، تو اللہ تعالیٰ کی رحمت سے امید ہے کہ اللہ تعالیٰ ایسے مسلمان کو دنیا میں امن و امان عنایت فرمائے گا اور کل قیامت کے روز نار جہنم سے آزاد فرمائے گا، کیونکہ ابولہب کافر نے حضور نبی کریم ﷺ کی ولادت کی خوشی میں اپنی لونڈی آزاد کی تھی، جس کی وجہ سے اس کے عذاب میں تخفیف ہوگئی۔ بخاری شریف میں ہے:

ثوبية مولاة لابی لهب كان ابولهب اعتقها فار ضعت النبی صلی الله عليه وسلم فارضعت النبی صلی اللهعليه وسلم فلما مات ابولهب بعض اهله بشر صيبة قال له ماذالقيت قال ابولهب لم الق بعد كم خيرا انی سقيت فی هذه بعتا قتی ثوبية (بخاری)

ترجمہ: ''ثوبیہ ابولہب کی لونڈی تھی، ابولہب نے اسکو آزاد کردیا تھا، اس نے نبی کریم ﷺ کو دودھ پلایا، جبکہ ابولہب مرگیا تو اس کے گھر والوں میں سے کسی نے اس کو خواب میں بری حالت میں دیکھا، پوچھا کیا حال ہے؟ ابولہب نے کہا: تمہارے بعد مجھے کوئی بھلائی نہیں ملی، مگر ثوبیہ کے آزاد کرنے کی وجہ سے مجھے اس انگلی میں سے سیراب کیا جاتا ہے، یعنی ہر پیر کو عذاب میں تخفیف ہوتی ہے اور جس انگلی سے اشارہ کرکے ثوبیہ کو آزاد کیا تھا، اس سے تھوڑا سا پانی چوس لیتا ہوں، یہ صدقہ اس خوشی کا ہے

جو ابولہب نے حضور نبی کریم ﷺ کی ولادت پر منائی تھی، جب کافر کو خوشی منانے کا صلہ مل گیا تو مسلمان کو اللہ تعالیٰ اس خوشی کے صلے میں جنت نعیم عطا فرمائے گا۔"

## قیام کرنا:

عرف عام میں قیام کے معنی کھڑے ہو کر سلام بھیجنا ہے، اس سلام میں پیارے رسول اللہ ﷺ کی تعظیم ہے جو بندۂ مومن کا شعار ہے، اس کے ثبوت کیلئے چند اکابر علماء کے قول پیش کیے جاتے ہیں:

### (۱) سیدی احمد زینی شافعی مفتی مکہ رحمۃ اللہ علیہ کا قول:

جرت العادة ان الناس اذا سمعوا ذكر و ضعه صلى الله عليه وسلم يقولون تعظيما له صلى الله عليه وسلم و هذا القيام مستحسن لما فيه من تعظيم النبى صلى الله عليه وسلم و قد فعل ذلك كثير من علماء الامة الذين يقتدىٰ بهم (سیرت نبوی)

ترجمہ: "لوگوں کی عادت جاری ہے کہ جب ولادت پاک کا ذکر سنتے ہیں تو نبی کریم ﷺ کی تعظیم کیلئے قیام کرتے ہیں، یہ قیام مستحسن ہے کیونکہ اس میں نبی کریم ﷺ کی تعظیم ہے اور یہ قیامت بہ سے علمائے امت نے کیا ہے جو مقتدائے اور پیشوا مانے گئے ہیں۔"

### (۲) امام عالم علامہ فہامہ علی بن برہان الدین حلبی شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول:

قد و جد القيام عند ذكر اسمه صلى الله عليه وسلم من عالم الامة و مقتدى الائمة دينا و ورعا الامام تقى الدين السبكى و تابعه على ذلك مشائخ الاسلام فى عصره (سیرت حلبی)

ترجمہ: "بیشک نبی کریم ﷺ کے نام مبارک کے ذکر کے وقت ایسے عالم امت اور پیشوائے آئمہ سے قیام ثابت ہے۔ جو دین اور پرہیزگاری میں مشہور ہیں، جن کا نام امام تقی الدین سبکیؒ ہے۔ اس قیام میں بڑے بڑے مشائخ اسلام نے انکے زمانہ میں اتباع کی ہے۔"

**فائدہ:** جب بڑے بڑے علمائے دین اور مشائخ اسلام سے قیام کا ثبوت ہے تو ہم منکروں

کا قول کیوں مانتے ہیں، ہم اپنے مشائخ اسلام کے فعل پر عمل کر کے اجر عظیم کے مستحق ہونگے۔

## حضرت امام سبکی رحمۃ اللہ علیہ کا قیام:

اب ہم اپنے امام اور پیشوائے دین تقی الدین سبکی رحمۃ اللہ علیہ کا قیام بیان کرتے ہیں کہ آپ نے کس محبت و تعظیم سے حضور نبی کریم ﷺ کا نام و مدح سن کر قیام کیا تھا: سنیئے

حکی بعضهم ان الامام السبکی اجتمع عنده جمع کثیر من علماء عصره فانشد منشدا قول الصرصری فی ماحه صلی الله علیه وسلم قلیل لمدح المصطفی الخط بالذهب علی و رق من خط احسن من کتب ان تنهض الاشراف عند سماعه قیاما صغوفا او جثیا علی الرکب فعند ذلک قام الامام السبکی رحمه الله و جمیع من فی المجلس فحصل انس کبیر بذلک المجلس و یکفی مثل ذلک فی الاقتداء (سیرت حلبی و سیرت نبوی)

ترجمہ: ''بعض حضرات نے بیان کیا کہ حضرت امام سبکیؒ کے پاس ان کے زمانہ میں ایک بڑی جماعت علماء کی حاضر تھی کہ ایک نعت خوان نے ابوذکریا یحییٰ صرصریؒ کے وہ اشعار جو سرکار دو عالم ﷺ کی مدح شریف میں تھے پڑھے کہ مصطفیٰ کریم ﷺ کی مدح کیلئے اچھے کاتب کے خط سے سنہری خط چاندی پر لکھوایا جائے تو بھی کم ہے اگر شریف انسان ان کا ذکر سنتے ہی کھڑے ہو جائیں حالت قیام میں صف بستہ یا گھٹنوں کے بل یہ سنتے ہی امام سبکی رحمۃ اللہ علیہ کھڑے ہو گئے اور سب مجلس والوں نے بھی قیام کیا اور مجلس میں ایک وجد طاری ہو گیا، ایسے امام اور علماء کا قیام کرنا ہمارے لیے کافی ہے۔''

**فائدہ:** معلوم ہوا کہ حضور نبی کریم ﷺ کے ذکر پاک کے وقت قیام کرنا شریفوں کا کام ہے مگر منکرین کو شرافت سے کیا تعلق۔

## (۴) علامہ فہامہ حضرت شیخ عبدالرحمٰن صفوری شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول:

القیام عند ولدته صلی الله علیه وسلم لا انکار فیه فانه من البدع المستحسنة و

قد افتی جماعة باستحبا به عند ذکر ولادته و ذلک من الاکرام و التعظیم له صلی اللہ علیه وسلم و اکرامه و تعظیمه واجب علی کل مؤمن ولا شک ان القیام له عند الولارة من التعظیم والاکرام قال مؤلفهر حمة اللعلمین لواستطعت القیام علی راسی لفعلت ابتغی بذلک الزلفی عند اللہ عزوجل (نزہۃ المجالس)

ترجمہ: ”سرکار دو عالم ﷺ کے ذکر ولادت کے وقت قیام کرنے میں کوئی انکار نہیں کیونکہ یہ بدعت حسنہ سے ہے۔ اور بے شک ایک جماعت علماء نے آپ کی ولادت پاک کے ذکر کے وقت استحباب قیام کا فتویٰ دیا ہے۔ کیونکہ اس میں نبی کریم ﷺ کا اکرام و تعظیم ہے اور آپ کا اکرام اور تعظیم ہر مومن پر واجب ہے، اس میں کوئی شک وشبہ نہیں، کہ وقت ذکر ولادت قیام میں حضور نبی کریم ﷺ کی تعظیم واکرام ہے۔ خود مؤلف عبدالرحمٰن صفوریؒ کہتا ہے قسم ہے اس ذات کی! جس نے اپنے حبیب ﷺ کو دونوں جہان کی رحمت بنا کر بھیجا ہے اگر میں سر کے بل کھڑا ہوسکتا تو بھی قیام کرتا۔ محض بارگاہ الٰہی میں قرب حاصل کرنے کیلئے۔“

## حرف آخر:

ہم نے بحمد اللہ چند اکابر علمائے کرام کے اقوال پیش کیے ہیں جس سے قیام کا ثبوت ہوتا ہے۔ عاقل کیلئے اشارہ ہی کافی ہوتا ہے۔ مگر منکر معاند، ضدی کیلئے دفتر ہی بے کار ہے۔ اب آخر میں دیوبندیوں کے پیشوا حضرت امداد اللہ مہاجر مکیؒ کا قول نقل کیا جاتا ہے۔ اگر قبول افتد زہے نصیب۔

مشرب فقیر کا یہ ہے کہ محفل مولود میں شریک ہوتا ہوں بلکہ ذریعہ برکات سمجھ کر منعقد کرتا ہوں اور قیام میں لطف ولذت پاتا ہوں۔ (فیصلہ ہفت)

☆ ☆ ☆

محمد عبدالاحد قادری

گوگڑاں، تحصیل و ضلع لودھراں

